لطافت پیدا کر کے مصرع پر اپنا قبضہ کر لیا۔ علاوہ ازیں بہمن نامہ میں یہ شعر یوں ملتا ہی ؎

زنا پاک زادہ مدارید اُمید | کہ ہندو بشستن نگردد سفید
زبد اصل چشم بہی داشتن | بود خاک در دیدہ انباشتن

بیت ہذا ان ابیات سے ماخوذ ہی ؎

سر ناسزایاں برافراشتن | وزیشاں اُمید بہی داشتن
سر رشتۂ خویش گم کردن ست | بجیب اندروں مار پروردن ست

دونوں کا مقصد ایک ہی فرق صرف اتنا ہی کہ وہی مضمون ایک مقام پر مختصر کر دیا گیا ہی اور دوسرے مقام پر طوالت سے بیان کیا گیا ہی ؎

جہاں دار اگر پاک نامی بُدے | دریں راہ دانش گرامی بُدے
شنیدی چو زیں گونہ گونہ سخن | ز آئینِ شاہان و رسمِ کہن
دگر گونہ کردی بکارم نگاہ | نگشتے چنیں روزگارم تباہ

اِن اشعار میں جو مطلب ادا کیا گیا ہی وہ اس سے قبل ان الفاظ میں ادا ہوا تھا ؎

اگر منصفی بودے از راستاں | کہ اندیشہ کردے دریں داستاں
بگفتے کہ من در نہاد سخن | بدادستم از طبع داد سخن

ان کی بندش کی کمزوری کہہ رہی ہی کہ ان کا فردوسی سے کوئی تعلق نہیں۔

اِس تنقید سے جو گزشتہ صفحات میں کی گئی ہی ناظرین کرام پر ہجو کی مصنوعی ہستی کا راز افشا ہو گیا ہوگا اس کی مصنوعیت اور مجہولیت کا پردہ کامل طور پر چاک کر دیا گیا ہی، اس ٹکسال کے اکثر سکّے قلب ہیں اور وہ ابیات جن پر فردوسی کا داغ ہی شاہ نامہ سے سرقہ کیے گئے ہیں، ایک خفیف جزو دیگر اساتذہ کے ہاں سے لیا گیا ہی، ہجو کا ایک حصّہ اس قسم کا بھی ہی جن کو شاہ نامہ نہ اپنے خیابان کے

پھول تسلیم کرتا ہے اور نہ تنقید کی روشنی اُن پر سے تاریکی کے پردوں کو اُٹھا سکتی ہے ممکن ہے کہ مستقبل اُن کی اصلیت پر روشنی ڈالے۔ فردوسی نے اگر نفس الامر میں کوئی ہجو لکھی تھی تو وہ فوراً برباد کر دی گئی ہے اور ضائع شدہ ہجو کا اب ایک شعر بھی ہمارے پاس نہیں ہے، البتہ اگر یہ فرض کریں کہ یہ وہی حصہ ہے جس کی سُراغ رسانی کسی ماخذ تک نہیں کی جا سکتی، اس قسم کے اشعار کی تعداد بہت کم ہے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ سر جان منڈویل کے ہیروں کی طرح ہجو کے ابیات میں بھی بالیدگی توالد اور تناسل کی قوت حلول کر آئی تھی کیونکہ نظامی کے عہد میں چھ بیت سے چودھویں صدی میں ایک سو پچاس اشعار سے زیادہ اس کی تعداد پہنچ گئی ہے اس قسم کی ترقی ہم اکثر تبرکات میں مشاہدہ کرتے ہیں اور فردوسی کی ہجو کیا تبرک سے کم تھی۔ حضرت عیسیٰ کی صلیب اگرچہ ابتدا میں ایک لکڑی کا ٹکڑا تھا لیکن قرون وسطیٰ میں وہی تبرک اگر یورپ کے کلیساؤں سے لے کر ایک جگہ انبار کر دیا جاتا تو یقین ہے وہ انبار کئی گاڑیوں میں نہ سما سکتا۔ دنیا کی آبادی روزانہ ترقی کرتی جا رہی ہے اسی طرح فردوسی کی ہجو بھی روز افزوں ترقی کرتی گئی یہ کرشمہ اس میں شک نہیں نہایت حیرت انگیز ہے لیکن مظاہرِ افعالِ انسانی اس قسم کی بہت سی مثالیں پیش کر رہے ہیں۔

ہجو کیا ہے شاہ نامہ خواں دنیا کا انتقام ہے۔ سلطان محمود غزنوی کے خلاف کیونکہ وہ کسی شخص واحد کی تصنیف نہیں ہے بلکہ اس کے قصر کی تعمیر میں ساری قوم نے ہاتھ بٹایا ہے اور اس کی تکمیل میں کئی صدیاں گزری ہیں۔ گرشاسپ نامہ اسدی یوسف زلیخا بہمن نامہ اور بوستان سعدی میں چار صدیوں کا فاصلہ ہے اور جو اشعار ان رسائل سے لیے گئے ہیں اُن سے ثابت ہوتا ہے کہ سعدی کے زمانہ تک ہجو کی تکمیل نہیں ہو چکی تھی۔

مضمون کے لحاظ سے اکثر دیکھا گیا ہے کہ ہجو کے ضمن میں بہت شعر مرادف

اور مکرر ہو گئے ہیں ایسے ابیات کی طرف میں اپنی تنقید کے دوران میں اشارہ کر چکا ہوں اس سے معلوم ہوتا ہے کہ ہجو کی دو ولادت گاہ ہیں۔ شیعی نقطۂ خیال کے ابیات کی کثرت سے یہی مفہوم ہوتا ہے کہ اس عقیدے کے اصحاب نے ہجو کی سرپرستی میں غالب حصہ لیا ہے، ہجو کی تعمیر کے لیے سب سے زیادہ ذخیرہ شاہ نامہ سے لیا گیا ہے ظاہر ہے کہ ربط کلام کی غرض سے بعض اشعار میں اصلاح یا تبدیلی کی گئی ہوگی سلسلہ قایم کرنے کے لیے نئے اشعار کی بھی ضرورت محسوس ہوئی ہوگی اس طرح سے یہ ہجو تیار ہوئی ہے جو آج بغیر کسی شبہہ کے فردوسی کی تصنیف مانی جاتی ہے۔

ذیل میں وہ اشعار قلمی ہوتے ہیں جو اس غرض سے شاہ نامہ سے لیے گئے ہیں، نیز جو غیر ذرائع سے اخذ ہوئے ہیں۔

## اشعار ہجو

(۱) چہ گفت آں خداوندِ تنزیل و وحی
خداوندِ امر و خداوند نہی،

(۲) کہ من شہر علمم علیّم دراست
درست ایں سخن قول پیغمبرست

(۳) گواہی دہم کیں سخن رازِ اوست
تو گوئی دو گوشم بر آوازِ اوست

(۱) چو باشد ترا عقل و تدبیر و رائے
نبزدِ نبی و علی گیر جائے

## اشعار شاہ نامہ

(۱) چہ گفت آں خداوند تنزیل و وحی
خداوندِ امر و خداوند نہی،

(۲) کہ من شہر علمم علیّم درست
درست ایں سخن گفت پیغمبرست

(۳) گواہی دہم کیں سخن رازِ اوست
تو گوئی دو گوشم بر آوازِ اوست

(از دیباچۂ شاہ نامہ)

(۱) اگر چشم داری بدیگر سرائے
نبزدِ نبی و علی گیر جائے

## اشعار ہجو

(۲) گرت زیں بد آید گناہِ من ست
چنین ست و ایں رسم و راہ من ست

(۳) نباشد بجز بے پدر دشمنش
کہ یزداں بآتش بسوزد تنش

(۱) منم بندۂ اہل بیت نبی
ستائندۂ خاک پائے ولی

(۱) بشش بیت ایں نامہ و شش ہزار
بگفتم نکرد ایچ در من نظار

(۲) چنیں شہریاری و بخشندۂ
بگیتی ز شاہاں درخشندۂ

(۳) نکرد اندریں داستانم نگاہ
بگفتار بدگوئے گم کردہ راہ

(۴) حسد برد بدگوئے در کارِ من
تبہ شد برِ شاہ بازارِ من

(۱) بسی سال و پنج از سرائے سپنج
چنیں رنج بردم بامیدِ گنج

## اشعار شاہ نامہ

(۲) گرت زیں بد آید گناہِ من ست
چنین ست آئین و راہِ من ست

(۳) نباشد جز از بے پدر دشمنش
کہ یزداں بآتش بسوزد تنش

(دیباچۂ شاہ نامہ)

(۱) منم بندۂ اہل بیت نبی
سر افگندہ بر خاک پائے وصی

(انجام داستان سیاوش جلد اول و یوسف زلیخائے فردوسی)

(۱) بود بیت شش بار بیور ہزار
سخنہائے شایستۂ غم گسار

(۲) چنیں شہریاری و بخشندۂ
بگیتی ز شاہاں درخشندۂ

(۳) نکرد اندریں داستانہا نگاہ
ز بدگوئے و بخت بد آمد گناہ

(۴) در افتاد بدگوئے در کارِ من
تبہ شد برِ شاہ بازارِ من

(جلد چہارم ابتدائے داستان شیریں و خسرو)

(۱) سی و پنج سال از سرائے سپنج
بسے رنج بردم بامیدِ گنج

## اشعار ہجو

(۲) چو بر باد دادند رنجِ مرا
نبد حاصلے سی و پنجِ مرا

(۳) چو عمرم بنزدیک ہشتاد شد
اُمیدم بیکبار بر باد شد

(۴) نہ خسرو نژادے نہ والا سرے
پدر رز اصفہاں بود آہنگرے

(۱) چو جاماسپ کاندر شمار سپہر
فرازندہ تر بد ز تابندہ مہر

(۱) مرا ایں نامۂ شہریاراں بخواں
سر از چرخ گردوں ہمی بگزراں

(۱) چنیں نامداران و گردن کشاں
کہ دادم یکایک از ایشاں نشاں

(۲) ہمہ مردہ از روزگارِ دراز
شد از گفت من نام شاں زندہ باز

(۳) چو عیسیٰ من ایں مردگاں را تمام
سراسر ہمہ زندہ کردم بنام

## اشعار شاہ نامہ

(۲) چو بر باد دادند رنجِ مرا
نبد حاصلے سی و پنجِ مرا

(۳) کنوں عمر نزدیک ہشتاد شد
اُمیدم بیکبارہ برباد شد

(۴) نہ خسرو نژادے نہ والا سرے
پدر رز اصفہاں بود آہنگرے

(جلد اوّل صفحہ ۱۶، سطر ۱۵، از آخر)

(۱) چو جاماسپ کاندر شمارِ سپہر
فروزندہ تر بد ز ناہید و مہر

(جلد چہارم صفحہ ۱۰۱، ایضاً ۱۹۰۵ء نول کشور)

(۱) یکے نامۂ شہریاراں بخواں
نگر تا کہ باشد چو نوشیرواں

(جلد چہارم عہد نامۂ نوشیرواں بفرزند خود ہرمز)

(۱) ہمہ پہلوانان و گردن کشاں
کہ دادم دریں قصہ زیشاں نشاں

(۲) ہمہ مُردہ از روزگارِ دراز
شد از گفت من نام شاں زندہ باز

(۳) منم عیسیٰ آں مردگاں را کنوں
روانشاں بمینو شدہ رہنموں

(جلد سوم ابتدائے ہفتخوان اسفندیار)

## اشعار ہجو

(۱) مرا در جہاں بے نیازی دہد
میانِ یلاں سرفرازی دہد
(۲) یکے بندگی کردم اے شہریار
کہ ماند ز تو در جہاں یادگار
(۳) بناہائے آباد گردد خراب
ز باران واز گردش آفتاب
(۴) پے افگندم از نظم کاخ بلند
کہ از باد و باراں نیاید گزند
(۵) بریں نامہ بر عمر ہا بگزرد
بخواند ہر آنکس کہ دارد خرد

(۱) چو ایں نامور نامہ آمد بہ بن
پشیماں شد از گفتہائے کہن
(۲) ہر آنکس کہ دارد ہش ورائے ودیں
پس از مرگ بر من کند آفریں
(۳) نمیرم ازیں پس کہ من زندہ ام
کہ تخمِ سخن را پراگندہ ام
(۴) پرستار زادہ نیاید بکار
اگرچند باشد پدر شہریار

## اشعار شاہ نامہ

(۱) مرازیں جہاں بے نیازی دہد
میانِ یلاں سرفرازی دہد
(۲) یکے بندگی کردم اے شہریار
کہ ماند ز من در جہاں یادگار
(۳) بناہائے آباد گردد خراب
ز باران واز تابشِ آفتاب
(۴) پے افگندم از نظم کاخِ بلند
کہ از باد و باراں نیابد گزند
(۵) بریں نامہ بر عمر ہا بگزرد
ہمی خواند آں کس کہ دارد خرد
(خاتمہ جنگ بیرانِ در ستایش محمود دگاہ رزمگاہ)
(۱) چو ایں نامور نامہ آمد بہ بن
زمن روئے گیتی بشد پر سخن
(۲) ہر آنکس کہ دارد ہش ورائے ودیں
پس از مرگ بر من کند آفریں
(۳) نمیرم ازیں پس کہ من زندہ ام
کہ تخمِ سخن را پراگندہ ام
(۴) پرستارزادہ نیاید بکار
وگرزاں کہ باشد پدر شہریار
(جلد چہارم داستان خاقانِ چین)

## اشعار ہجو

(۱) بشیرے بہ از شہریارے چنیں
کہ نہ کیش دارد نہ آئین و دیں

(۱) چو فردوسی اندر زمانہ نبود
بداں بہ کہ بخشش جوانہ نبود

(۱) چو گودرز و ہشتاد پورِ گزیں
سوارانِ میدان و شیرانِ کیں

(۱) چو پروردگارش چنیں آفرید
نیابی تو بربند یزداں کلید

(۱) چو ایں نامور نامہ آمد بہ بُن
پشیماں شد از گفتہائے کہن

(۱) مرا در جہاں شہریاری رواست
بسے بندگانم چو کیخسرو است

(۱) من ایں نامۂ شہریارانِ پیش
بگفتم بدیں نغز گفتارِ خویش

## اشعار شاہ نامہ

(۱) پلنگے بہ از شہریارے چنیں
کہ نہ کیش دارد نہ آئین و دیں
(جلد چہارم)

(۱) سپاہے کہ آں را کرانہ نبود
بداں بہ کہ بخشش جوانہ نبود
(جلد اول داستان نوذر)

(۱) چو گودرز و ہفتاد پورِ گزیں
سوارانِ میدان و شیرانِ کیں
(جلد چہارم)

(۱) چو پروردگارش چنیں آفرید
نیابی تو بربند یزداں کلید
(جلد چہارم)

(۱) چو بشنید شہ از پشوتن سخن
پشیماں شد از کردہائے کہن
(جلد سوم رہائی زال از دست بہمن)

(۱) نہ او در جہاں شہریاری رواست
بزرگست و با عہد کیخسرو است
(جلد سوم پاسخ گشتاسپ باسفندیار)

(۱) کہ ایں نامۂ شہریارانِ پیش
بہ پیوندم از خوب گفتارِ خویش

## اشعار ہجو

(۲) بدین زادم وہم برین بگزرم
چناں داں کہ خاکِ پئے حیدرم

(۱) کہ پیش از تو شاہاں فراواں بُدند
ہمہ نامدارانِ گیہاں بُدند

(۱) بنالم بدرگاہِ یزدانِ پاک
فشانندہ برسر پراگندہ خاک

(۱) نمردہ است وہرگز نمیرد سخن
سخنداں زمن ایں سخن فہم کن

(۲) فزوں از تو بودند یکسر بجاہ
بگنج وسپاہ وبہ تخت وکلاہ

## اشعار ہجو

(۱) زناپاک زادہ مدار ید اُمید
کہ زنگی بشستن نگردد سفید

## اشعار شاہ نامہ

(۱) برین زادم وہم برین بگزرم
چناں داں کہ خاکِ پئے حیدرم
دیباچۂ شاہ نامہ قلمی نعت ومنقبت

(۱) بزسد شست بسیار شاہاں بُدند
ہمہ نامدارانِ گیہاں بُدند
دگرفتاری خاقان چین وشکست تورانیاں
بدست رستم وآشفتن رستم برطوس برائے اطلایہ)

(۱) بنالم زتو پیش یزدانِ پاک
خردشاں بسر بر پراگندہ خاک
خاتمۂ داستان اسکندر درگلۂ آسمان وستایش
سلطان محمود جلد سوم

(۱) نمردہ است وہرگز نمیرد سخن
بود تازہ ہرچند گردد کہن

(۲) زفرہاد وگیوت برآرم بجاہ
بگنج وسپاہ وبہ تخت وکلاہ
خواستن بیزن نبرد ہومان از گودرز جلد چہارم

## اشعار غیر شاہ نامہ

(۱) بکوشش نروید گل از شاخ بید
نہ زنگی بگرمابہ گردد سپید
بوستان سعدی حکایت مرد درویش درخاک کیش،

## اشعار ہجو

(۱) کہ سفلہ خداوندِ ہستی مباد
جوانمرد را تنگدستی مباد

(۱) بزرگی سراسر بگفتار نیست
دوصد گفتہ چون نیم کردار نیست

(۱) چو گرشاسپ سام و نریمان گرد
جہاں پہلوانانِ بادست بُرد

(۱) سرِ ناسزایاں برافراشتن
وزایشاں اُمیدِ بہی داشتن

(۲) سرِ رشتۂ خویش گم کردن ست
بجیب اندروں مارپروردن ست

(۳) زبد اصل چشمِ بہی داشتن
بود خاک در دیدہ انباشتن

## اشعار غیر شاہ نامہ

(۱) کہ سفلہ خداوندِ ہستی مباد
جوانمرد را تنگدستی مباد

بوستان سعدی (حکایت کریم تنگدست با سائل

(۱) ہنر ہا سراسر بگفتار نیست
دوصد گفتہ چون نیم کردار نیست

گرشاسپ نامہ اسدی رسیدن رسول گرشاسپ نزد فغفور

(۱) نہ جا در ربودہ بہوماں سپرد
جہاں پہلوانانِ بادست بُرد

برزونامہ داستان سوسن رامش گر (ملحقات)

(۱) ز ناجنس چشمِ بہی داشتن
بدل تخمِ یاری ازو کاشتن

(۲) سرِ رشتۂ خویش گم کردن ست
بجیب اندروں مار پروردن ست

(۳) ز ناجنس چشمِ بہی داشتن
بدل تخمِ یاری ازو کاشتن

(بہمن نامہ)

# کلام سُلطان محمد قلی قطب شاہ

از

(جناب ڈاکٹر مولوی عبدالحق صاحب)

اُردُو نے اگرچہ شمالی ہند یعنی گنگا جمنا کے دوآبے میں جنم لیا۔ لیکن وہ بات چیت، کام کاج، سود اسلف تک محدُود رہی۔ اہلِ علم نے اُسے کبھی مُنہ نہ لگایا اور اس لیے اُس نے تقریر سے نکل کر تحریر کی کھکھیڑ نہ اُٹھائی۔ سب سے اوّل ادبی صُورت اُس نے دکن میں حاصل کی اور دکنی کہلائی۔ اور گروہِ عوام سے نکل کر مجلس خواص میں آئی۔ شعرائے دکن جن کی تخیّل کی جولان گاہ فارسی زبان تھی، اب اس نئی زبان میں طبع آزمائی کرنے لگے۔ جب تک اُردُو زبان زندہ ہے دکن کو اس کا فخر حاصل رہے گا اور اُردُو زبان کی کوئی تاریخ اس تذکرہ سے خالی نہ ہوگی۔

اس امر کو ہمارے ہاں کے اساتذہ نے بھی تسلیم کیا ہے۔ میر صاحب فرماتے ہیں ؎

خوگر نہیں کچھ یوں ہی، ہم ریختہ گوئی کے      معشوق جو تھا اپنا باشندہ دکن کا تھا

قائم کہتے ہیں ؎

قائم میں غزل طور کیا ریختہ ورنہ      اک بات لچر سی بزبانِ دکنی تھی

اِس میں دکنی زبان کی اس قدر تنقیص مقصُود نہیں جس قدر اپنی تعلّی منظُور ہے۔ ایک جگہ میر صاحب نے دکن میں اپنے شعر کی شہرت کی طرف اشارہ کیا ہے ؎

سر سبز ہند ہی میں نہیں کچھ یہ ریختہ      ہے دھوم میرے شعر کی سارے دکھن کے بیچ

ایک زمانہ تک یہ خیال رہا کہ ولی اُردُو کا پہلا شاعر ہے۔ لیکن یہ خیال غلط ثابت

ہوا۔ مگر تعجب ہی کہ باوجود غلطی تسلیم کرنے کے اب بھی بعض تذکرہ نویس **ولی** کو اُردو شاعری کا آدم کہتے ہیں۔ معلوم نہیں آدم سے اُن کا کیا مطلب ہی۔ اگر آدم سے مطلب وہ پہلا انسان ہی جو تمام بنی نوعِ انسان کا مورثِ اعلیٰ ہی تو یہ خیال صریحاً غلط ہی چوں کہ **ولی** سے بھی پہلے دکن میں اُردو کے شاعر ہوئے ہیں۔ اور اگر آدم سے وہ پہلا انسان مراد لیا جائے جس کا علم ہمیں پہنچا ہی (گو ممکن ہی کہ اس سے قبل بھی انسان ہوئے ہوں مگر ہمیں اُن کا علم نہیں) تو بھی یہ خیال صحیح نہیں، چوں کہ **ولی** سے پہلے جو شاعر ہوئے ہیں ہمیں اُن کا علم ہی اور اُن کا کلام بھی موجود ہی۔ غرض اس خیال کی نوبت عقیدہ تک پہنچ گئی ہی کہ جاننے اور سمجھنے کے بعد بھی قلم اور زبان سے نکل جاتا ہی۔

اِس کے بعد ایک دوسرا خیال قائم ہوا جو اب تک صحیح سمجھا جاتا ہی۔ وہ یہ ہی کہ اگرچہ **ولی** اُردو کا پہلا شاعر نہیں ہی تاہم وہ پہلا شخص ہی جس نے غزل کو فارسی رنگ میں لکھا ہی اور جس نے اپنا دیوان فارسی دیوانوں کے طرز پر ردیف وار مرتب کیا ہی۔ تحقیق نے جو غلطی کی گھات میں لگی رہتی ہی پھر اس خیال کو نہ چلنے دیا۔ معلوم ہوا کہ **ولی** سے پہلے بھی شعرائے دکن نے اسی رنگ میں غزلیں لکھی ہیں اور مروّجہ طرز پر ردیف وار اپنے دیوان مرتب کیے ہیں۔ اس کا بیّن ثبوت سلطان محمد قلی قطب شاہ کی کلیّات ہی جسے آج ہم ناظرینِ اُردو سے روشناس کرنا چاہتے ہیں۔

سلطان محمد قلی قطب شاہ دسویں صدی ہجری کا شاعر اور اکبر کا ہم عصر ہی۔ جہاں تک تحقیق نے رسائی کی ہی یہ کلام اُردو میں سب سے قدیم ہی۔ بعض مذہبی مثنویاں اِس سے پہلے کی بھی پائی جاتی ہیں، لیکن تغزّل کے کوچے میں کسی دوسرے مسافر کا پتہ اب تک نہیں لگا ہی۔ محمد قلی قطب شاہ



شبیه سلطان محمد قلی قطب شاہ پنجمین فرماں روائے سلسلہ قطب شاہیہ

کے کلام کے دیکھنے سے صاف معلوم ہوتا ہی کہ یہ بالکل ابتدائی کلام اُردو کا نہیں ہی۔ اِس حد تک پہنچنے کے لیے ضرور ہی کہ اس سے پہلے بہت سے عاشق مزاجوں اور موزوں طبع لوگوں نے مصرِ شعر کی کوچہ گردی کی ہو۔ اور اپنی مشاقی اور طبع آزمائی سے غزل، مثنوی، قصیدے اور دیگر اصنافِ سخن کو اس درجہ تک پہنچایا ہو جو ہم محمد قلی قطب شاہ کے کلام میں دیکھتے ہیں۔ افسوس ہی کہ اُن قابلِ قدر بزرگوں اور اُردو کے سچّے محسنوں میں سے کسی کا کلام اب تک دستیاب نہیں ہوا۔ ممکن ہی کہ آیندہ جستجو اُنھیں ڈھونڈھ نکالے اور ہمارے علم و تحقیق میں اضافہ کرے۔

وہ وقت بھی کیسا عجیب اور پُراسرار ہوگا جب کہ زبان پہلی بار تقریر سے نکل کر تحریر میں سماتی ہی۔ یہ وہ وقت ہی جب کہ کوئی لڑکپن سے نکل کر بلوغت کی سرحد میں اول قدم رکھتا ہی۔ کون کہہ سکتا ہی کہ وہ وقت کب آیا۔ خود اُسے بھی معلوم نہیں ہوتا جس پر یہ گزرتی ہی۔ وہ عجیب آن ہی جو نہ دیکھنے میں آسکتی ہی نہ بیان میں سما سکتی ہی۔ بعینہٖ یہی حال زبان کا ہی وہ آوازیں جو پہلی بار حروف میں منتقل ہوئیں ہمیشہ نظر سے پوشیدہ رہیں گی۔ لیکن زبان کا مورخ اس سے مایوس نہیں ہوتا، اگر نقشِ اول نہیں تو نقشِ ثانی تو کہیں ضرور مل رہے گا۔ ایک زمانہ وہ بھی ہوتا ہی کہ یہ دل کش انسانی آوازیں سینوں میں محفوظ رہتی ہیں، اور ارثاً ایک نسل سے دوسری نسل کو پہنچتی ہیں۔ لیکن اُردو کو وہ بھی نصیب نہیں ہوا کیوں کہ گیتوں کی زبان اُردو نہیں۔ اس لیے ابتدائی اُردو سینوں میں نہیں سفینوں میں تلاش کرنی پڑے گی۔ چناں چہ دسویں صدی ہجری کی زبان کا پتہ سلطان محمد قلی قطب شاہ کے کلام سے لگتا ہی۔

یہ کلیات ایک نہایت قابلِ قدر اور نادر نسخہ ہی بڑی تقطیع اور اعلیٰ درجہ

کے قدیم کاغذ پر بخط نسخ بہت خوش خط لکھا ہوا ہے۔ کتاب بہت ضخیم ہے تقریباً اٹھارہ سو صفحہ ہوں گے۔ اسے محمد قلی قطب شاہ کے جانشین اور بھتیجے محمد قطب شاہ نے بڑے اہتمام اور خلوص سے ترتیب دیا ہے۔ یہ نسخہ شاہی کتب خانہ کا ہے اور سرِ ورق پر خود محمد قطب شاہ کے قلم کی لکھی ہوئی تحریر ہے (ملاحظہ ہو تصویر نمبر ۳) دونوں چچا بھتیجے صاحب علم، صاحبِ ذوق اور صاحبِ دیوان ہوئے ہیں بعض تاریخوں میں لکھا ہے کہ محمد قطب شاہ کی عادت تھی کہ کتاب پڑھنے کے بعد اُس پر ضرور کچھ نہ کچھ اپنے قلم سے لکھ دیتا تھا۔ چناں چہ اسی تصویر میں کلیاتِ جامی پر اس کے ہاتھ کے لکھے ہوئے اشعار کا فوٹو دیا گیا ہے۔ دونوں تحریروں کا ایک خط اور ایک قلم ہے۔ اس تحریر کے نقل کرنے کی ضرورت نہیں کیوں کہ فوٹو میں درج ہے اور اگرچہ عکس اصل سے چھوٹا ہے تاہم عبارت صاف پڑھی جاتی ہے۔ اس تحریر کے اوپر ورق کے سرے پر جو عبارت لکھی ہے اس سے واضح ہوتا ہے کہ یہ نسخہ خاص کتب خانہ شاہی کا ہے۔ ان دو عبارتوں کے درمیان محمد قطب شاہ کی مُہر ہے۔ مُہر کی تحریر پڑھنا ذرا مشکل ہے اس لیے وہ نقل کی جاتی ہے۔ ؎

مُہرِ سلیماں زحق گشتہ میسّر مرا　　　گشت زنقش نگیں حیدرِ صفدر مرا

اور ان دونوں مصرعوں کے بیچ میں "العبد سلطان محمد قطب شاہ" لکھا ہے۔ صفحہ کے آخر میں بائیں طرف کتب خانہ میں داخلہ کی تاریخ ہے اور اسی کے نیچے "تحویل بنسی لعل نمودہ شد" تحریر ہے۔ اور اس کے نیچے خفی قلم سے "باقی الحال تحویل شمس الدین نمودہ شد" لکھا ہے۔ صفحہ کے اوپر کے حصے میں مہروں کی بائیں جانب کتب کی تعداد بھی درج ہے جس سے کتب خانہ کی حیثیت کا اندازہ ہو سکتا ہے۔ یہ وہ زمانہ ہے جب کہ کتب خانوں کی رونق صرف کتابت کے فنِ شریف پر منحصر تھی کتابت کا سنہ خود قطب شاہ نے اپنی تحریر میں ۱۰۲۵ھ ہجری بتایا ہے۔ یہ معلوم

ہوتا ہو کہ جب اورنگ زیب نے حیدرآباد فتح کیا تو شاہی کتب خانے سے بعض کتابیں بھی دوسرے مال غنیمت کے ساتھ دلّی چلی گئیں اور وہاں کے شاہی کتب خانہ میں داخل ہوئیں۔ اور جب دلّی پر آفت آئی اور وہاں کا کتب خانہ برباد اور غارت ہوا تو یہ کتاب پھرتے پھراتے کلکتہ پہنچی اور کلکتہ سے آخر پھر اپنے اصل مقام یعنی حیدرآباد پہنچ گئی۔ صفحہ کے شروع میں جو یہ عبارت لکھی ہو "غزلیات محمد قلی قطب الملک کہ مشتمل است بر اشعار فارسی، و دکنی از اموال عبداللہ قطب الملک در حیدرآباد داخل کتب خانہ سرکار شد" اس کی شان تحریر سے صاف ٹپکتا ہو کہ یہ فدویان شہنشاہ دہلی کی تراوش قلم کا نتیجہ ہو۔ اور سرکار سے مراد سرکار شاہان مغلیہ ہو۔ حیدرآباد کی سرکار میں کوئی شخص محمد قلی قطب الملک اور عبداللہ قطب الملک کے نام بغیر آداب و القاب کے اس طرح بے تکلفی سے نہیں لکھ سکتا تھا۔ خوشی کی بات یہ ہو کہ باوجود ان حوادث و انقلابات کے یہ کتاب صحیح سالم بچ گئی، اور پھر وہیں آگئی جہاں سے گئی تھی۔

کتاب کے بے بہا' نادر اور مستند ہونے میں مطلق کلام نہیں ہو سکتا۔ صحت کے متعلق میں یہ کہہ سکتا ہوں کہ جہاں تک کتابت میں صحت کا امکان ہو سکتا ہو اس کا پورا اہتمام کیا گیا ہو۔ خط بے نظیر ہو مگر نسخ ہو۔ کاتب نے بے شک لکھنے میں اپنا کمال دکھایا ہو لیکن یہ بزرگ عربی خط لکھتے لکھتے یہ بھول گئے کہ یہ ہندی کتاب ہو اور ہندی میں بعض حروف ایسے ہیں جو عربی میں نہیں' اور جن کے ظاہر کرنے کے لیے خاص علامتیں ہیں۔ چنانچہ وہ بعض اوقات ڈ اور د، ڑ اور ر، چ اور ج، ک اور گ، اور ب اور پ میں کچھ فرق نہیں کرتے۔ ہندی کتاب کو نسخ میں پڑھنا ویسے بھی مشکل ہو اور جب رسم الخط کی دشواری بھی ہو تو مشکل اور بڑھ جاتی ہو۔ پھر جگہ جگہ دو لفظوں کو ملا کر اس طرح

لکھ دیا ہے کہ بغیر غور و فکر کے اس قسم کے لفظ صحیح نہیں پڑھے جاتے۔ اوّل تو زبان قدیم اور اس پر خط اور طرزِ تحریر کی دقت، اس لیے جب تک پہلے سے کوئی زبان سے واقف نہ ہو، اس کا صحیح پڑھنا آسان کام نہیں۔

ہندوستان ہمیشہ سے پائمال السنہ رہا ہے، سنسکرت سے لے کر انگریزی تک کوئی نہ کوئی غیر زبان اس پر مسلط رہی۔ محمد قلی قطب شاہ کی حکومت گول کنڈہ میں تھی جہاں کی سرکاری اور درباری زبان فارسی تھی اور رعایا کی زبان تلنگی۔ یہی حال عادل شاہیوں کا بیجاپور میں تھا کہ ملک کے آس پاس کی زبان کنڑی تھی۔ یہ دونوں زبانیں دراوڑی ہیں اور انھیں آریائی زبانوں سے کوئی تعلق نہیں اس لیے ظاہر ہے کہ اس ملک میں جب اُردو نے ادبی صورت اختیار کی تو اُس کے خط و خال کیا ہوں گے۔ تلنگی اور کنڑی دونوں اجنبی اور غیر مانوس، ان سے کسی قسم کا میل ہو ہی نہیں سکتا۔ لامحالہ فارسی کا رنگ اس پر چڑھ گیا اوّل تو فارسی آریائی، دوسرے صدہا سال کی یک جائی۔ دونوں ایسی گھُل مِل گئیں جیسے شیر و شکر۔ تمام اصنافِ سخن مثلاً مثنوی، قصیدہ، رباعی غزل، اُردو میں بھی بلا تکلف آ گئے۔ الفاظ، تشبیہات، استعارات بنے بنائے تیار مل گئے، الفاظ کے ساتھ خیالات بھی داخل ہو گئے۔ اور قصیدے، مثنوی، رباعی اور غزل میں وہی شان آ گئی جو فارسی میں پائی جاتی ہے۔ لیکن سب سے بڑا انقلاب جس نے اُردو ہندی میں امتیاز پیدا کر دیا، وہ یہ تھا کہ عروض میں بھی فارسی ہی کی تقلید کی گئی ہے اور بغیر کسی تغیر و تبدل کے اُسے اُردو میں لے لیا۔ فارسی نے اسے عربی سے لیا تھا، اُردو کو فارسی سے ملا۔ اگر اُردو (ریختہ) کو ادبی نشو و نما دکن میں حاصل نہ ہوئی ہوتی تو بہت ممکن تھا کہ بجائے فارسی عروض کے ہندی عروض (پنگل) ہوتا۔ کیوں کہ دوآبہ گنگ و جمن میں آس پاس، ہر طرف ہندی تھی، اور

ملک کی عام زبان تھی۔ بہ خلاف اس کے دکن میں سوائے فارسی کے کوئی اس کا آشنا نہ تھا۔ اور یہی وجہ ہوئی کہ فارسی اس پر چھاگئی۔ ورنہ یہ جو تھوڑا سا امتیاز اُردو ہندی میں پایا جاتا ہی وہ بھی نہ رہتا۔ اور غالباً یہ اُردو کے حق میں بہت بہتر ہوتا۔

میں نے ابھی یہ لکھا ہی کہ اس کلیات کے شروع میں سلطان محمد قلی قطب شاہ کے بھتیجے اور جانشین سلطان محمد قطب شاہ نے ایک منظوم دیباچہ لکھا ہی، اس دیباچہ میں اوّل اس نے یہ بتایا ہی کہ ان نظموں کو کس ترتیب سے درج کیا گیا ہی۔ یعنی اوّل مثنویاں پھر قصیدے، اس کے بعد ترجیع بند، ترجیع بند کے بعد فارسی مرثیے، اُس کے بعد دکھنی مرثیے۔ دکھنی مرثیوں کے بعد فارسی غزلیں فارسی غزلوں کے بعد دکھنی غزلیں، اور سب سے آخر میں رباعیات۔ اس کے بعد وہ کہتا ہی ؎

بجد ہو کے ظلّ الٰہی نول[1] ۔۔۔ پڑے شعر تا پائیں کر حظ سگل[2]
آ بس دل میں کر فکر سب ایک رات ۔۔۔ کیے خطبہ کہ مستعد کلیات
جو الحق سنے کوئی اگر یو زباں ۔۔۔ تو در حال کیں[3] مرحبا بے گماں
سو کہ شاعری بیچ شہ دہر کمال ۔۔۔ بچن[4] کہہ کہ موتیاں نمن[5] صدف ڈھال
کہے نیں[6] کہیں شعر میں وصف اپس[7] ۔۔۔ جو اچہ شعر کے فن میں ایتا[8] سرس[9]
جو بھی کوئی اچھے[10] شاعراں دست[11] ہا دو ۔۔۔ تو بن وصف اپس کے نرے[12] سا دو
اگر کم نو بچاس میں بیت چار ۔۔۔ کہے باج اپس وصف سیتی سنگھار

---

[1] نادر [2] سب [3] کہیں [4] کلام [5] مانند [6] نہیں [7] اپنا [8] اتنا [9] کمال [10] ہو یا رہے [11] قسم، طرح [12] نہ رہے۔

رہیا جائے نا شاعراں منیں | بن آکے صفت شعر کے فن منمنیں
جو خاصا ہی یو شاعراں کا ہر یک | نریں بن کہے وصف بتیاں کتک
مگر شاہ کہہ بیت پچاس ہزار | دھرے وصف آپس سوں کہن بیت عار
دنا شعر کہہ بیت میں نیک بات | کہی نین کہیں آپنے وصف سات
جو مقطع میں ہر یک اپس شعر کے | لیے بن سو حضرت علی ناوں اپے
نہ کرتے تھے ہرگز سو ختم کلام | بغیر از علی کا لیے باج نام
کیے وصف شہ کا اگر تو جتا | تو ہی وصف میں شاہ کے کم دتا
تو اب ختم خطبے کوں ظلّ الٰہ | کیے منگ علیؑ ولی تھے پناہ

ظلّ اللہ، محمد قطب شاہ کا تخلص ہے۔ اس مقدمے سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ سلطان محمد قلی قطب شاہ نے پچاس ہزار شعر کہے ہیں۔ اور علاوہ فارسی اور دکھنی کے تلنگی میں بھی اُن کا کلام ہے۔ اور یہ بھی صحیح ہے کہ وہ کہیں شاعرانہ تعلّی نہیں کرتے اور مقطع میں ہمیشہ تبرّکاً آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلّم یا حضرت علی کرم اللہ وجہ کا نام لاتے ہیں۔

سلطان محمد قلی قطب شاہ کا زمانہ تاریخ میں خاص امتیاز رکھتا ہے۔ خاص کر شعر و شاعری کے چرچے ایران سے لے کر ہندوستان تک یکساں تھے بلکہ ہندوستان کا قدم کچھ آگے ہی تھا۔ شعر و سخن ہماری معاشرت و اخلاق اور ہمارے علم و فضل کا بہت بڑا جزو تھے اور ہر شخص جو شرافت کا دعویٰ رکھتا تھا شعر و سخن کا بھی مدعی تھا۔ شمال میں اکبر کے دربار میں ابوالفضل جیسے اعلیٰ انشا پرداز اور فیضی و عرفی سے زبردست شاعر موجود تھے جن کا کلام ہمیشہ قدر و منزلت کی نگاہ سے دیکھا جائیگا۔

---

لہ کہے  ۲ہ آنا  ۳ہ نام  ۴ہ جتنا  ۵ہ مانگ  ۶ہ سے

اکبر نے ہندی کی بھی سرپرستی کی اور بیربر، تان سین اور خانخاناں کا ہندی کلام اب تک موجود اور مروّج ہی۔ شاہان دکن نے فارسی کے ساتھ ساتھ دکنی (قدیم اُردو) کی بھی ویسی ہی قدر دانی کی جو قدیم اُردو کے ابتدائی عروج کی پہلی بنیاد ہی۔ ہمارے بادشاہ صرف شعر و سخن کے قدر دان و سرپرست ہی نہیں تھے بلکہ خود بھی شعر گوئی کا ذوق رکھتے تھے۔ اکبر اگرچہ اُمّی تھا مگر اس سے بھی بعض شعر منسوب کیے جاتے ہیں۔ یہی حال دکن میں قطب شاہی اور عادل شاہی بادشاہوں کا تھا۔ تاریخوں میں ان بادشاہوں کے نام سے بھی اشعار درج ہیں۔ لیکن ان میں سلطان محمد قلی قطب شاہ کا نمبر سب سے اوّل تھا۔ اِس کے کلام کا مجموعہ اس قدر ضخیم ہی کہ بادشاہ شاعر تو کیا پیشہ ور شاعر بھی اس کا مقابلہ نہیں کر سکتے۔

جو لوگ فارسی شاعری کے دل دادہ ہیں اور جن کے ذوق کی بنیاد ایرانی شاعری اور بعد کے اُردو کلام پر ہی، انھیں سلطان محمد قلی قطب شاہ کے کلام میں خیالات کی جدّت، استعارات وتشبیہات کی ندرت، تخیل کی بلند پروازی، بندش کی چستی نظر نہیں آیے گی۔ نہ انھیں الفاظ کی نشست اور ان کی باہمی ترکیبوں میں کوئی خوبی معلوم ہو گی۔ اور نہ طرزِ ادا میں (جس پر کلام کی خوبی کا بہت کچھ انحصار ہی) کچھ زیادہ لطف آئے گا۔ اس میں سراسر شاعر ہی کا قصور نہیں، پڑھنے والے کا بھی ہی۔ اِس کے پڑھتے وقت یہ بات نظر انداز نہیں کر دینی چاہیئے کہ یہ اُردو کا قدیم اور ابتدائی کلام ہی جس کے قبل کا کوئی کلام ہمارے پاس نہیں ہی اور اگر ایک آدھ چیز ہی بھی تو وہ بھی کم وبیش ایسی ہی ہی۔ دوسرے اس کی زبان اُس وقت کی ہی جب کہ اُردو نے میدانِ ادب میں پہلا قدم رکھا ہی۔ اس لیے نہ صرف زبان

کی صورت شکل میں ہی فرق ہی بلکہ طرزِ ادا میں بھی فرق پایا جاتا ہی۔ دکن میں ہندی نے جب ادبی صورت اختیار کی تو فارسی کے سانچے میں ڈھل گئی، لیکن بہت سے ہندی الفاظ اور ہندی ترکیبیں اور بعض ہندی خصوصیتیں ویسی ہی باقی رہیں۔ اُس وقت کے ادیب اور شاعر نے دو دریاؤں کو جو مختلف سمت میں بہ رہے تھے ایک نہر کھود کر لاملایا اور یہی وجہ ہی کہ اُس وقت کی زبان میں گنگا جمنی ترکیبوں کی جھلک نظر آتی ہی اور ایرانی عشق کے پہلو بہ پہلو ہندی پریم کا جلوہ دکھائی دیتا ہی۔ صورت ایک ہی مگر جلوے دو ہیں، بات ایک ہی مگر مزے دو ہیں۔ بعد میں جو ادیب اور شاعر آئے جو مئے شیراز کے متوالے تھے، انھیں جو چیزیں اجنبی اور غیر مانوس اور اپنے ذوق کے خلاف نظر آئیں وہ اُنھوں نے چُن چُن کر پھینک دیں اور بجائے ہندی کے فارسی عنصر غالب آگیا۔ اس میں ولی اور اس کے ہم عصر بھی ایک حد تک قابل الزام ہیں۔ اس زمانے میں مولوی حالی ایک ایسے شاعر ہوئے ہیں جنھوں نے اُردو میں ہندی کی چاشنی دے کر کلام میں شیرینی پیدا کر دی مگر ہم عصر شعرا میں اس کی کچھ قدر نہ ہوئی۔ غرض سلطان محمد قلی قطب شاہ کے کلام کے وقت ان باتوں کا خیال رکھنا ضروری ہی کیوں کہ قدامتِ زبان اور طرزِ ادا نے اُس کی خوبیوں پر پردہ ڈال دیا ہی اور جب تک اُس زبان سے پوری واقفیت نہ ہو اُس کا لطف حاصل نہیں ہو سکتا۔ شاعر کا یہ کچھ کم کمال نہیں ہی کہ اس نے ایک ایسی زبان میں جس کے منہ سے اس وقت تک دودھ کی بو نہیں گئی تھی، اُن خیالات کا اظہار کیا ہی جس کی صلاحیت فارسی میں صدہا سال کے منجھنے کے بعد پیدا ہوئی ہی۔ اگر زبان کی قدامت کا پردہ حائل نہ ہو تو سلطان محمد قلی قطب شاہ کا کلام ہمارے بعد کے شعرا کے کلام سے کسی طرح کم نہیں۔ میں یہاں چند شعر نقل کرتا ہوں جن میں زبان کی وقت کم ہی، اُن کے دیکھنے سے معلوم

ہوگا کہ شاعر نے اپنے مضمون کو کس خوبی سے ادا کیا ہی۔

کفر ریت کیا ہور (اور) اسلام ریت
ہر یک ریت میں عشق کا راز ہے

عشق کا رتبہ کس قدر بڑھا دیا ہی اور اس بلند مضمون کو کس سلاست اور صفائی کے ساتھ بیان کیا ہی۔ یہ شعر اُردو کے اچھے اور منتخب اشعار کے مقابلہ میں پیش کیا جاسکتا ہی۔

چند اشعار اور لکھے جاتے ہیں۔

بنتی کہو پیا کوں ہم سیج کی نہ آوے
اُس بلج منج گمے نا منج بلج کیوں گماوے

(بنتی = منت سماجت۔ گمنا = وقت کاٹنا، بسر کرنا۔ کی = کیوں)

مطلب یہ ہی کہ پیا سے منّت سماجت سے کہو کہ میری سیج پر کیوں نہیں آتا مجھ سے تو ایک دم بغیر اُس کے بسر نہیں ہوتی، وہ میرے بغیر کیوں کر بسر کرتا ہے؟

زہد ریا تھے بھو دن بد نام ہو رہیا ہوں
پیالے پلا پرم کے کر نیک نام ساقی

(تھے = سے۔ بھو = بہت۔ پرم = پریم۔ محبّت)

تج بن رہیا نہ جاوے ان نیر کچ نہ بھاوے
برہا کتا ستاوے مَن سیتی مَن ملا دو

(ان = غذا۔ نیر = پانی۔ کچ = کچھ۔ برہا = فراق۔ کتا = کتنا)

رقیب کا ہے کو کرتا ہے ہم سوں کچ بحثاں
قبول ظلم و جفا ہے جو آے جاناں تھے

(تھے بمعنی سے)

جیکوی ہے عشق میں ثابت سدا ہی جیونا اُس کا
سو اُس کے نانوں سے میخانہ سب معمور کر ساقی

(نانوں = نام - جیکوئی = جو کوئی)

رقیباں منے جا بُلانے منجے
کہو اِس بُلانے کو کیا نانوں ہے

رہے پانوں دل سوں چلوں تیرے پنتھ
کہ اِس پنتھ چلنے کو دل پانوں ہے

(پنتھ = رستہ، طریقہ - منے = تئیں، پاس)

بنو جی قدر پیو کا وصل کی دیس
سزا اُس برہ کی راتاں میں پائی

(دیس = دن - برہ = ہجر)

تمہارا میا ہو نا منج پچوک اوپر
کہ ہیں بالی ہوں ہور نادان بچاری

ادنیندی ہے مج نین تج یاد سیتی
کہو تم نین میں ہے کاں کی خُماری

(ادنیندی = بے نیند کے؛ میا = محبت؛ کاں = کہاں)

(یعنی میری آنکھوں سے تو تیری یاد کی وجہ سے نیند اُڑ گئی، مگر تیری آنکھوں میں جو خُمار بھرا ہوا ہے یہ کہاں کا ہے۔)

ان اشعار سے جو صاف اور سادہ ہیں، قلی قطب شاہ کی شاعری کا اندازہ ہوسکتا ہے۔ جو لوگ قدیم زبان سے واقف ہیں اُنھیں اس کا خاص لطف آئے گا۔ میں نے حتی الامکان ایسے اشعار دیے ہیں جو زبان کے لحاظ سے بھی صاف ہیں۔ ایسی ہی ایک غزل کے چند اشعار لکھتا ہوں۔ زبان اور مضمون کی سادگی اور اُس کے ساتھ شوق، درد اور گھلاوٹ ملاحظہ ہو ؎

پیا باج پیالا پیا جائے نا
پیا باج یکتل[1] جیا جائے نا

کہی تھی پیا بن صبوری کروں
کہیا جائے اما کیا جائے نا

---

[1] یکتل = ایک دم، ایک لحظہ ۔۱۲

نہیں عشق جس وہ بڑا کوڑ ہے　　　　کدھیں اُس سے مل بیسیا جائے نا
قطب شہ نہ دے مج دوانے کو پند　　　　دوانے کو کچ پند دیا جائے نا

اگر دو ایک شاعروں کو مستثنیٰ کر دیا جائے جن کا درجہ درحقیقت نہایت بلند ہے، تو ہمارے ہاں کی عشقیہ شاعری میں کوئی بات نئی نہیں نظر آتی۔ چار سو برس پہلے کا کلام اگر آج کل کے شعرا کے عشقیہ کلام کے سامنے رکھ دیا جائے تو سوائے زبان کے تغیر اور شستگی کے کوئی اور فرق معلوم نہ ہوگا۔ وہی باتیں ہیں، وہی مضمون ہیں اور وہی طرز ادا اور وہی بحریں ہیں۔ اس لحاظ سے سلطان قلی قطب شاہ کا کلام اُردو کے کسی دوسرے شاعر سے کم نہیں ہے۔ عشق و مستی اور تصوّف میں اس کا کلام کسی سے پیچھے نہیں۔ بعض اوقات یہ معلوم ہوتا ہے کہ حافظؒ کے فیض نے شاعر کی طبیعت کو گرما دیا ہے۔ چند شعر بطور مثال کے یہاں نقل کیے جاتے ہیں ؎

یوں آج دستا ہے سکی اُس وقت کا مصلت منجے
جا بیٹھوں گا میخانے میں اُس ٹھار ہے عشرت منجے
پیالا پرم کا ہات لیوں دوجاں کے سنگ تھے دور ہوں
ہے خوب جیکچ جگ منے سو ہے سدا دولت منجے

---

پلا ساقیا منجکوں مستانہ مو　　　　کیا ہے بھوت گرم چنگ ہونی
جلچ عشق کوچے میں ہے سلطنت　　　　نہیں دیکھیا ہے کدھیں اس کی

---

۱؎ کدھیں = کبھی　　۲؎ بیسنا = بیٹھنا　　۳؎ دکھائی دیتا ہے　　۴؎ سکھی
۵؎ مصلحت　　۶؎ جگہ، مقام　　۷؎ غیروں　　۸؎ جو کچھ

سدا پھولین اور مد[1] ہے منجے　　نہیں ہے خماری کہیں، ہوی
سپنتوراں[2] ہے تج جوت سوں سب جگت　　نہیں خالی ہے نور سے کوئی شے

---

زہد ریا تھی بھوون بدنام ہو رہیا ہوں　　پیالے پلا پرم کے کر نیک نام ساقی
مستی نے آپ صراحی کرتی تھی سرکشی نت　　کرتی ہے جام کو اب ہر دم سلام ساقی

---

اب مست اچھے[3] دائم ہمیں مست اچھنے کا ہنگام ہے　　ساقی صراحی نقل ہور پیالے سو ہمنا کام ہے
عاشق اول تھے ہیں ہمیں سرمست ازل تھے ہیں ہیں　　نا آج کل تھے ہیں ہمیں زاہد کو نیں یہ فام[4] ہے
روز عید[5] کے عید آنے میں یک شیر خرماں کھانے میں　　صوفی چلے میخانے میں تسبیح ہات اب جام ہے
منگتا ہے مد مستاں کنے مد باج نیں سکتا رہنے　　میخانے کے کوچے منے[6] تو متقی[7] بد نام ہے
ساقی پیالا منج پلا پیالا پینے ہو[8] تا دلا　　اس پیو کوں تو لیا کر ملا جس پیو تھی مج آرام ہے
قطبا نبی کے ادھار[9] تھی رحمت ہے نت کرتار ہے
تو تج علی کے پیار تھی تتل[10] نوا انعام ہے

---

گر جا ہے میگھ سر[11] تھی تازہ ہوا ہے بستاں　　پھولوں کی باس پایا بلبل ہزار دستاں
اے خوش خبر صبا توں لے جا جواں قداں کن[12]　　چمناں کی آرزو میں بیٹھے ہیں مے پرستاں
او نونہال پھولاں ہے جام خوے سو باد　　نرگس اپس[13] پلک سوں جھاڑو کری شبستاں
مکھ نور پر دِسے یوں مج خط عنبرین او　　جوں سور اپر ہے بادل ریحانِ سوں گلستاں
بیہوش میرے دل کوں میٹھے ادھر[14] جلاے　　گلنار ہے عجب او دو لعلِ شکرستاں

---

[1] شراب　[2] ماہ کامل　[3] اچھنا ہونا یا رہنا　[4] فہم　[5] روز عید [6] میں
[7] ...　[8] تکیہ، بھروسا　[9] ہر دم، ہر آن　[10] پھر سے از سر نو　[11] پاس　[12] اپنی　[13] لب ۱۲

مج عشق کے گداکوں اورنگِ شاہی دیتا ‏ ‏ سب عاشقاں منج انگے[1] ہیں طفل جوں دبستاں

روزی ہوا قطب شہ تج عشق کا پیالا

بھرلے ہیں ہر طرف توں جم شوق کے خمستاں

---

ایک رباعی ہی۔

مستی کے مُلک میں ہے جہانبانی منجے ‏ ‏ خوباں کے دکھن میں ہی مُسلمانی منجے

خمّار کا خسم خانہ اسے ٹھانوں میرا ‏ ‏ ہر مد کا سو بُند[2] نگیں مسلمانی منجے۔

---

ایک دوسری رباعی ہی۔

کب لگ[3] اچھے لب پہ زہد دل میں جام ‏ ‏ اس پاپ سوں بھریا سو زہد منج کیا کام

مد کے[4] مدے لیا و جو صفاتیں ہیں تمام ‏ ‏ یک پختہ برابر نہیں ہے سو لک خام

غرض اس قسم کے سینکڑوں شعر ہیں جن میں مستی اور مے نوشی صاف بہتی نظر آتی ہی، یہ سب فارسی شاعری کا طفیل ہی جس کا چربہ شاعر نے اپنی زبان میں اُتارا ہی۔ یہ رنگ بہت خوب ہی مگر فارسی میں ضرورت سے زیادہ شوخ ہوگیا ہی۔

ذیل میں ایک غزل کے چند شعر نقل کیے جاتے ہیں، ان سے شاعر کے زورِ کلام اور قوتِ بیان کا بہت اچھا اندازہ ہو سکتا ہے۔ ؎

ٹُک ایک ہی ہر ٹیک کدھن[5] لاکھ جتن ہی ‏ ‏ لکھ جوت ہی ہر ٹھار وَلے ٹیک رتن ہی
(ایک)

---

[1] آگے [2] بوند [3] تک [4] مطلب یہ ہی کہ شراب کے مقابلہ میں جتنی عمدہ صفات ہیں لاؤ تو دیکھوگے کہ جس طرح ایک پختہ خیال کے مقابلہ میں سو لاکھ خام خیال کچھ حقیقت نہیں رکھتے اسی طرح ایک شراب کے سامنے لاکھوں صفات ہیچ ہیں [5] کدھن = طرف، سمت

سمدور[1] ہے یک ہور ندیاں ہیں سو ہزاراں ۔۔۔ باتاں سو کروڑاں ہیں ولے یک رسن[2] ہے
کس ٹھار میں و سنا[3] نہیں سب ٹھار ہے بھرپور ۔۔۔ دیکھن کو سکت کاں[4] اُسے ہر یک نین ہے
منج عشق گری آگ کا یک چنگی[5] ہے سو یچ ۔۔۔ اُس آگ کے شعلہ کا دھواں سات گگن[6] ہے

اُس کے سو پرت[7] پنت میں چل سیس[8] سوں قطبا
تجکوں سو مددگار حسین اور حسن ہے

کیا یہ اشعار اپنے خیال اور ندرتِ بیان میں حال کے کسی شاعر کے کلام سے کم ہیں؟ علاوہ اُن خوبیوں کے جن کا ذکر اوپر کیا گیا ہے اور جو ہمارے شعرا میں عام طور پر پائی جاتی ہیں، سلطان محمد قلی قطب شاہ کے کلام میں ایک بات نئی دیکھی گئی ہے جو اُردو شعرا میں سوائے سوداؔ اور نظیرؔ کے کسی دوسرے کے کلام میں نہیں پائی جاتی وہ یہ ہے کہ اُس نے اپنی شاعری کو صرف عشق و محبت، حمد و نعت، منقبت اور مرثیے تک ہی محدود نہیں رکھا بلکہ انسانی معاشرت اور مظاہر قدرت پر بھی نظر ڈالی ہے۔ مثلاً متعدد مثنویاں، پھلوں اور میووں پر ہیں جن میں ایران اور خراسان ہی کے میوے نہیں بلکہ ہندوستان کے ہر قسم کے پھلوں کا بیان کیا گیا ہے، یہاں تک کہ کرکی بڑولی، بنولی، انباڑا[9]، منجل[10]، گینگل[11]، سینڈولے[12] کو بھی نہیں چھوڑا۔ ایک مثنوی سبزی ترکاری کے بیان میں ہے جس میں دھنیے، ادرک، لہسن تک کا ذکر ہے۔ اِسی طرح ایک مثنوی شکاری پرندوں کے بیان میں ہے۔ علاوہ ان کے بہت سی مثنویاں اور غزلیں ایسی ہیں جو شاعر نے اپنے محلات (الٰہی محل، باغ محمد شاہی، داد محل، اعلیٰ محل، خناں محل) اُس وقت کے رسم و رواج اور تیوہاروں مثلاً شادی کے رسوم، اپنی سال گرہ، شب برات، میلادِ نبی، عید خم غدیر،

[1] سمدور = سمندر [2] رسن = زبان [3] وسنا = دکھائی دینا [4] کاں = کہاں [5] چنگی = چنگاری۔
[6] گگن = آسمان [7] پرت پنت = راہ محبت [8] سیس = سر۔ [9] ایک قسم کا سن [10] تاڑ کا پھل
[11] ایک چھوٹے سے پیڑ کی جڑ ہے جسے حیدرآباد میں بیخ بیوہ بھی کہتے ہیں [12] سیندھی کے درخت کا پھل ۱۲

سوکا، برسات، ہولی، بسنت، پان اور اپنے ہاتھی پر لکھی ہیں۔ ایک مکالمہ صراحی و پیالہ پر اور دوسرا کالی گوری پر لکھا ہے۔ یہ بھی دونوں مثنویاں ہیں۔ اگرچہ یہ مثنویاں معمولی ہیں اور شاعری کے لحاظ سے اعلیٰ رتبہ نہیں رکھتیں۔ لیکن اس سے یہ ضرور معلوم ہوتا ہے کہ گو اُس نے فارسی شاعری کا پورا اتباع کیا ہے مگر اس کی نظر وسیع تھی اور وہ عشق و محبت کے تنگ کوچہ سے باہر نکل کر صنعت و قدرت کی خوبیوں کی داد دے سکتا ہے۔ اس لحاظ سے سلطان محمد قلی قطب شاہ بحیثیت شاعر کے خاص امتیاز اور وقعت رکھتا ہے۔ وہ نہ صرف پہلا شاعر ہے جس نے اُردو میں غزل، مثنوی، قصیدہ، مرثیہ لکھا بلکہ اُس نے حلقۂ تقلید سے باہر نکل کر جس میں اُردو شاعری ابتدا ہی سے مقید ہو گئی تھی، کسی قدر آزادہ روی اور جدت کا مسلک اختیار کیا اور اپنے مشاہدہ کو کام میں لاکر ایسی چیزوں پر نظمیں لکھیں جن سے اُردو کے بعد کے شعرا بھی قاصر رہے۔

حمد و نعت، منقبت، مناجات نیز دیگر مضامین پر بہت سی مثنویاں لکھی ہیں۔ اُن کے نمونے دینے سے مضمون بہت طویل ہو جائے گا۔ قصائد بھی بہت سے لکھے ہیں۔ ان کا ایک آدھ نمونہ ذیل میں دیا جاتا ہے۔

باغ محمد شاہی کی تعریف میں جو قصیدہ لکھا ہے اُس میں سے یہ اشعار نقل کیے جاتے ہیں۔

محمد ناؤں تھے بستا محمد کا لٹے[1] بن سارا — سو طوباں سوں سُہاتا ہے جنت نمنے چمن سارا

دِسے فانوس کے درمیانے تھے جوں جوت دیوے[2] کا — سو تیوں دستا ڈِولاں میں تھے میویاں کاں کن[3] سارا

بہے دم عیسوی دائم چمن میں گل لگانے تیں — ہرے نہالاں کے جلوے تیں مشاطا ہوئیوں سارا

[1] سُرمہ کا وہ خط جو عورتیں آنکھ سے لے کر زلف تک کھینچتی ہیں۔
[2] اے = یہ [3] طرف۔ [4] جسم

سڑک سے باغ کوں دیکھت کھلے منج باغ کے غنچے　　سو اُس غنچے کے باساں تھے لگیا جگ مگمگن سارا
چمن کے پھول کھلے دیکھ سکیاں کا مکھ یاد آیا　　سہاتا تھا محمد پھل نمن اُن نین سارا
دسے ناسک کلی چنپا ہوا ن دو پات ہیں تسکے　　بھنور تل دیکھ اس جاگا ہوا حیراں من سارا
سو خوشے داکھ لاکھاں کے ثریا سنبلا ہے جوں　　سٹے اُس داکھ منڈوا سو جیسا سبز کہن سارا
اناراں میں سٹے دانے سو جوں یاقوت تبلیاں ہیں　　ہر ایک پھل اُس اناراں پر دسے سکے نمن سارا
کھجوراں کے دسیں جھونکے کہ جوں مرجان کے پنجے　　پیاریاں لعل خوشے جوں دسیں ان ہور رین سارا
دسیں ناریل کے پھل یوں زمرد مرتباناں جوں　　ہور اُس کے تاج کوں کھتا ہے پیالا کر دکھن سارا
دسیں جاموں کے پھل بن میں نیلم کے نمن سالم　　نظر لاگے نہ توں سیویاں کوں رکھیا ہے وتن سارا
صفت کرنے کوں سوسن بی کھلیا ہے دس زبان اپنی　　دکھن سب سندریاں کی تیں کھلیا نرگس نین سارا
چمن آواز سن بلبل الیس میں آپ الاپیں ہیں　　سو تس آواز سوں موراں کریں رقصاں این سارا
دکھت رنگ مست ہو دستک بجاویں پاتاں سیں　　سو ڈالیاں ڈلتے ہو متوال ہے پیا پھول ابر ہن سارا
مگر شبنم کا مے ہے یا ادھر جلاب کا پیالا　　یو بی خوب ہور او بی خوب تجسوں مل یوں سارا
اُنگاں آپ اُمنگاں سوں الیس میں آپ مل ناچیں　　تمنا کا تمن ناچیں ہوئے تن تن تمن سارا

قصیدہ منقبت کی تشبیب کے چند شعر ذیل میں نقل کیے جاتے ہیں۔

آج شہ جیں چلیا شرق نگر تھی شتاب　　ڈھال فلک کی اُچا اد شہِ عالی جناب
باند خنجر کرن کی زریں فرنگ ہات لے　　صبح کے وقت آئیا پیکِ دو پیالی شراب
چرک فلک فیل مست مستی سوں مکھ لال کر　　گرم ہو چلنے لگیا دن لے کٹک بے حساب

---

۱ مگمگانا = جگمگانا　۲ زیب دیتا تھا　۳ مانند　۴ ناک　۵ انگور
۶ گچھے　۷ لعاب لب　۸ اُچا = بلند کیا (اُچانا مصدر سے)
۹ پیکِ = پی کے　۱۰ چرک = چڑھ کے (عربی خط کی وجہ سے مسخ ہوگیا ہے)
۱۱ کٹک = فوج۔

ذرے ہو فرّاش سب چلیئے شہ جیں آگے | دیتے سراچے شفق لا اُسے زریں طناب
قوس دقزح ہات لے جوڑ کہ تیر استوا | سو کشش جو کیا نسؐ کہ اُڑا نے غراب
سو ہی غلط یوں نہیں ہی قضیا یوں توں سُن | فتح وظفر چند کا چرخ دیا اُس جواب
شاہِ ختن سُن چلیا عرب نگر تھی لے فوج | تنکے تناں ریں رنگ جیسے اہے مشکناب
کش کہ چلیا ہات قوس اُسے اسماں کی | سو رااتارن کوں تیں جوڑیا ستارے شہاب

جب آپس میں اُن کی (چاند سورج) کی جھڑپ ہو گئی تو

اتنے میں دیتا اہے صلح خدا تن منیں | ہی تمیں نس دن کی شہ نا لڑ د تم اتنے باب
میں کیا تم دو کوں شاہ یک برج ہور یک ماہ | دھرتی تمیں دو نو جاہ دو نوکوں سر پر ہی داب
دِن کو بُرج رنس کو چند تد بھی کیا ہی وہاب | چاند کوں کیتا مجی سور کوں کیتا ذہاب

"چرخیات" (فلکیات) پر متعدد قصیدے لکھے ہیں۔ایک اور قصیدہ منقبت میں لکھا ہی اُس کی تشبیب بھی اسی قسم کی ہی اور شروع سے آخر تک طرح طرح کی تشبیہات میں سورج چاند اور ستاروں کا ذکر کیا ہی۔ مثلاً ایک جگہ شام کو سمندر قرار دیا ہی جس میں سونے کی کشتی ڈوبتی ہی اور اُس کے ڈوبنے سے لاکھوں کروڑوں بُلبلے نمودار ہوتے ہیں اور یہی ستارے ہیں جو آسمان پر چمکتے ہیں۔ شعر یہ ہی ؎

رنس کے سمند سیام میں سنے کی روزق ڈبیا ڈبنے میں ترنے لگے بڑ بڑے کی لکھ ہزار

دوسری جگہ سورج کو یوسف فلک سے تشبیہ دی ہی کہ مغرب کے کنوئیں میں اُس کے ڈوبتے ہی زمانے میں یعقوب کی آنکھوں کی طرح اندھیرا چھا گیا ؎

غرب کے چہ میں پڑیا یوسفِ انبر کا ہور
جگ بھہیں یعقوب کے نین نمن اندکار

دوسرے شعر میں کہتا ہی کہ حضرت ابراہیم علیہ السّلام کی آگ بجھ کر گلشن ہو گئی اور یہ اندھیرا جو دنیا میں نظر آتا ہی وہ اُسی آگ کا دھواں ہی ؎

آگ براہیم کا مجکِ ہوا پھول بن
رین سوتس آگ کا ہو دھنویکا دھندکار

دوسری جگہ کہتا ہو کہ چاند سکندر کی طرح رات کی ظلمات میں چلا جا رہا ہو اور تارے اُسے رستہ دکھانے کے لیے شمع کا کام دے رہے ہیں ؎

چند ہو سکندر چلیا رین کے ظلمات میں
شمع دیپک مشعلاں روشن ہوئے اُپار

ایک جگہ لکھتا ہو کہ سورج نے چرخ کے خم خانے میں گھس کر اس قدر شراب پی لی کہ بدمست ہو کر مغرب کے چشمہ میں جا پڑا۔ ؎

چرخ کے خم خانے میں سور پیا جا نومد
مست ہو جا کر پڑیا غرب کے چشمے منجھار

ایک دوسرے شعر میں آسمان کو لگن سے چاند کو شمع سے اور تاروں کو پتنگوں سے تشبیہ دے کر کہتا ہو کہ تارے سوزِ عشق سے بے تاب ہو کر چاند کی شمع پر قربان ہو رہے ہیں ؎

کھن ہو لگن، شمع چاند، تارے پتنگ کے نمن
اُڑتے ہیں اُس آس پاس عشق تھی سب بے اختیار

آگے چل کر آسمان کو حوض بتایا ہو جس میں رات پانی کی طرح بھری ہو چاند اُس کا فوّارہ ہو اور تارے بوندیں ہیں ؎

کھن کے سو حوض خانے میں رین بھرپا نیر جوں
چاند پھویارا منن تارے بنداں نیر سار

غرض اسی طرح کی بیسیوں تشبیہیں دی ہیں اور جب سب تشبیہیں ختم ہو گئیں اور کوئی اور نہ ملی تو آسمان کو مدرسہ بنایا، چاند اُس میں مدرّس بنے

اور تارے طالب علم ہوئے جو مدرس سے بحث کر رہے تھے ؎

کھن کے مدرسے منے چاند مدرس کنے

بحث کرن تارے آئے طالب علماں کے سار

ہم ابھی لکھ چکے ہیں کہ سلطان محمد قلی قطب شاہ اُردو کا پہلا شاعر ہی جس نے علاوہ غزلوں کے مختلف مضامین عشقیہ اور غیر عشقیہ پر مثنویاں اور قصیدے لکھے اسی طرح وہ پہلا شاعر ہی جس نے واقعۂ کربلا کے متعلق پر درد مرثیے اور نوحے تحریر کیے۔ نمونہ کے طور پر ایک نوحہ لکھا جاتا ہی ؎

دو جگ اماماں دکھ تھے سب جیو کرتے زاری وائے وائے

تن رڑوں[1] کی لکڑیاں جا[2] لگر کرتی ہیں خواری وائے وائے

سا[3]تو گگن آٹھو[4] جنت ساتو دریا ساتو دھرت

ایکس تھے ایک آپس میں آپ دکھ کرتے کاری وائے وائے

کالا کیا کسوت بکا دیکھو اماماں ڈوک[5] تھے

ظلمات بی[6] کالا ہوا اس دکھ تھے بھاری وائے وائے

لوح ہور قلم کرسی عرش قدسیاں ملک غلمان سب

بجلیاں بدل[7] ارڑو[8] آتے ہیں رات ساری وائے وائے

اسماں تجھ جالا ہوا سورج اگن والا ہوا

چندر سو جل کالا ہوا ہے دکھ اُپاری وائے وائے

پنکھی سٹے ہیں سب پراں رو رو بھرائے سمدراں

چھوڑے ہیں سب اپنے گھراں دیکھو تو زاری وائے وائے

---

[1] رواں [2] جل کر [3] ساتوں [4] آٹھوں [5] دُکھ
[6] بھی [7] بادل [8] چلّاتے ہیں۔

کالے ہوئے دُکھ تھے منگل سر پر سٹیں ماٹی سگل
تو بکڑے اس دُکھ تھے جنگل ہر بیقراری واے واے
پھولاں سکے سب دکھ ستی مکھ مونڈے بلبل جھکھ ستی
کوئل جینا دُکھ ستی بن بن پکاری واے واے
دیکھو تمیں اے مانساں دانے چریں نا پنکھیاں
دھرتی ہے ماتم کی دکھاں دھرتی بچاری واے واے
دو جگ خراباں ہو رہے جیواں کباباں ہو رہے
سمدر سراباں ہو رہے نا ہوے جاری واے واے
دُکھ آگ سوں جگ بن جلے اکاس تا دھرتی جلے
کھن پر فرشتے کھلبلی سٹ اختیاری واے واے
حضرت نبی کے گیسواں دو اماماں کے پکاں
جبریل جھلا وے اپ ہتاں آرات ساری واے واے
حضرت علی کے دو پتاں کاندھے نبی کر انٹیاں
تس پر چڑھے دو شہ جواں اس دہات ساری واے واے
شہزادے کے سب کے اونٹاں نمنے پکارے اُس زماں
عفعف نبی تنکوں سناں کے دوی باری واے واے
جبرئیل آکر کہے تسری براں جو عف کئے
اس عفو تھی جگ پاے سب رستگاری واے ولے

---

۱ سوکھے　۲ لوگو　۳ پنکھیں　۴ ہاتھوں
۵ بیٹے　۶ مانند　۷ تیسری بار

دو نور دیدے بی بی کے آخر دیکھو کیوں دُکھ دُکھے

لہو میں لڑے پیاسے بھکے دیکھو یہ خواری واے واے

یک پوت کو دیتے زہر یک پوت پر کھینچے خنجر

کافر کیے کیسے قہر یو زخم کاری واے واے

دکھ بات کو توجیب جلے لکھنے قلم بی نا چلے

دل جیوں شمع[1] جل تلملے سُد کی ہماری واے واے

قطبا کہے دل کے بچن ہر دم مدد پنج تن،

رکھے خدا منجکو جتن دشمن کو خواری واے واے

قطبا کو ہے اللہ مدد بتا ہے اس دل میں احد

تو منج مدد حیدر ولد بیریاں کو زاری واے واے

اوپر جو نمونے سلطان محمد قلی قطب شاہ کے کلام کے پیش کیے گئے ہیں اُن سے فارسی شاعری کا اثر صاف ظاہر ہے۔ خیالات وہی ہیں، استعارات اور تشبیہات پر بھی وہی رنگ غالب ہے اور بحریں بھی فارسی ہیں، لیکن باوجود ان تمام اثرات کے ایک بات خاص ہندی ہے جو اس کے کلام میں شروع سے آخر تک پائی جاتی ہے۔ یعنی بخلاف فارسی شاعری کے عورت کی طرف سے عشق و محبت کا اظہار ہوتا ہے وہ مرد کو بے وفائی کے طعنے دیتی ہے۔ سوکن (رقیب عورت) کی طرف سے بد گمانی اور شک ظاہر کرتی ہے۔ برہ کی راتیں بے قراری میں کاٹتی ہے۔ غرض وہ عاشق ہے اور مرد معشوق۔ یہ ہندی شاعری کا رنگ ہے جو شاعر نے اپنی اُردو شاعری میں قائم رکھا ہے۔ مولانا حالی مرحوم نے جہانگیر کے دربار کا ایک واقعہ لکھا ہے کہ

---

[1] نسخہ ۱۲

"ایک موقع پر جہاں گیر کے روبرو قوال امیر خسرو علیہ الرحمۃ کی ایک غزل گا رہا تھا اور بادشاہ اُس کو سُن کر بہت محظوظ ہو رہا تھا' جب قوال نے یہ شعر گایا ؎

تو شبانہ می نمائی بہ برِ کہ بودی امشب
کہ ہنوز چشم مستت اثرِ خمار دارد

بادشاہ دفعتہً بگڑ گیا اور قوال کو فوراً پٹوا کر نکلوا دیا اور اس قدر برہم ہوا کہ تمام ندیم اور خواص خوف سے لرزنے لگے اور فوراً مُلّا نقشی مہر کن کو جن کا بادشاہ بہت لحاظ کرتا تھا' بلا کر لائے تاکہ وہ کسی تدبیر سے بادشاہ کے مزاج کو دھیما کریں۔ جب وہ سامنے آئے تو بادشاہ کو نہایت غیظ و غضب میں بھرا پایا' عرض کیا حضور خیر باشد۔ بادشاہ نے کہا دیکھو امیر خسرو نے کیسی بے غیرتی کا مضمون باندھا ہے۔ بھلا کوئی غیرت مند آدمی اپنی محبوبہ یا منکوحہ سے ایسی بے غیرتی کی بات کہہ سکتا ہے؟ مُلّا نقشی نے ایک نہایت عمدہ توجیہ سے اُسی وقت بادشاہ کا غصہ فرو کر دیا۔ اُنہوں نے کہا کہ امیر خسرو نے چونکہ ہندُستان میں نشو و نما پایا تھا اس لیے وہ اکثر ہندُستان کے اُصول کے موافق شعر کہتے تھے۔ یہ شعر اُنھوں نے اُسی طریقہ پر کہا ہے۔ گویا عورت اپنے شوہر سے کہتی ہے کہ تو رات کو کسی غیر عورت کے ہاں رہا ہے کیونکہ اب تک تیری آنکھوں میں نشہ یا نیند کا خمار پایا جاتا ہے۔ یہ سُن کر بادشاہ کا غیظ و غضب فوراً جاتا رہا اور پھر گانا بجانا ہونے لگا۔"

اس قسم کے ہزاروں شعر سلطان محمد قلی قطب شاہ کے کلام میں پائے جاتے ہیں۔ مثلاً

پیا کس سے گمائی رات ساری
تمن انکھیاں ہیں پائی میں خماری

یہ بالکل امیر خسرو کے شعر کا ترجمہ معلوم ہوتا ہے۔

ایک دوسری جگہ اسی مضمون کو یوں ادا کیا ہے ؎

میں بوجی ہوں نشانیاں سب رین کے    گما[۱] کر رین دوتی سے چھپاتے

کر چوتا ہے تم میں تھے رنگ خماری    کھو رات کن سات کیتی ہیں باتاں

غرض اس قسم کے اشعار سے سارا دیوان بھرا پڑا ہے اور اس سے ہندی شاعری کا رنگ صاف جھلکتا نظر آتا ہے اور بجائے ہمدم و مونس کے سکی (سہیلی) اور ساجن' اور بجائے رقیب کے دوتی' دُتن اور پریم' نیہ' پرت اور برہ کے الفاظ ہمارے قول کی تصدیق کرتے ہیں ؎

میرے سبھی تن میں بس اس کا چڑیا    تری نیہ کا منجکو بچھو لڑیا

تمیں کرن ہار اُتارا پیا    میں آئی تج پاس اتارا کرن

نین اُس سلونے تھے پھر بس چڑیا    جو دیکھی میں اُس روپ وِنتا بجن

---

کہ میں باندی ہوں تج سوں حُب بھلا    نوازیں آپ میا سیتھیں توں مجکوں

---

تجے شہ کریں گے میا سیں نہالا    نکو ہو نکو ہو سہیلی کھیلی[۳]'

---

تم اوپر تھی واروں گی جوبن سو بالا    تمیں میرے مندر سو آج آؤ لالا

اگر سلطان محمد قلی قطب شاہ جہانگیر کے زمانے میں ہوتے اور وہ اُن کا کلام سُن پاتا تو کچھ تعجب نہ تھا کہ طیش میں آکر اُس کے ملک پر چڑھائی کر بیٹھتا۔

بعد کے اُردو شعرا پر فارسی شاعری کا رنگ ایسا غالب آیا کہ یہ خصوصیت اُردو شاعری سے بالکل اُٹھ گئی اور رفتہ رفتہ بہت سے ہندی الفاظ بھی

۱۔ بسر کرکے۔ ۲۔ رقیب عورت۔ ۳۔ مغموم

زبان سے خارج ہوگئے۔ اور اُستادی الفاظ کے متروک کرنے میں رہ گئی۔

علاوہ ہندی شاعری کی اس خصوصیت کے سلطان محمد قلی قطب شاہ کے کلام میں ہندی زبان کی بعض اور خصوصیتیں بھی پائی جاتی ہیں اور الفاظ تو بکثرت ہیں۔ یہاں تک کہ وہ حمد و نعت و منقبت میں بھی ہندی کے مذہبی الفاظ استعمال کرتا ہو۔ مثلاً

کروں ابتدا حمد کرتار کا ۔۔۔ کہ منعم ہو کرتار سنسار کا

---

لکھوں حمد اُس حی سُبحان کا ۔۔۔ دیاونت داتار دیان کا

---

وہی رب نرنجن ہو لاریب فیہ

---

کہ توہیں اَہے سب جگت کا گُسائیں

---

دُنیا بسے لگ سدا انند سوں نبی علی کے سو صدقے جگ میں

اہے قطب شہ کہ داس ہو وہ علی ولی شاہ مرتضےٰ کا

ہندی زبان میں ترکیب کی ایک صورت یہ بھی ہو کہ دو اسم مل کر ایک لفظ بن جاتے ہیں۔ اس کی کئی صورتیں ہیں۔ مثلاً بعض وقت دونوں اسموں کے درمیانی حروف علت حذف ہو جاتے ہیں جیسے پنگھٹ۔ پت جھڑ۔ کبھی پہلے اسم کا آخری یا دوسرے اسم کا پہلا حرف صحیح ساقط ہو جاتا ہو جیسے لوچون، پھُلیل (پھول تیل) بعض اوقات دونوں اسم اپنی اصلی حالت میں رہتے ہیں اور کسی قسم کی کمی نہیں ہوتی اور یہ ترکیب بغیر کسی حرفِ ربط یا



مقبرہ سلطان محمد قلی قطب شاہ بحوالی قلعہ گولکنڈہ

اضافت کے استعمال ہوتی ہے جیسے پتلی گھر، کرن پھول، آن داتا۔ سلطان محمد قلی قطب شاہ کے کلام میں آخری قسم کی ترکیب بہ کثرت پائی جاتی ہے۔ اس میں اُنھوں نے صرف ہندی الفاظ ہی کی پابندی نہیں کی بلکہ عربی فارسی کا استعمال بھی اسی قاعدہ کے مطابق کیا ہے۔ مثلاً

قطبا کو ہے اللہ مدد، بستا ہے اس دل میں احد

یا

جنّت حور ہے یا پری استری

لیکن کمال یہ کیا ہے کہ ہندی کے ساتھ فارسی عربی الفاظ بلا تکلّف ملا دیے ہیں مثلاً

۱۔ جگت لوح تھی کفر اَند کار گوں

۲۔ فارس اگن ہو ٹھنڈی کفر نگونسار ہوا

۳۔ کفر ریت کیا ہور اسلام ریت

اِسی طرح سموم باد اور وصال باد بھی استعمال کیے ہیں۔ اس سے بھی زیادہ آزادی یہ برتی ہے کہ فارسی قاعدے کے مُطابق ہندی فارسی الفاظ سے ملا کر فاعلی ترکیب قائم کر دی ہے۔ مثلاً

نبی مولود آکیتا ہے دو جگ تائیں نورانی

فلک پر سب ملک کرتے ہیں تاریاں سوں پھل آفشانی

پنکھاں تِس سو سُد جوں پون تیز تھے                پراں تھی جو جبریل کے تیز تھے

ایک جگہ ہندی ترکیب کی رو سے روز عید کو روز ید لکھا ہے جس طرح آج کل بقرعید کو بقرید یا بجرید بولتے اور بعض اوقات لکھ بھی دیتے ہیں۔ اس سے بھی زیادہ کمال یہ کیا ہے کہ ہندی الفاظ کے ساتھ فارسی اضافت کا استعمال کیا گیا ہے۔ ایک جگہ لکھا ہے ؎

پیا آئے ہیں روپ کے رنگ سوں　　　کہ چوتا ہو اُس مکھ تھے نیر زلال

(نیر کے معنی پانی)

اس کے علاوہ فارسی واو عطف کا ہندی الفاظ اور جملوں میں بلا تکلف استعمال ہوا ہو۔ مثلاً

باغ و پھل و جل سے تو اتّا　　　بن صحبتِ یار خوش ندیسے

تو اپے بوجے میرے سب پن و پاپ

تجھے حُسن جھلکار ہے سور جیسا　　　زبردست توں ہو و سب تیر از یرا

تشبیہات و استعارات عموماً سب کے سب فارسی ہیں۔ البتہ دو ایک جگہ ندرت دکھائی ہو اور مشاہدہ سے کام لیا ہو اور یہ تشبیہیں خالص ہندی ہیں۔ مثلاً ایک جگہ ران کی صفائی کو کیلے کے تنے سے تشبیہہ دی ہو

کیلے گابھے تھے نازک ہور صاف ران　　　نہیں اس کی صافی میں کوئی صاف جان

یا کنول کے پتے پر ڈھلتی ہوئی بوند کی تشبیہ

کنول کے پان پر ڈھلتی سو جل بند　　　کہ یا جھلتی بہو تر نیناں پون کے

ایک جگہ ہندی مذہبی روایت سے تلمیح کی ہو ؎

نبی صدقے قطب سوں آلی ہو　　　ستا جوں رام سوں منج اد نگاری

سلطان محمد قلی قطب شاہ نے عربی الفاظ کو اپنے کلام میں اُسی طرح استعمال کیا ہو جس طرح اُس کے زمانے میں لوگ عام طور پر بولتے تھے۔ یعنی لکھنے میں صوت کی نقل کی ہو (تحریر درحقیقت تقریر کی نقل ہو) اور اصل عربی املا کی پروا نہیں کی اور اُسی کو صحیح سمجھا ہو جو بولنے میں عام طور پر مُروّج تھا۔ سید انشاء اللہ خاں نے دو صدی بعد اس نکتہ پر نظر ڈالی جس سے اُن کے ذوقِ زبان اور دقیق نظری کا پتہ لگتا ہو۔ وہ اپنی مشہور اور بے مثل کتاب

دریائے لطافت میں لکھتے ہیں کہ "ہر لفظ جو اُردو میں مشہور ہو گیا ہے، عربی ہو یا فارسی، ترکی ہو یا سُریانی، پنجابی ہو یا پُوربی، از روئے اصل غلط ہو یا صحیح، وہ لفظ اُردو کا لفظ ہے۔ اگر اصل کے موافق مستعمل ہے تو بھی صحیح ہے اور اگر خلاف اصل مستعمل ہے تو بھی صحیح ہے۔ اُس کی صحت و غلطی اُردو کے استعمال پر موقوف ہے۔ کیونکہ جو کچھ خلاف اُردو ہے غلط ہے، گو اصل میں وہ صحیح ہو۔ اور جو کچھ مُوافق اُردو ہے صحیح ہے گو اصل میں صحت نہ رکھتا ہو" اس اصول کے قائم کرنے کے بعد وہ بہت سے عربی الفاظ کو جو اُردو میں کچھ کے کچھ ہو گئے ہیں صحیح بتاتے ہیں۔ مثلاً سید انشاء کی رائے میں تُرَقا صحیح اُردو کا لفظ ہے گو وہ خلاف اصل ہے۔ یا وہ غَدَر کو بفتح دَ اُردو کا صحیح لفظ خیال کرتے ہیں اگرچہ اصل میں بسکون دال[ط] ہے۔ اس قسم کے الفاظ کی بہت سی مثالیں دی ہیں اگرچہ یہ نکتہ اُصولِ لسان کے لحاظ سے بہت خوب بیان کیا ہے لیکن اپنے کلام میں کہیں اس پر عمل نہیں کیا۔ سُلطان محمد قلی قطب شاہ نے اس نکتہ کو دو صدی قبل سید انشا سے بہتر سمجھا اور اپنے کلام میں جا بجا استعمال کر کے دکھایا ہے۔ مثلاً

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قفل | کو | کلف | لکھا ہے | تشبیہ | کو | تشبی | لکھا ہے۔ |
| صراحی | " | صرائی | " | شمع | " | شما (شمے) | " |
| منع | " | منا | " | وضع | " | وضا | " |
| ساعت | " | سائت | " | نفع | " | نفا | " |
| فہم | " | فام | " | انعام | " | انام | " |

---

[ط] ملاحظہ ہو دریائے لطافت (مطبوعہ انجمن ترقی اُردو) صفحہ ۲۴۱ و ۲۴۲ و مقدمۂ کتاب صفحہ ۴ و ۵

مصلحت کو مصلت لکھا ہی دعوے کو داوے لکھا ہی
وداع کو ودا لکھا ہی وغیرہ وغیرہ

اسی طرح عَرَش، فَرَش، ظُلَم، وَخَت (وقت) عِشَق، شَرَق، غَرَب، بے تکلف استعمال کیے ہیں اور اصل الفاظ کے اعراب کی پروا نہیں کی ہی۔

الفاظ کی تذکیر و تانیث کا بھی بہت کم لحاظ کیا ہی۔ مثلاً

جیت، بنیاد، جوت، یاد، شبرات، بھوک، پیاس، صورت، مصلت (مصلحت) صحبت، تعریف، روح، حمد، دعا، نظر، مشکل کو مذکر باندھا ہی۔ ایک جگہ محبّت کو بھی مذکر لکھ دیا ہی۔

بعض جگہ جہاں فاعل مؤنث جمع ہی تو وہاں فعل کے پہلے جز کو بھی جمع ہی لکھا ہی۔ اُردو میں پہلے یہی استعمال تھا اور اب بھی دلّی اور نواحِ دلّی میں بعض اوقات عورتیں اسی طرح بول جاتی ہیں۔ مثلاً

قطب شہ کوں کھلاتیاں ہیں ہیلیاں رنگ بھرا میوا

سکیاں کی دھات ایسی ہی کہ چھندسوں پیاسوں مل کہ ہوتیاں ہیں کنارے

اسی طرح کیاں ہیں، دیتیاں ہیں وغیرہ وغیرہ۔

قافیہ میں یاے مجہول و معروف کا لحاظ نہیں کیا۔ مثلاً تیرا اور ہیرا یا دید اور بھید کا قافیہ باندھ دیا ہی۔

تمام بحریں (سواے ایک آدھ کے) فارسی ہیں۔ عروض کا قومی زبان اور خیالات سے خاص لگاؤ ہوتا ہی۔ اُردو نے ابتدا سے، یعنی جب سے اُسے ادبی حیثیت ملی ہی، غیر زبان کا عروض اختیار کیا۔ اگر بجاے فارسی (عربی) عروض کے ہندی عروض ہوتا تو اُردو ہندی نظم اور

زبان میں وہ مغایرت جو اس وقت نظر آتی ہی نہ رہتی، یا بہت کچھ کم ہو جاتی۔ یہ مسئلہ تفصیلی بحث کا محتاج ہی اور یہ موقع اس کا نہیں ہی۔

غرض سلطان محمد قلی قطب شاہ کا کلام ہر لحاظ سے قابل قدر ہی۔ خصوصاً اُردو زبان کی تحقیق کے لیے بے بہا ذخیرہ ہی۔ ہمارا ارادہ ہی کہ حواشی و فرہنگ کے ساتھ اسے شایع کریں تاکہ محققین و شائقین اُردو زبان کو اس سے مدد ملے۔

عبدالحق

---

# بنگالی زبان و ادب کا نشو و نما

(از جناب ڈاکٹر دنیش چندر سین صاحب رائے بہادر)

ڈاکٹر دنیش چندر سین صاحب بنگال کے اُن نامور اہل قلم میں سے ہیں جن پر اہل بنگال کو بجا طور پر فخر حاصل ہے۔ ان کی تصانیف کی شہرت نہ صرف ہندوستان میں بلکہ یورپ اور امریکہ تک پہنچ چکی ہے اور نامور مستشرقین اور علما انھیں بڑی قدر و منزلت کی نظر سے دیکھتے ہیں۔

ڈاکٹر صاحب موصوف نومبر ۱۸۶۶ء میں ضلع ڈھاکہ کے ایک چھوٹے سے گاؤں بگجوری میں پیدا ہوئے۔ یہ بات یاد رکھنے کے قابل ہے کہ بنگال کے اکثر نامور فرزندوں کا جنم بھوم مشرقی بنگال ہے۔ یہ اور بات ہے کہ شہرت و ناموری اُنھوں نے مغربی بنگال میں آکر حاصل کی۔ ان کی ولادت ان کے نانا منشی گوکل کرشن سین وکیل عدالت ڈسٹرکٹ جج کے گھر میں ہوئی۔ منشی صاحب موصوف صاحب اثر اور صاحبِ دولت تھے اور اُس علاقہ میں اُن کی بڑی شہرت تھی۔ منشی کا لفظ بھی قابلِ لحاظ ہے۔ یہ بھی مسلمانوں کے تمدن کی یادگار ہے۔ جس طرح ممالک متحدہ آگرہ و اودھ میں لکھے پڑھے قابل اصحاب کے نام کے ساتھ (خواہ ہندو ہوں خواہ مسلمان) استعمال کیا جاتا تھا، اسی طرح بنگال میں بھی اس کا رواج تھا۔

ڈاکٹر صاحب کے بزرگ قنوج کے رہنے والے تھے اور ۸۰۰ء میں راجہ ادی سور کی دعوت پر بنگال میں آکر آباد ہوئے۔ آپ کے ایک بزرگ

دھوی نام مشہور شاعر گزرے ہیں۔

ڈاکٹر صاحب کے والد ایشور چندر سین برہمو سماجی تھے اور مدرسہ میں مدرس تھے۔ اور انگریزی، سنسکرت، فارسی اور بنگالی زبان کے اچھے خاصے عالم تھے۔ یہ اپنے ماں باپ کے لاڈلے اور اکلوتے بیٹے تھے۔ ان کے گیارہ بیٹیاں ہوئیں مگر زندگی کا پھل بیٹا نصیب نہ ہوا۔ بیچاری ماں نے کیسی کیسی منتیں مانیں کیا کیا دعائیں کیں، تب کہیں جا کر سوتے نصیب جاگے اور بیٹا پیدا ہوا۔ ایسے بیٹے کی پرورش میں جیسے کچھ لاڈ پیاز اور چاؤ چوچلے ہوئے ہوں سو کم ہیں۔

ڈاکٹر صاحب کے والد بھی شعر کہتے تھے اور انھوں نے بنگالی زبان میں بعض دعائیں اور روحانی گیت لکھے ہیں۔ لیکن قدیم بنگالی شاعری کا ذوق اُن کے دل میں اُن کی بیوہ بڑی بہن نے پیدا کیا۔ کون کہہ سکتا تھا کہ یہ تین سال کا بچّہ جسے اُس کی بہن پُرانے قصّے اور گیت اور رامائن کی نظمیں اور وشنوی شعرا کے بھجن پڑھ پڑھ کر سنا رہی ہے ایک دن بنگالی زبان کا نامور مورخ ہو گا۔ اور اپنی عزیز زبان کی از یادو رفتہ پُرانی نظموں کو پھر زندہ کرے گا۔ اس کے بعد اُن کے مہربان اُستاد پورنا چندر سین نے اس ذوق کو اور پختہ کر دیا اور ان کی بدولت اس خوش نصیب لڑکے نے مشہور قدیم بنگالی شعرا کا کلام پڑھا جن کا اثر عمر بھر رہا۔

۱۸۸۶ء میں جب کہ وہ ڈھاکہ کالج میں بی۔ اے کے درجہ میں تعلیم پا رہے تھے ان کے والد کا انتقال ہو گیا۔ دو ہی مہینے بعد ان کی ماں بھی اس جہانِ ناپائدار سے رحلت کر گئیں۔ یہ سال ان کے لیے بہت ہی منحوس ثابت ہوا ان کی دو جوان بہنوں کا یکایک انتقال ہو گیا۔ خود اُن پر فالج گرا اور ان کی ساری امیدوں پر پانی پھر گیا۔ رفتہ رفتہ وہ پھر تندرست ہو گئے۔ اور سلہٹ کی ایک تحصیل، سبی گنج میں مدرسی کی خدمت پر تقرر ہو گیا۔ یہاں انھوں نے

انگریزی شعرا کے کلام کا خوب مطالعہ کیا۔

۱۸۸۹ء میں انھوں نے بی۔اے کے امتحان میں کامیابی حاصل کی اور کو ملّا (ضلع پٹّیرا) کے وکٹوریا اسکول میں ہیڈ ماسٹر ہو گئے جہاں وہ اسی خدمت پر ۱۸۹۶ء تک رہے۔ اس زمانہ میں اُنھوں نے اپنی فرصت کا وقت بنگال کے قدیم شعرا کے بھولے بسرے کلام اور قلمی نسخوں کو جمع کرنے اور ترتیب دینے میں صرف کیا۔ اور بنگالی زبان وادب کی تاریخ کا سامان اُنھوں نے ایک مستعد طالب علم اور پُرجوش اور سچّے عالم کی طرح مہیا کرنا شروع کیا۔ اس کام میں انھیں اس قدر انہماک تھا کہ وہ چوبیس گھنٹے میں دو تین گھنٹے سے زیادہ نہیں سوتے تھے جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ اعصاب کی کمزوری سے اُن کی صحت خراب ہو گئی۔ لیکن باوجود صحت کی خرابی کے اُنھوں نے بنگالی شعرا کے کلام کا سلسلہ مرتّب کر ڈالا۔ لارڈ کرزن نے مسٹر سین کی ادبی خدمات کا اعتراف کیا اور اُن کے لیے سرکار سے ایک وظیفہ مقرر کر دیا۔ یہ وظیفہ اگرچہ کم تھا مگر علم کے ایک ایسے خدمت گزار کے لیے جو محنت سے چُور اور صحت سے مجبور ہو گیا تھا نعمتِ غیر مترقبہ تھا۔ لیکن اب زمانے نے پلٹا کھایا۔ ان کی کتابوں کی رفتہ رفتہ شہرت ہوئی اور اچھے اچھے لوگ مصنّف کی قدر کرنے لگے۔ ان کی بعض بنگالی کتابیں مدارس کے نصاب تعلیم میں بھی داخل ہو گئیں جس سے انھیں مالی فائدہ بھی ہوا۔ سر آسو توش مکرجی وائس چانسلر کلکتہ یونیورسٹی کی عنایت سے ۱۹۰۸ء میں انھیں یونی ورسٹی میں ایک مناسب خدمت مل گئی یعنی وہ بنگالی ادب کے "ریڈر" ہو گئے۔ اس خدمت پر آکر اُنھوں نے لکچروں کا ایک سلسلہ دیا اور انہی لکچروں سے "بنگالی زبان وادب کی تاریخ" مرتّب کی۔ ۱۹۰۹ء میں وہ اپنی یونی ورسٹی کے فیلو منتخب ہوئے

اور ایشیاٹک سوسائٹی بنگال کے ایسوشی ایٹ ممبر انتخاب کیئے گئے ۔ اسی سال کلکتہ یونی ورسٹی نے ہزرائل ہائی نس پرنس آف ویلز کی تقریب تشریف آوری پر "ڈاکٹر آف لٹریچر" کا خطاب دیا۔ اور گورنمنٹ نے "رائے بہادر" کا خطاب عطا فرمایا (رائے صاحب یہ بہت پہلے سے تھے)۔ ندیا کی علمی انجمن بدھیا جنانی سبھا نے (ندیا سنسکرت علوم کا مرکز ہی) چند سال ہوئے "کوی شکھار" یعنی ملک الشعرا کا خطاب دیا تھا اور حال میں "بھارت دھرم مہامنڈل" نے "پرتن تتوابھوسن" کا خطاب دیا۔ ڈاکٹر صاحب درحقیقت ان تمام خطابات کے مستحق تھے۔

ڈاکٹر دنیش چندر سین نے اپنی تصنیفات وتالیفات اور خاصکر "بنگالی زبان وادب کی تاریخ" سے بنگالی زبان پر بہت بڑا احسان کیا ہی۔ یہ کارنامہ ان کا ایسا اعلیٰ درجہ کا ہی کہ ہندستان کی کسی زبان میں اس کی نظیر نہیں ملتی۔ ان کی تاریخ پر یورپ کے نامور مستشرقین اور علما وفضلا نے ایسی بیش قدر اور اعلیٰ درجہ کی رائیں لکھی ہیں کہ جو شخص اس کتاب کی قدر وقیمت اور مصنف کی بے نظیر قابلیت اور حیرت انگیز تلاش وجستجو سے واقف نہ ہو وہ ان رائوں کو انتہا درجہ کا مُبالغہ خیال کرے گا۔ ڈاکٹر سلون لیوی جیسا فاضل متبحر اور دوسرے فضلا جن کی علمیت وفضیلت کو دنیا تسلیم کر چکی ہی اس کتاب کو دیکھ کر دنگ رہ گئے اور اُنھوں نے جو رائیں لکھی ہیں وہ اُن کے خیالات کا آئینہ ہیں۔ افسوس ہی کہ یہاں اتنی گنجائش نہیں کہ ان کا مختصر سا اقتباس بھی درج کیا جا سکے۔ اس کے علاوہ یورپ وامریکہ کے سینکڑوں علمی رسالوں نے اس کتاب کی مدح وستایش میں مفصّل تحریریں لکھی ہیں۔ اگر ان سب کو جمع کیا جائے تو اچھی خاصی کتاب بن جائے۔

اس تاریخ زبان کے علاوہ اُنھوں نے نہایت قابل قدر کام یہ کیا ہی کہ قدیم بنگالی ادب میں سے موزونیت کے لحاظ سے انتخابات جمع کیے ہیں۔ یہ کتاب خاصی بڑی تقطیع پر دو ہزار صفحہ کی ہی۔ اس پر اُنھوں نے سو صفحہ کا ایک بسیط مقدمہ لکھا ہی۔ اس کے سوا بنگالی رامائنوں پر دو سو پچاس صفحہ کی کتاب لکھی ہی جس پر سر جارج گریرسن نے جو ہندُستان کی زبانوں کے بہت بڑے محقق اور عالم ہیں رائل ایشیاٹک سوسائٹی کے رسالہ میں بہت بڑا ریویو لکھا ہی اور اس محققانہ کتاب کی تعریف میں رطب اللسان ہیں۔ ساڑھے تین سو صفحے کی ایک اور کتاب بنگال کے اُن کبتوں پر ہی جو عوام میں مشہور ہیں۔ اسی طرح تین سو صفحہ کی ایک کتاب وشنوی بنگالی ادب پر لکھی ہی۔ ان کتابوں کی بھی بے حد تعریف کی گئی ہی۔ غرض اس قسم کی دس کتابیں اُن کے قلم سے انگریزی میں شائع ہوئی ہیں اور ہر کتاب اپنی نظیر آپ ہی۔ علاوہ ان کتابوں کے جو انگریزی میں ہیں تیس کتابیں بنگالی زبان میں تصنیف وتالیف کی ہیں۔ ان سے ڈاکٹر صاحب کی علمی قابلیت اور فضیلت اور اُن کی محنت اور اُن کے علمی ذوق وشوق کا اندازہ ہو سکتا ہی۔

یہ مضمون "بنگالی زبان وادب" پر جو اس کے بعد شائع کیا جاتا ہی اسی فاضل ڈاکٹر کا لکھا ہوا ہی جو ہماری درخواست پر اُنھوں نے تحریر فرمایا ہی۔ مضمون وصول ہونے پر بعض دیگر اُمور کی طرف اُن کی توجہ مبذول کرائی گئی کہ ان پر بھی وہ کچھ تحریر فرما کر مضمون میں شامل کر دیں۔ چونکہ مضمون لکھا جا چکا تھا اور اس میں دوسرے اُمور کے شامل کرنے سے مضمون کے تسلسل اور روانی میں فرق آتا تھا، لہذا ان پر الگ اپنے خیالات کا اظہار فرمایا کہ بطور حواشی کے اصل مضمون کے ساتھ شائع کر دیئے جائیں۔

اس مختصر مگر فاضلانہ مضمون کے پڑھنے سے اردو داں طبقہ کو معلوم ہوگا کہ بنگالی زبان نے رفتہ رفتہ کیونکر ترقی کی اور اب کس درجہ پر ہے۔ اور ملک کی زبانوں میں اُس کی کیا حیثیت ہے۔ ممکن ہے کہ ہندُستان کی ایک آدھ زبان بنگالی کی ہمسری کا دعویٰ کرے مگر بنگالی کو جو بات اس وقت نصیب ہے وہ کسی دوسری زبان کو نہیں۔ بنگال نے چند ایسے عالی دماغ اور عالی خیال فرزند پیدا کیے ہیں کہ اُن کے کلام کو قبول عام حاصل ہے اور اہلِ عالم اُن کے ترجمے سر آنکھوں پر رکھتے ہیں اور حرز جاں اور وردِ زباں کرتے ہیں۔ یہی لوگ زبان کے بنانے والے اور اُس کی وقعت بڑھانے والے ہیں۔ دوسری زبانیں پہلے ایسے سپوت پیدا کرلیں پھر ہمسری کا دعویٰ کریں۔

(                    )

---

# ۱۔ قدیم بنگالی علم ادب نویں صدی سے اٹھارویں صدی عیسوی تک

ہمارے پاس قدیم بنگالی شاعری کا ایک عجیب وغریب ذخیرہ موجود ہے۔ جس کا نویں صدی عیسوی سے آغاز ہوتا ہے۔ ہماری ترقی پذیر تہذیب کی طرح اس علم ادب کے بھی مختلف دور ہیں اور ہر دور اُن قوتوں کا پتہ دیتا ہے جن سے ہماری قومی زندگی بنی اور اُس نے تدریجی نشوونما حاصل کی۔ چنانچہ پہلا دور یا پہلی منزل یہ نشان دیتی ہے کہ ضبط نفس وترک دنیا جو بُدھ مت کے اُصولِ

متعارف ہیں اُس علم ادب کے وسیع حصہ پر چھائے ہوئے تھے۔ جسے عام طور پر ناتھ کی پوجا کے ساتھ منسوب کیا جاتا ہی۔ دوسری منزل میں یہ تماشا نظر آتا ہی کہ ایک طرف تو تبّت و برما۔ آہم ؔاُڑیسہ۔ اور دوسری قوموں اور دیسوں کے دیوتا اور دیبیاں جدوجہد کر رہے ہیں کہ ہندو دیوتاؤں میں داخل ہو جائیں اور دوسری طرف وہ لوگ جو برہمنی مت کے احیا کے باعث ہوئے اس جدوجہد کا مقابلہ کر رہے ہیں۔ پھر تیسرا دور آتا ہے جس میں اسلام کا اثر صاف دکھائی دیتا ہی کہ کس طرح خدائے واحد (مجسم) کے عقیدہ کی ترقی ہوئی دراں حالے کہ یہ عقیدہ "ہمہ اوست" کے عام میلان کے بالکل خلاف تھا جس میں زمانۂ بعد میں اس عقیدہ کو عامۃ الناس ان نازک ذہنی تصورات کے ہم معنی اور مرادف سمجھنے لگے تھے جس سے عقیدہ میں وسواس پیدا ہونے لگتا ہی اور آدمی متشکک سا ہو جاتا ہی۔

ہمارے علم ادب کا سب سے ممتاز دَور چوتھا ہی جس کا آغاز وشنولوں[1] سے ہوتا ہی جنھوں نے سولھویں صدی عیسوی میں اسلام کے اثر سے متاثر ہوکر سوسائٹی کے شیرازہ کو اتحاد و اخوت عامّہ کے اُصول پر دوبارہ درست کیا۔ وشنولوں[1] کے ادب میں فطرت انسانی کی نزاکت، اس کے حُسن کی لطافت اور نفاست کی تصویر اس خوبی سے کھینچی گئی ہی کہ معلوم ہوتا ہی کہ اس سے بلند تر پایہ کمال کا حاصل کرنا ممکن نہیں ہی۔ یورپ کی ایک بڑی عالمہ اور مصنفہ مس مارگریٹ نوبل کے قلم سے بھی ایک جملہ نکل گیا کہ "بنگال کے وشنویوں نے جذبات لطیف اور نازک خیالیوں کے سرچشموں کو خشک

---

[1] وشنو کے پجاری ۱۲

کر دیا ہو" اس زمانہ میں بھی سر رابندر ناتھ ٹگور نے اِسی وشنوی چمن سے گل چینی کی ہو۔ وشنویوں کے آخری متبعین کے ہم عصر شاکت[1] تھے جنھوں نے اپنے مذہبی اُصولوں کی تفسیر و توضیح اور اپنی نظموں اور گیتوں کے ذریعہ سے ہماری زبان کی ترقّی کے میدان میں ایک قدم اور آگے بڑھایا۔

یہ تمام علم ادب جیساکہ اس گزشتہ زمانے میں تمام عالم کا تقاضا تھا، کم و بیش مذہبی رنگ سے رنگا ہوا تھا۔ بنگال میں ایک خاص بات یہ تھی کہ ہندوؤں کے ساتھ ساتھ مسلمانوں نے بھی علم ادب کی ترقی میں ساتھ دیا۔ اس زمانہ میں ان دونوں قوموں میں باہمی مدارات اور رواداری کے خیالات اس قدر قوی تھے کہ آج کل کے سیاسی معاملات میں حصہ لینے والوں کو اس سے سبق حاصل کرنا چاہیئے۔ بہت سی بنگالی تصنیفیں موجود ہیں جن میں ایسے مسلمان بزرگوں کے حالات درج ہیں جنھیں ہندو مسلمان دونوں مقدّس سمجھتے تھے۔

ہمارے قدیم علم ادب میں بہت سی ایسی چیزیں موجود ہیں جو فنا نہیں ہوسکتیں اور زمانۂ حال کے معیار و تنقید کی کسوٹی پر بھی کھری اُترےں گی۔ مسٹر کاول آں جہانی نے جب کہ وہ سولھویں صدی کے ایک مصنف مکند رام کی چَنڈی کویا کا ترجمہ کر رہے تھے۔ اس بنگالی شاعر کا چاسر سے مقابلہ کیا ہو اور اس کی قوّتِ بیان کیریکٹر نویسی اور باطنی حسن شاعری کی مدح سرائی کی ہو۔ مس مارگریٹ نوبل جنھوں نے اٹھارویں صدی عیسوی کے ایک بنگالی شاعر رام پرشاد سین کے کلام پر تنقید لکھی ہو اور اس کی بعض نظموں کا ترجمہ بھی کیا ہو اس شاعر کو ولیم بلیک اور وٹمین سے بھی اعلیٰ پایہ خیال کرتی ہیں۔ اصل

---

[1] شکتی یعنی کالی۔ اس کے پُجاری شاکت کہلاتے ہیں۔

یہ ہی کہ جس زمانہ میں مغربی اقوام اپنی سخت محنت اور اولوالعزمیوں کی بدولت مادی عروج حاصل کرنے کی کوشش کر رہی تھیں' ہمارے اہل ملک ہندو اور مسلمان اپنی ریاضات شاقہ صوم وصلوٰۃ اور شب بیداریوں کے ذریعہ روحانی عقدوں کے حل کرنے میں مصروف تھے۔ یہ دونوں قومیں تہذیب وتمدن کے دو مختلف راستوں پر گامزن تھیں اور یہی بنیادی فرق ہی جو مشرق ومغرب کے علوم ادب میں بیّن طور پر نمایاں اور واضح نظر آتا ہی۔ اس ہزار برس کی مدت میں ہماری زبان میں جو کتابیں تصنیف وتالیف ہوئی ہیں اُن میں سے سینکڑوں قدیم کتابیں اب ہمارے ہاتھ لگی ہیں جن کے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہی کہ کیا بہ لحاظ تاریخ یا ادب کے اور کیا باغراض سائنس کے یہ تصنیفات نہایت وقیع اور بلند پایہ ہیں۔

## ۲۔ فورٹ ولیم کالج کلکتہ کے تحت اثر' بنگالی زبان کی ترقی

۱۸۰۰ء سے جب کہ لارڈ ولزلی نے فورٹ ولیم کالج کی بنیاد ڈالی۔ ہمارے علم ادب نے ایک دوسری ہی صورت اختیار کی' علمائے یورپ' عہدہ داران سول سروس اور پادریوں نے کیری (Carey) ہال ہیڈ (Halhed) اور ولکنس (Wilkins) جیسے ان تھک لوگوں کی سرکردگی میں ہماری توجہ کو مادی عالمِ اسباب کی طرف متوجہ کیا' اور خود بنگالی زبان سیکھ کر اس میں ادبی' تاریخی اور سائنٹفک (علمی) مضامین پر کتابیں لکھنا شروع کیں۔ نصف صدی تک یہ سرگرمی قائم رہی اور اُن کے

جوش اور مستعدی میں کمی نظر نہ آئی۔ اگر آپ بنگالی کتابوں کی وہ فہرست اُٹھا کر دیکھیں جو پادری آئی لینگ نے مرتب کی تھی اور جس کی اشاعت ۱۸۵۵ء میں ہوئی تو آپ کو حیرت ہوگی کہ ہمارے یورپین بھائیوں نے بنگالی نثر کے میدان میں مختلف علوم و فنون کے متعلق کس قدر سرگرمی ظاہر کی ہے۔ ان سب لوگوں میں ڈاکٹر کیری سب سے زیادہ ممتاز نظر آتے ہیں۔ یہی نہیں کہ اُنھوں نے سب سے زیادہ اس کام میں دلچسپی ظاہر کی بلکہ درحقیقت اس عظیم الشان کام کے وہی پیشوا نظر آتے ہیں۔ اُنھوں نے صرف اسی پر اکتفا نہیں کی کہ خود اپنے قلم سے بنگالی میں مستقل کتابیں لکھیں بلکہ اپنے اثر سے بہت سے مشہور بنگالی اہل قلم کو اپنے نقش قدم پر چلنے کے لیے آمادہ کیا۔ مشہور مصنف مرتن جے، ترکالنکر، فورٹ ولیم کالج کے پروفیسروں میں سے تھے جن کے متعلق مسٹر مارشمین مورخ سری رامپور مشن اس طرح تحریر فرماتے ہیں۔ "مرتن جے علم ادب کا بحر ذخار ہے اور اپنے علمی تجربہ اور صحیح قوت تنقید نیز اپنے جثّے اور بھدی ناک اور نقشے کے اعتبار سے ہمارے مشہور لغت نویس (ڈاکٹر جانسن) سے بہت مشابہت رکھتا ہے۔" پھر ایک جگہ لکھتے ہیں کہ "یہ شخص اس زمانہ کے علمائے متبحرین سے ہے۔" مرتن جے پنڈت نے بنگالی زبان میں ہندو فلسفہ، منطق، تاریخ اور دینی اور ادبی مضامین پر بہت سی کتابیں لکھی ہیں۔

اب میں یہ بتانا چاہتا ہوں کہ ہماری زبان نے فورٹ ولیم کالج کے زمانہ میں اہل یورپ کی سرپرستی میں کہاں تک ترقی کی تھی۔ صرف اجمالاً اُن چند بنگالی کتابوں کے نام گنا دینا چاہتا ہوں جو اہل یورپ نے ۱۸۵۵ء تک لکھیں۔ اس فہرست میں بنگالی مصنفوں کے نام نہ ہوں گے۔

پہلی بنگالی گرامر۔ مصنفہ ہالہڈ عہدہ دار سول سروس مطبوعہ ۱۷۷۶ء

ترجمہ قواعد وضوابط سرکاری بزبان بنگالی از مسٹر فاسٹر مطبوعہ ۱۷۹۳ء
پہلی بنگالی لغت۔ مرتبہ مسٹر فاسٹر عہدہ دار سول سروس مطبوعہ ۱۷۹۹ء۔ اس لغت میں اٹھارہ ہزار الفاظ تھے اور قیمت اسی روپیہ تھی۔
بنگالی لغت۔ مؤلفہ ڈاکٹر کیری مطبوعہ ۲۵-۱۸۱۵ء چہار جلد۔
بنگالی لغت۔ مؤلفہ ڈاکٹر کیری مطبوعہ ۲۵-۱۸۱۵ء چہار جلد۔ اس لغت میں اسی ہزار الفاظ تھے اور ڈاکٹر صاحب موصوف کی تیس برس کی لگاتار محنت کا یہ ثمرہ تھا۔
لغت۔ مرتبہ ہوٹن۔ یہ تمام ماقبل کی تالیفات سے بڑھ گئی۔ ۱۸۲۵ء میں یہ طبع ہوئی اور اسی روپیہ قیمت قرار پائی۔
ریاضی۔ ۱۸۱۷ء مسٹر مے نے اس فن پر ایک رسالہ لکھا جس کا نام "مے گنیتا" رکھا۔ پھر ہاری صاحب نے کنی تنکا (یعنی اعداد ریاضی) لکھی جو ۱۸۱۹ء میں طبع ہوئی۔
اخلاقی افسانے۔ سدگن، برجر، اتہاس (یعنی بہادری اور نکوئی کی کہانیاں) جو سیرامپور کے ایک یورپین مشنری نے لکھی تھی اور ۱۸۲۹ء میں طبع ہوئی۔
ایساپ فیبل (حکایات لقمان) کا ترجمہ ۱۸۳۲ء میں مسٹر مارشمین نے بنگالی زبان میں کیا اور پادری آئی۔ رابنسن نے ۱۸۵۰ء میں رابنسن کروسو کا ترجمہ کیا۔
جغرافیہ۔ پیرسن صاحب کا بنگالی جغرافیہ مطبوعہ ۱۸۲۵ء۔ جی ہرکلوٹ صاحب کا مکالمہ جغرافیہ پر (بزبان بنگالی) مطبوعہ ۱۹۲۴ء۔ اس جغرافیہ میں دوسرے مضامین کے علاوہ کرۂ ارض، نظام شمسی، دم دار ستارے، خسوف و کسوف، مد و جزر، برق، قوس و قزح، قطب نما، اور شہاب ثاقب کے حالات بھی لکھے گئے ہیں۔ پیرسن صاحب کی کتاب "بھوگل پروتنتا" (مطبوعہ ۱۸۱۹ء) میں کرہ ارض کا حال بطور

ایک سیارے کے درج ہی اور اس کی حرکت اور شکل وغیرہ کا بیان کیا گیا ہے۔
سینڈھی صاحب کا جغرافیہ بزبان بنگالی، اس کتاب میں بہ شکل سوال وجواب
فلسطین، ارض یہودا، بنگال کے ۲۲ ضلعے، اُن کی مردم شماری۔ تجارت اور انگلستان
کا عام جغرافیہ ہی۔ ۱۸۲۴ء میں یہ طبع ہوئی۔

تاریخ (اتی ہاس سمی چائی) مؤلفہ پیرسن صاحب، اس کتاب میں آسان بنگالی
زبان میں مصر، شام، بابل میڈیا، ایران، یونان، اور رومۃ الکبریٰ کے حالات
درج ہیں۔ ۱۸۳۰ء میں طبع ہوئی۔

مارشمین صاحب کی تاریخ بنگالہ (بنگابھاسر اپورا بر تا) کا ترجمہ جسے وینگر
صاحب نے انگریزی سے بنگالی میں ترجمہ کیا۔ دانیال چرت (سوانح دانیال ؑ)
مؤلفہ مسٹر مارٹن ۱۸۳۶ء۔ محمد چرت (سوانح آں حضرت صلعم) مؤلفہ
آئی لانگ صاحب۔

طب :۔ ہرابلی (بنگالی علم تشریح) مؤلفہ کیری صاحب۔ صفحات ۶۳۸
مطبوعہ ۱۸۲۰ء۔

تاریخ طبعی۔ وھنی دہار (نظام صوتی بہ زبان بنگالہ) مؤلفہ بام وڈیس
مطبوعہ ۱۸۵۳ء

بنگالی ہجے۔ مؤلفہ اسٹیبوا برٹ

کشترا بھاگن بیبارن (نخل بندی بنگالہ) مؤلفہ آئی مارشمین۔ اِس کتاب
میں چوبیس پرگنہ آسام، بہار اور کشمیر کی زراعت پر بحث کی ہی اور ثمردار درخت
نیشکر۔ پورنیا کی زراعت، کپاس، نیل، ساگون، ارارو ٹ، ریشم، قہوہ، تباکو
گانجا، آلو، شفتالو، دھان اور ہاتھی چوک وغیرہ کی کاشت کا ذکر دو جلدوں
میں کیا گیا ہی۔ ۳۱-۱۸۳۰ء میں طبع ہوئی۔

میک صاحب کی کیمیا وڈیا (بنگالی کیمسٹری)۔ اس کتاب میں کیمیائی قوتوں مادۂ حرارت، Calorie، نور، برق، اشیاء کیمیائی، آکسیجن، کلورین برومن، فاسفورس، کاربن، بورن، سلینیم اور دخانی انجن سے بحث کی گئی ہے۔

۱۸۳۳ء میں ایک انجمن نے جس کا نام "انجمن ترجمہ علوم یورپ" تھا پروفیسر ولسن جے سدرلینڈ اور دیگر اہل علم کی نگرانی میں ایک بہت مفید سلسلۂ تالیفات شائع کرنا شروع کیا۔ جس کا نام "بنگیا سبادہی" تھا۔ اس سلسلے میں ان علوم پر کتابیں تالیف و تصنیف یا ترجمہ کی جاتی تھیں۔ فلسفۂ طبعی۔ علم ہیئت، علم جر ثقیل، میکانیکس علم مناظر و مرایا۔

مکتوب نویسی پر جے پیرسن صاحب نے پتراکومادی لکھی اور اُسے ۱۸۵۲ء میں شائع کیا۔ اسی مضمون پر جے لانگ صاحب نے ۱۸۵۲ء میں ایک دوسری کتاب پتراولی شایع کی۔

جیساکہ میں نے ابھی بیان کیا یہ ایک بالکل محدود فہرست ہے اور گنجایش نہ ہونے کی وجہ سے صرف چند یورپین مصنفوں کی تصنیفات کا ذکر کیا گیا ہے۔ ان مصنفین کے بعد خود بنگالی مصنفین کی ایک کثیر جماعت بلکہ کہنا چاہیے کہ فوج کی فوج میدان میں اُتر آئی۔ وہ اپنی زبان میں یدِطولیٰ رکھتی تھی۔ اس نے اس میدان میں رفتہ رفتہ تمام پیشرو مصنفین کو مات کر دیا۔ ۱۸۰۰ء سے لے کر کچھ کم پچاس برس کی مدّت میں ہر مضمون کی سینکڑوں کتابیں خود بنگالی اہل قلم کے ہاتھ سے نکل گئیں۔ ان کتابوں کی ضخامت خاصی تھی اور حیات نباتی و حیوانی، باغبانی، پیمایش و بندوبست اراضی، جُثۂ انسانی (جیساکہ فطرۃً اسے ہونا چاہیے) اور دیگر طبعی اور تجربی علوم پر ضخیم ضخیم کتابیں لکھی گئی ہیں۔ اس تنوع سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ بنگالی زبان میں تعلیم

ادب اور سائنس کے تمام شعبوں کے اصطلاحی الفاظ انیسویں صدی کے ابتدائی پچاس برس کے اندر کافی مقدار میں آ گئے تھے، پھر نصف صدی کے آخر سے کچھ کم مدت میں جو ترقی ظہور میں آئی اور جس قدر تیز رفتار رہی اسے دیکھ کر اچنبھا ہوتا ہے۔

۱۸۵۰ء کے بعد راجہ راجندر لال مترا اور پادری کے۔ ایم بنرجی نے ادبی، تاریخی، اور سائنٹفک مضامین پر متعدد تصنیفات شائع کر کے زبان میں بیش بہا اضافہ کیا اور گویا اس تحریک کی سرکردگی انھیں کے ہاتھ رہی۔ پھر ایک شخص پیدا ہوا جس کا نام راجہ رام موہن رائے تھا جو بنگالی برہمو سماج کا بانی بھی ہے۔ یہ سب سے بڑا بنگالی ہی نہ تھا بلکہ اُس زمانے میں دُنیا کے سب سے بڑے آدمیوں میں شمار کیا جاتا تھا۔ ۱۸۱۵ء سے ۱۸۳۳ء تک اُس کے قلم کی مدد سے بنگالی علم و ادب کو بڑی ترقی نصیب ہوئی۔ جو اثر کہ اُن کی تصنیفات کا ہندُستان اور یورپ پر پڑا۔ یہ سمجھنا چاہیے کہ گویا وہ ایک جذبۂ روح شاعری تھا جس نے تمام عالم میں شگفتگی پیدا کر دی۔ جب یہ لندن تشریف لے گئے تو سر جان بورنگ جنھوں نے ان کی خدمت میں انجمن موحدین لندن کی طرف سے ایک استقبالی سپاس نامہ پیش کیا تھا۔ اِن الفاظ میں اُن کا ذکر کرتے ہیں۔ " لبعض اہل قلم نے خیال میں یہ کھینچنے کی کوشش کی ہے کہ اگر اچانک اُن کے درمیان افلاطون۔ سقراط۔ ملٹن یا نیوٹن آ جائے تو ان پر کیا کیفیت طاری ہو گی۔ مجھے یاد پڑتا ہے کہ ایک شاعر نے جسے صوفی بھی کہا جا سکتا ہے ان لوگوں کے جذبات کی ایک نہایت لطیف الفاظ میں تصویر کھینچی ہے جنھوں نے کرۂ جنوبی میں پہنچ کر پہلی مرتبہ ستاروں کے اُس دل فریب مجموعے کا نظارہ کیا تھا جو طلائی صلیب کے

نام سے موسوم ہی، اور اس نظارے سے جو کیفیت اُن پر گزری قریب قریب اُسی قسم کے جذبات سے مغلوب ہو کر میں نے آپ لوگوں کی جانب سے ہاتھ بڑھایا کہ راجہ رام موہن رائے کو مرحبا کہوں "۔ راجہ صاحب نے اُپنشد و دیگر مسائل اصلاح معاشرت اور صرف ونحو پر اپنی سیدھی سادی بنگالی میں جس کی تقلید کرنی ممکن نہیں متعدد کتابیں لکھی ہیں۔

اِس زمانہ میں ہمارے بنگالی علما نے جو کتابیں لکھیں اُن پر زیادہ بحث کرنے کی ضرورت نہیں معلوم ہوتی۔ بنگالی قوم کو فیاض ازل نے بہت اچھی ادبی قابلیت عطا فرمائی ہی اور اُس زمانے کے مصنفین میں سے پنڈت مرتن جے، رجیب لوچن۔ پرماتھ سرما۔ اور رام رام باسو نے بعض ادبی جواہرات یادگار چھوڑے ہیں۔ آخر الذکر مصنّف کے متعلق یورپ کا ایک نقاد سخن بیان کرتا ہی کہ اس شخص کی تحریر گویا "ایک قسم کی پیچ کاری ہی جس میں فارسی کو بنگالی کے ساتھ وصل دیا گیا ہی"۔ دوسرے دس سال میں پیارے چند متر نے جو ٹیک چند ٹھاکر کے فرضی نام سے مشہور ہی، اپنی شہرۂ آفاق کتاب الالر گھرڑ دلال (لاڈ پیار کا بگاڑا لڑکا) تصنیف کی۔ ۱۸۵۶ء میں یہ طبع ہوئی۔ مسٹر جی۔ ڈی۔ آسول (Oswell) نے اس کا انگریزی میں ترجمہ کیا جن کی رائے میں اس مصنف کو وہی رتبہ حاصل ہی جو انگریزی علم ادب میں تھیکرے (Thackeray) کا تھا۔ ایک اور انگریز کہتا ہی کہ یہ شخص بنگالہ کا مولیر (Moliere) ہی اور ایک تیسرا بیان کرتا ہی کہ اس مصنف کو فیلڈنگ سے تشبیہ دی جائے تو بجا ہی۔

---

# دَورِ جدید

بنگالی علمِ ادب کی قلمرو پر ربع صدی تک بنکم چندر کی فرماں روائی رہی۔ اور جب اُن کی وفات ۱۸۹۳ء میں واقع ہوئی تو پنڈت ایشور چرن ودّیا ساگر اور بابو اکشی کمار دت کا دور دورہ آیا۔ بنگالی ادب کے یہ دونوں آفتاب ماہتاب تھے لیکن مملکتِ سخن کے بادشاہ یعنی سر رابندرا ناتھ کے منصّہ شہود پر جلوہ افروز ہونے کے قبل تک ہمارے ملک میں مادھوسرن دت، ہیم چندر بنرجی اور نوبن چندر سین سر آمد شعرائے زمانہ سمجھے جاتے تھے۔

بنکم چندر کے تقریباً تمام ناولوں کا ترجمہ انگریزی زبان میں مشہور انگریزوں کے قلم سے ہوچکا ہے۔ ان انگریزوں میں سب سے زیادہ مشہور فلپس (Phillips) اور ڈاکٹر اینڈرسن (Anderson) ہیں جو دونوں عہدہ دار سول سروس تھے۔ مسٹر آر سی دت آنجہانی نے بھی جو خود عہدہ دار سول سروس تھے علم ادب کے شعبہ افسانہ نیز علوم ویدک پر بنگالی زبان میں بہت سی کتابیں لکھی ہیں۔

ہماری زبان کا علمِ ادب اب اس درجہ تک پہنچ گیا ہے اور قدیم و جدید علوم پر اس قدر کافی مواد موجود ہے کہ ہمارے پاس کالج کی تعلیم اور اس کے بعد علمی تحقیقات کے لیے پورا سامان مہیّا ہوسکتا ہے۔ ہماری زبان میں بہت سی ایسی تاریخ کی کتب لکھی جا چکی ہیں جو یہی نہیں کہ زمانہٗ حال کے جدید ترین اُصول پر لکھی گئی ہیں بلکہ جہاں تک تاریخ ہندوستان سے تعلق ہے بعض ایسے مضامین کے لحاظ سے جن پر ابھی تک کسی نے قلم نہیں

اُٹھایا ہو یہ تصنیفات اہل یورپ کی لکھی ہوئی تاریخوں سے بھی فائق نظر آتی ہیں۔

ناگندرا ناتھ باسو کی لغت علوم (یعنی انسائی کلو پیڈیا) جس کا نام "وشوا کوش" ہو ایسے مضامین سے معمور ہو جو نوعیت کے لحاظ سے جدید اور قدر و منزلت کے لحاظ سے نہایت بیش بہا سمجھی جاتی ہو۔ یہ کتاب ضخامت میں ویبسٹرڈکشنری کی آٹھ جلدوں کے برابر ہو (قیمت تین سو روپیہ) اب اس کتاب کا ترجمہ ہندی زبان میں کیا جا رہا ہو بابو رکشے کمار متر سی آئی ای۔ بابو نِکھل ناتھ رائے۔ رام پرشاد چند۔ راکھل داس بنرجی اور رام پرتاب گپتا نے بھی بنگالی تاریخ کے میدان میں بہت کچھ نئی تحقیقات کی ہو اور چاٹگاؤں کے مولوی عبدالکریم صاحب نے قدیم بنگالی کے قلمی نسخوں کی تحقیق و تدقیق میں قابل تعریف خدمات انجام دی ہیں۔ مسٹر جے ایم سین گپتا کی حال کی تصنیف "ارت ابم آہی تاگی" فنونِ لطیفہ کے متعلق ایک نہایت قابل قدر کتاب ہو۔ جس میں علم ادب و فنونِ لطیفہ کے اعلیٰ مفہوم پر بحث کی ہو۔ یہ کتاب اپنی خوبیوں کے لحاظ سے ہر بنگالی کے لیے مایۂ ناز ہو۔ (قیمت ؎)

اِس سے قبل بابو اکشے کمار دت علمی (سائنٹیفک) تصنیفات میں درجۂ کمال رکھتے تھے۔ ایک رسالہ کے وہ اڈیٹر تھے جس کا نام تالتوابودھنی پتریکا تھا جس میں سر رابندرا ناتھ ٹگور کے والد ماجد مہارشی دیوندر ناتھ ٹگور بھی اکثر سائنٹفک (علمی) مضامین لکھا کرتے تھے۔ دیگر خصوصیات کے لحاظ سے یہ رسالہ بہت کچھ ایڈیسن (Addisin) کے اسپکٹیٹر (Spectator.) اور جانسن Jhonson کے ریمبلیر (Rambler) کے نقش قدم پر تھا۔ سر جے سی بوس اور سر پی سی رائے اب اپنی نئی تحقیقاتوں سے

بنگالی زبان کے علم وادب کو ترقی دے رہے ہیں جو بنگالہ کے سائنٹفک لٹریچر کے لیے آئندہ کے واسطے بہت اُمید افزا ہی۔ مطبع میٹرایولٹین (Metropolitan) سے سائنس کے پرائمریں (ابتدائی کتابیں) ہر روز ایک تعداد کثیر میں طبع ہوکر شائع ہوتی رہتی ہیں۔ رامندر راسندر ترویدی آنجہانی اور بابو جگدامندر رائے نے متعدد مشہور سائنس کے رسالے تصنیف کیے ہیں جو صفائی بیان اور جدید ترین معلومات کے لحاظ سے بہت مقبول ہوئی ہیں۔ جب کسی مصنف نے واقعی طور پر بنگالی زبان میں کوئی سائنس کی کتاب لکھنے کے لیے قلم اُٹھایا تو مجھے خیال نہیں کہ کبھی اصطلاحی الفاظ کی کمی کی شکایت اس کی زبان پر آئی ہو۔

لیکن جس چیز کی سب سے زیادہ دقت ہم اہل بنگالہ محسوس کر رہے ہیں وہ یہ ہی کہ ہمارے ملک میں سائنٹیفک (علمی) ماحول کا فقدان ہے۔ سرپی سی رائے اور لبعض دیگر اصحاب اس کمی کو پورا کرنے کی کوشش کر رہے ہیں لیکن جب تک خود ہمارے لوگ بچشم خود تمام کلوں کو نہیں دیکھیں گے اور اُن کے عمل کے متعلق براہ راست علم حاصل نہ کریں[1] گے، اس وقت تک ہماری معلومات میں وسعت نہیں ہو سکتی۔ ہمارا علم صرف کتابوں کے دائرہ کے اندر محدود رہے گا۔ لیکن سر آشتوش مکرجی کی مخلصانہ مساعی کا بے حد شکریہ ادا کیا جاتا ہی جنھوں نے لبعض مشہور ابنائے وطن کی فیاضی سے ایک سائنس کالج کی بنیاد ڈالی ہی جو کلکتہ یونی ورسٹی سے متعلق رکھا گیا ہی۔ اس کالج میں گریجویٹ ہونے کے بعد جو لوگ آگے علمی تحقیقات

---

[1] فاضل مصنف نے یہاں سائنس کی تعلیم اور مشینوں کے علم کو خلط ملط کر دیا ہی۔ یہ دونوں چیزیں الگ الگ ہیں۔ مشینوں کا تعلق حرفت وصنعت سے ہی۔ (        )

کرنا چاہیں اُن کے لیے بہت کچھ سامان مہیا کر دیا گیا ہے اور جو کام یہاں ہو رہا ہے
وہ بہت قابلِ ستایش ہے۔ اُس کی نگرانی اور انتظام بالکلیہ سر پی سی رائے
کے ہاتھ میں ہے جن کے بعض شاگردوں نے یورپ میں بھی شہرت حاصل
کی ہے اور جہاں تک علوم کیمیا کا تعلق ہے اُن کی تحقیقات کے نتائج کا اکثر
بنگالی زبان میں ترجمہ کیا جا رہا ہے۔

میرے امکان سے خارج ہے کہ اس موقع پر ان عظیم الشان ادبی سرگرمیوں
کا عشرِ عشیر بھی بیان کرسکوں جو ہماری زبان کی ترقی میں نظر آتی ہیں۔ کتابیں
مطبعوں سے اس کثرت سے نکلتی چلی آرہی ہیں جیسے برسات میں حشرات
الارض، اور جو سیاسی (پولیٹکل) ہماہمی ہمارے ملک میں تقریباً دس سال سے
رونما ہے اس نے علم ادب کے ایک ایسے شعبہ کو ترقی دی ہے جو علاوہ
اپنی اندرونی خوبیوں کے مختلف النوع بھی ہے اور زبان جو اظہار خیالات
کے لیے آلہ کا کام دیتی ہے درجۂ کمال کی طرف اس قدر تیزی سے قدم
بڑھا رہی ہے کہ بعض ایسی کتابیں جو چند سال پیشتر اپنی لطافتِ بیان سے
اہتزازِ روح کا باعث ہوا کرتی تھیں اب سکۂ رائج الوقت نہیں سمجھی جاتیں۔
بابو سرت چندر چٹرجی کے بعض ناول اس قدر اعلیٰ پایہ کے ہیں کہ دنیا
کے موجودہ افسانہ نگاروں کی بہتر سے بہتر تصنیف سے مقابلہ کر سکتے
ہیں۔ ضمناً یہ امر بھی قابل ذکر ہے کہ بابو صاحب موصوف کو گزشتہ سال
اپنی تصانیف کی فروخت سے اُنیس ہزار روپیہ کی آمدنی ہوئی حالانکہ اُن کی
کتابیں مدرسوں اور کالجوں میں نہیں پڑھائی جاتیں۔ اُن سے ادنیٰ درجہ پر
اور بے شمار مصنّف ہیں جنھیں وہّابِ ازل کی بارگاہ سے بہت کچھ صحیح
مذاق نظم و نثر کا عطا ہوا ہے۔ غرض کہ ہمارے علم ادب کے ہر شعبہ میں

ایک ایسی زندگی اور سرگرمی کے آثار نظر آتے ہیں کہ معمولی چند روزہ مسافر بھی اُن سے متعجب ہوئے بغیر نہیں رہ سکتا۔

# ۳۔ ترقیات زمانۂ حال

سر آشوتوش مکرجی نے حال ہی میں اس طرف توجہ کی ہے اور ہندستانی زبانوں کو ایم۔ اے کے امتحانوں میں داخل کیا ہے۔ ذیل میں اس نصابِ تعلیم کا اجمالاً ذکر کیا جاتا ہے جو ہماری یونیورسٹی نے بی۔ اے کے بعد والے درجوں کے لیے مقرر کیا ہے۔ ہر اُمیدوار کو ایک زبان بطور مضمون خاص کے لینی لازمی ہے۔ اس کے علاوہ اور زبانیں ذیلی ہیں جن میں سے ایک لینی ضروری ہے۔ اِن زبانوں کے نام یہ ہیں۔ بنگلہ، ہندی، اُردو اوڑیا، گجراتی، ہتھیلی، ملایالم، مرہٹی، تلنگی، کنڑی، تامل، سنہالی، آسامی۔ علاوہ بریں ہر طالب علم کو پالی، فارسی اور پراکرت میں سے جو نئی زبانوں کے ماخذ ہیں دو زبانیں سیکھنی پڑتی ہیں۔ نیز اُس پر لازم ہوگا کہ اُصول السنہ کے مطابق ہند کی آریائی زبانوں پر ایک مضمون تیار کرے، نیز اس کے مطالعہ کا ایک موضوع یہ بھی قرار دے کہ وہ اُن اثرات پر بحث کرے جو مغربی علم ادب سے اُس کی خاص زبان پر پڑے ہیں۔

اِس خاص کے متعلق ایم۔ اے کے طالب علم کو تاریخ ادب اور کتب ہائے نصاب قدیم وجدید مع اُصولِ صرف ونحو وعروض، المختصر ہر شے کا جو اس سے متعلق ہے اچھی طرح مطالعہ کرنا ہوگا۔ دوسری زبانیں جو بطور ذیلی یا اُصولی زبان کے مطالعہ کی جائیں گی ان کا صرف ابتدائی علم کافی سمجھا جائے گا۔ دو سال ہوئے کہ حسب ذیل انتظامات تمام صوبہ جات

مختلفہ کی زبانوں کے علم ادب سے نصابی انتخابات تیار کرنے کے لیے کیے گئے تھے۔

مرہٹی۔ پروفیسر ڈی۔ آر۔ بھنڈارکر ایم۔ اے (جنھیں عنقریب پی۔ ایچ۔ ڈی کی ڈگری ملنے والی ہے) اور جو قدیم ہندوستانی تاریخ و تمدن کے کارمائیکل پروفیسر ہیں۔

پراکرت:۔ ڈاکٹر بی ڈی کون۔ ایم اے۔ پی ایچ ڈی زیر ہدایات سر رام کرشن بھنڈارکر ایم۔ اے۔ کے سی آئی ای۔

آسامی:۔ جناب ہیم چندر گوسوامی۔ مصنف "ہیما کوش" لغت زبان آسامی

اردو:۔ آنریبل ڈاکٹر عبداللہ سہروردی ایم اے۔ پی ایچ ڈی۔

پالی:۔ مہامہو پدھیا ڈاکٹر ستیش چندر ودیا بھوسن ایم اے۔ پی ایچ ڈی اور ڈاکٹر بینی مادہب برنا ایم اے ڈاکٹر آف لٹریچر (لندن)

اوڑیا:۔ مسٹر پی سی موجمدار بی اے۔

گجراتی:۔ پروفیسر آئی جے ایس تاراپوریوالا بی اے۔ پی ایچ ڈی (لندن) اور پروفیسر ڈہرودا ایم۔اے۔ ایل ایل بی۔

ہندی:۔ لالہ سیتارام بی۔اے۔

چونکہ مذکورۂ بالا زبانوں میں سے بعض کے انتخابات ہمارے پاس موجود ہیں اور نیز علمی پروفیسریاں قائم کرنے کے لیے باہر سے سرمایہ بھی وافی آگیا ہے اس لیے اب ہم نے علاوہ بنگلہ کے "خاص زبانوں" کی فہرست میں تین زبانیں اور داخل کر دی ہیں یعنی متھیلی۔ ہندی اور اوڑیا۔ تیرہ ذیلی زبانوں میں سے ہر ایک کے لیے چوبیس [۲۴] روپیہ ماہانہ کا ایک وظیفہ مقرر ہے جو دو سال تک ملے گا۔ یہ ایک ایسی کشش ہے کہ شاید ہر ایک

زبان کے لیے کوئی نہ کوئی طالب علم ہر سال مِل ہی جائے گا۔

سر آشوتوش کا خیال ہی کہ دس برس کی مدت میں کم سے کم دو سو بنگالی ایسے تیار ہو سکیں گے جنھیں ہندستان کی مختلف زبانوں کا خاصا علم حاصل ہو جائے گا۔ تحقیقات تاریخی کے نقطۂ نظر سے یہ بہت بڑا کام ہو گا اس لیے کہ اہل ہند کی تاریخ کا جس قدر سرمایہ ہی وہ سب ہندستانی زبانوں کے خزانہ میں مدفون پڑا ہی اور مستشرقین نے ابھی تک اسے کھود کر باہر نکال لینے کی طرف کوئی توجہ نہیں کی۔ جیسے جیسے ہندستانی زبانوں سے ہمیں واقفیت زیادہ ہوتی جائے گی ہمیں اس قسم کے موقعے ملتے جائیں گے کہ تاریخ ہند کے ایسے واقعات جو ابھی تک کسی کے علم میں نہیں ہیں صفحۂ قرطاس پر لائیں اور تاریخ ہندستان کی عمارت کو جدید بنیادوں پر قائم کریں سر آشوتوش نے اِس وقت تک چار عالموں کو اِس تحقیقات کے کام پر مقرر کیا ہی۔ یہ سب ہندی زبانوں کے ایم اے ہیں۔ مقصود یہ ہی کہ وہ دیسی زبانوں کے علم ادب کا کامل مطالعہ کرکے تاریخ ہندستان کے غیر معلوم واقعات کو معلوم کریں۔ ان میں سے بعض نے اپنی تحقیقات کے جو نتائج پیش کیے ہیں اُن سے معلوم ہوتا ہی کہ جو توقع اُن کی ذات سے وابستہ تھی اس سے زیادہ اُنھوں نے کام کر دکھلایا ہی۔ اس کام کا جو نتیجہ ہو گا وہ گویا ہمارے سامنے تمام اقوام ہند کے اتحاد کی مجسّم تصویر ہو گا۔ اِس تصویر میں ہندو مسلمانوں کا اتحاد سب سے زیادہ نظر آئے گا اس لیے کہ قدیم ملکی علم ادب کے مُطالعہ سے معلوم ہوتا ہی کہ اِن دونوں قوموں میں یگانگتِ خیال۔ اتحادِ مقاصد و اشتراک کی تمنّا اس حد تک موجود ہی کہ بلا خیال تردید یہ محسوس ہوتا ہی کہ ہم ایک متحدہ ہندستان

کی ہوائیں زندگی بسر کر رہے ہیں۔

کلکتہ یونیورسٹی کے سینٹ نے یہ رزولیوشن بھی منظور کرلیا ہو کہ مدارس میں میٹریکولیشن تک کی تعلیم ملکی زبان کی وساطت سے دی جایا کرے۔ مگر انگریزی بھی ایک لازمی مضمون کی حیثیت سے برابر پڑھائی جایا کرے گی۔

اُمید ہو کہ ہز ایکسلنسی گورنر جو چانسلر ہیں اس رزولیوشن کو منظور فرمائیں گے جس وقت کلکتہ یونیورسٹی کمیشن کی تمام سفارشوں پر عمل ہو جائے گا اور اُمید ہو کہ بہت جلد ایسا ہونے والا ہو تو کالج کی تعلیم بھی ہماری زبان ہی میں دی جایا کرے گی۔ ہم نے اتنا تو کر دیا ہو کہ منطق کا ایک رسالہ جو بنگلہ میں لکھا گیا ہو ایف اے، نصاب میں داخل ہو گیا ہو اور تاریخ کی حد تک بھی یہ رعایت رکھی گئی ہو، اگر طالب علم چاہے تو بنگلہ میں تاریخ کی کتابیں موجود ہیں انھیں پڑھ کر امتحان کی تیاری کرسکتا ہو اپنی زبان میں انشاپردازی' یہ ایک ایسا مضمون ہو جو ۱۹۱۹ء سے یونیورسٹی کے امتحانات بی۔اے۔ ایف اے، اور میٹرک میں برابر لازمی چلا آرہا ہو۔ اب ہمارے لیے جو کوشش کرنے کی چیز ہو وہ یہ ہو کہ تمام مضامین کی تعلیم ملکی زبان ہی کے واسطے سے دی جائے۔ اس جدید روش کو اختیار کرنے کے لیے راستہ اب بالکل صاف نظر آتا ہو۔

بنگال میں لوگ خواہ مرد ہوں یا عورت تعلیم میں اس قدر ترقی کر چکے ہیں اور کم سے کم متوسط طبقے میں یہاں وہ حالت کہیں نہیں جیسی کہ میسور یونی ورسٹی کے وائس چانسلر نے اپنی کنوکیشن (Convocation) کی تقریر میں اہل ہند کی نسبت بیان کی تھی کہ اس ملک میں ایک ہی گھر کے

لوگوں میں ایک شخص تو اعلیٰ درجہ کا تعلیم یافتہ ہی اور دوسرا شخص جاہل اور کندۂ ناتراش۔ بنگالے میں اس قسم کا تباین کہیں نظر نہیں آتا۔ یہاں صحیح معلومات کی اشاعت پُرمغز کتابوں اور پرچوں کی مدد سے نہیں ہو رہی بلکہ بنگالی ماہواری رسالے جن کے مطالعہ کی سب سے زیادہ شوقین عورتیں ہوتی ہیں اشاعت علوم کا نہایت عمدہ ذریعہ بن گئے ہیں۔ ہمارے یہاں کے گریجویٹوں کی تعداد کم و بیش تیس ہزار مندرجہ فہرست ہی ان میں زیادہ تعداد اُن لوگوں کی ہی جنھوں نے گزشتہ بیس سال میں سندیں حاصل کی ہیں۔ اور گریجوایٹ عورتوں کی تعداد بھی ہمارے یہاں اچھی خاصی ہی۔ تمام دیگر ہندوستانی صوبجات کے مقابلہ میں اس صوبہ میں اعلیٰ تعلیم بہت زیادہ پھیل گئی ہی۔ یہ گریجوایٹ عام طور پر بنگالی زبان کی بہترین انشاپرداز ہیں۔ بنگالی عورتوں نے بھی بہت سی کتابیں اپنی زبان میں لکھی ہیں اور آج کل بھی چار پانچ ایسی گریجوایٹ عورتیں موجود ہیں جن کے نام بنگالی مصنفین میں بلند پایہ رکھتے ہیں۔

## علمی تحقیقات کا کام اور قدیم قلمی نسخوں کی قدر و قیمت

جو کامیابی کہ تعلیمی معاملات میں ہم نے حاصل کرلی ہی اور جس کا یہ مختصر چربہ تھا، اس سے ناظرین پر واضح ہوگا کہ ہماری ادبیات میں ایک ایسا زمانہ بھی گزرا ہی جب کہ ادبی اور علمی کتابوں کے ترجمے انگریزی زبان سے بنگالی زبان میں باقاعدہ طور پر کیے جاتے تھے اور اس فصل میں ہم نے کچھ خرمن جمع کیا تھا لیکن اب جاکر کہیں ہماری آنکھیں اپنی طریقۂ تعلیم کے ایک عیب پر کھُلی ہیں۔ ہم نے سارا زمانہ یورپ کے علم و ادب اور یورپ کی تاریخ کے

پڑھانے میں کاٹا اور خود اپنے ادب و تاریخ پر بہت ہی کم وقت و توجہ صرف کی۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ ابھی ہم کو خود اپنی قومی تہذیب و تمدن کی معرفت حاصل نہیں ہونے پائی تھی جو بنیاد کو پختہ کرتی کہ ہم مغربی قوموں کے وضع و انداز کی نقل کرنے لگے۔ ہم انقلاب فرانس کی تاریخ سے تو واقفیت رکھتے ہیں لیکن فتوحاتِ (اسلامی) کی قبل و بعد کی تاریخ ہند کا کافی علم نہیں ہی ہمیں برطانوی پارلیمنٹ کے عروج و ترقی کا علم تو حاصل ہو لیکن ہم میں سے کتنے ایسے ہونگے جنھیں یہ خبر ہوگی کہ ہمارے ملک کی دیہاتی جماعتیں اور پنچایتیں کیونکر پیدا ہوئیں کیسے بڑھیں اور مخلوط قوم کے مابین ان دیہی جماعتوں نے کیا رشتہ قائم کیا؟ ہمیں کویکروں[1] (Quakers) کی تحریکوں اور کیتھولک مذہبی پیشواؤں حتیٰ کہ آرتھر و گلیا کی کہانیاں تک اچھی طرح یاد ہیں۔ لیکن ہم میں سے کتنے لوگوں نے پیروں فقیروں اور سادھوؤں کے مختلف طریقوں اور سلسلوں کے حالات معلوم کرنے کی پروا کی ہی جو در حقیقت مخلوق پر مغل بادشاہوں سے کہیں زیادہ حقیقی معنی میں حکمرانی کرتے تھے۔ ہمارے گریجوایٹ جب تعلیم کے میدان میں آگے قدم بڑھاتے ہیں تو اُن کے نصاب میں ان مذہبی اور معاشرتی تحریکات کا کہیں پتہ نہیں چلتا جنھوں نے ہندو مسلمانوں کے خیالات کو باہم سمودیا۔ اور دونوں کو شیر و شکر کرکے اتحاد و اتفاق کے ڈگر پر ڈال دیا تھا۔ ایسے تمام معلومات کے نظارے زمانۂ قدیم کے ملکی علم ادب، کے خزانوں میں جو ہندوستان کے مختلف صوبوں میں موجود ہیں کہیں کہیں اِدھر اُدھر منتشر سے دکھائی دیتے ہیں جو گیت اور ترانے کہ آج تک قصبات د مواضع میں گائے

---

[1] عیسائی مذہب کا ایک فرقہ

جاتے ہیں باوجود اپنے ظاہری بھدّے لباس کے بیش بہا تاریخی حقائق سے معمور ہیں۔ ہمیں چاہیئے کہ دنیائے حال کی ترقی کو کھُلی آنکھوں سے دیکھتے رہیں اور اپنی آیندہ تاریخی عمارت کی تعمیر میں سبق لیتے رہیں لیکن یہ ایک مہمل سی بات ہوگی کہ ممالک غیر کی سیمیا کی سی نمود سے چکاچوندھ میں آجائیں اور اندھوں کی طرح اس کی ہو بہو تقلید شروع کر دیں۔ ہمیں یہ سمجھ لینا چاہیئے کہ اس قوم پر جس نے ہزاروں سال اپنی جداگانہ تہذیب کی ترتیب و تعمیر میں صرف کر دیئے ہیں یہ غیر ملکی نمایشی تہذیب مسلّط نہیں کی جا سکتی۔

بنگال میں آج کل بہت کچھ کوشش ہو رہی ہے کہ اپنی سعی و تلاش سے خود اپنے گھروں سے ایسا تاریخی مواد پیدا کریں جو بلا واسطہ ہو۔ چنانچہ کلکتہ یونیورسٹی نے اس وقت تک سات ہزار پرانی بنگالی قلمی کتابیں جمع کر لی ہیں۔ سنہیا پرسات کلکتہ کے قبضے میں پانچ ہزار ایسے قلمی نسخے موجود ہیں۔ نج کے طور پر بھی بہت سے لوگ اسی کام میں مصروف ہیں اور نیز سنہیا (پرشد) کی شاخیں جو ڈھاکہ راج شاہی۔ چاٹ گاؤں اور میمن سنگھ میں ہیں اُنھوں نے بھی ایسے نسخوں کی ایک کثیر تعداد جمع کر لی ہے۔ ابھی چند روز کی بات ہے کہ دیش بندھو چتیارنجن داس نے کلکتہ کی سنہیا پرشد کو اپنا ذخیرۂ کتب دے دیا ہے جس میں پندرہ سو بنگالی قلمی کتابوں کے نسخے ہیں۔ نیز یہ خبر ملی ہے کہ مولوی عبدالکریم چاٹ گامی، بابو شب رتن متر ابیر بھومی اور مسٹر ناگندرا ناتھ کلکتوی کے کتب خانوں میں بھی ایسی قلمی کتابوں کا ایک بہت بڑا مجموعہ ہے۔ غالباً یہ نسخے چودھویں صدی اور اٹھارویں صدی عیسوی کے مابین نقل کیے گئے ہیں ان میں ہر قسم کے مضمون پر ایک ایک

کتاب موجود ہی۔ مثلاً ڈاک اور تھاآنہ کی بنگالی کہاوتیں جو تقریباً ایک
ہزار برس پہلے لکھی جاچکی ہیں۔ بنگالہ کے کسانوں کے تجربات کاشتکاری
کو خوب تفصیل سے بیان کرتی ہیں جو وہاں کی زمین کے لیے موزوں ہیں،
اس کے علاوہ برجستہ اور مشہور عوام کہاوتوں میں حسابات اور علم ہیئت
کے نہایت صحیح اعداد بھی بیان کیے گئے ہیں۔ بنگال کے مشہور ریاضی داں
شوبھنکر نے جسے تین سو برس سے زیادہ زمانہ گزرا علم ہندسہ کے قواعد پر ایک
ایسی ہی نظم چھوڑی ہو جس کی سادگی بیان پر اس وقت تک کوئی فوقیت
نہیں لے جاسکا اور جس کے قاعدوں کی حسن و خوبی کے متعلق ریورنڈ ای لانگ
صاحب فرماتے ہیں کہ "اس طرح ہندوؤں نے ایک ایسے طریقۂ عمل میں
ہماری رہنمائی کی ہو جو اب کہیں جاکر انگلستان میں بچوّں کے مدرسوں میں
رائج ہوچلاہو"۔ اس سلسلہ میں میں یہ بیان کردینا چاہتا ہوں کہ میرا
روئے سخن اس وقت صرف ان کتابوں کے متعلق ہی جو بنگالی زبان میں
لکھی گئی ہیں نہ کہ سنسکرت کی قلمی کتب کی طرف جنھیں جمع کرنے کا ذمّہ
بنگالے کی ایشیاٹک سوسائٹی نے اپنے سر لیا ہو۔

قدیم بنگالی قلمی کتابوں کی تلاش اور دھن میں میری نظر سے اکثر
اردو اور فارسی قلمی کتب بھی گزری ہیں لیکن چونکہ میرے پاس نہ زائد سرمایہ
نہ تھا اور نہ میں ان زبانوں کی ناواقفیت کی وجہ سے اُن کی قدر و قیمت
سے آگاہ ہوسکتا تھا اس لیے میں نے انھیں جمع نہیں کیا۔ نہیں معلوم ان میں
کیا کیا خزانے پوشیدہ ہوں گے۔ لیکن چوں کہ مسلمان خود ایسے ہیں جنھیں
اپنے ہندو بھائیوں کے مقابلے میں علوم تاریخ کا بہتر شعور حاصل ہو۔ مجھے
یقین ہو کہ وہ اِن قلمی کتابوں میں ایسا بہت کم تاریخی مواد چھپا ہوا پائیں گے

جو اس وقت تک ہماری نظر سے نہیں گزرا ہی اور اس سے دنیا ناواقف ہی ہر سال بکثرت ایسی قلمی کتب آگ کیڑوں اور سیلابوں کے نذر ہوتی رہتی ہیں اور کوئی باضابطہ کوشش ایسی نہیں کی جاسکتی کہ انھیں محفوظ رکھا جاسکے۔ ہماری یونیورسٹی کے پاس ان کتابوں کو جمع کرنے کے لیے کوئی سرمایہ نہیں ہر اور بنگال کے مسلمانوں نے بھی خود اپنی تاریخ میں کوئی دلچسپی ظاہر نہیں کی ہر۔ کچھ بنگال ہی کی خصوصیت نہیں ہر بلکہ مجھے یقین ہر کہ تمام ہندستان میں ہم لوگوں کی غفلت کی وجہ سے اسی طور پر بہ کثرت قلمی کتابیں ضایع ہوتی چلی جارہی ہیں۔ صرف یہی نہیں کہ کیڑے سیلاب آگ اور بچوں کی طفلانہ دست بردہی ان بیش قیمت اشیا کے دشمن ہوں بلکہ جرمنی اور امریکہ کے سیّاح بھی قدیم ہندستانی قلمی کتب کی تلاش میں تمام ملک میں چکر لگاتے رہتے ہیں اور میں حتمی طور پر کہہ سکتا ہوں کہ ابھی حال ہی میں اُڑیسہ کے کسی مندر کے پانڈوں سے بہت سستے داموں خرید کر اُن کتابوں کے انبار اپنے ملکوں کو لے گئے ہیں۔ پوری کے چیتن کی ایک سوانح عمری تھی جو کسی اوڑیا شاعر نے چھ جلدوں میں ساڑھے تین سو برس ہوئے کہ تاڑ کے پتوں پر لکھی تھی میرے ایک دوست کے پاس سے ایک امریکن مسافر نے حال ہی میں بارہ سو روپیہ کو خرید لی؛ مجھے افسوس ہر کہ ہمارے کانوں میں اس سودے کی بھنک تک نہ پڑی اور اب یہ کتاب بحرالکاہل کے پرے ایسے دور دراز ملک میں پہنچ گئی ہر کہ واپسی کی کوئی اُمید نہیں کی جاسکتی۔ لیکن ان باتوں پر اب آنسو بہانے سے کوئی فائدہ نہیں۔ اگر ہم خود اپنے بزرگوں کی میراث کی پوری قدر نہیں کرسکتے تو خواہ مخواہ دوسرے لوگ اُن کتابوں کو جن کی کوئی یہاں پروا کرنے والا نہیں ہر لے جائیں گے اور انھیں پڑھ پڑھ کر ہندستان کے ایسے

حالات لکھیں گے جو ان ہی کتابوں سے ماخوذ ہونگے اور جن پر نظر ڈالنے میں ان مصنفین نے اپنے نقطۂ خیال سے کام لیا ہوگا۔

موجودہ زمانے میں صرف اسی کی شدید ضرورت نہیں ہو کہ ایک غیر ملکی زبان کے ذریعہ تعلیم دینے کا جو مصنوعی طریقہ جاری ہو اسے منسوخ کیا جائے۔ بلکہ اس کی بھی سخت ضرورت ہو کہ جس قدر قلمی کتابیں ہماری زبانوں میں ہیں وہ سب برباد ہونے سے بچائی جائیں اور مختلف پہلوؤں سے بہ احتیاط تمام اُن کا مطالعہ کیا جائے۔ بہت سی ایسی کتابیں ملیں گی جو ادبی حیثیت سے ادنیٰ اور حقیر ہونگی۔ لیکن ممکن ہو کہ فلسفہ و تاریخ کی نظر سے قابل قدر ہوں جس سے قطع نظر کرنا ظلم ہوگا۔

---

# حواشی

(متعلقۂ مضمون بالا)

ایک زمانہ میں یہ خیال پیدا ہو گیا تھا کہ بنگالی زبان کی اصل سنسکرت سے ہو۔ مگر بالآخر یہ خیال غلط ثابت ہوا۔ زمانۂ حال کے علمائے تاریخ السنہ کی تحقیقات کا نتیجہ یہ ہو کہ بنگالی زبان پراکرت سے پیدا ہوئی۔ سر جارج گریرسن جو اس زمانہ میں تاریخ السنۂ ہند کے سب سے بڑے ماہر سمجھے جاتے ہیں اُن کی یہ رائے ہو کہ بنگالی زبان اُردھ مگدھی پراکرت سے پیدا ہوئی ہو۔ بعض علما یہ سمجھتے ہیں کہ اس کی اصل دراوڑی ہو۔ بابو بیجے چند موزمدار نے ابھی حال میں ایک قابل تعریف کتاب تاریخ زبان بنگالی پر لکھی ہو اور اس میں یہی خیال ظاہر فرمایا ہو۔ اُنھوں نے اپنے اس خیال کی تائید میں بہت سی مثالیں دی ہیں۔

جن میں دونوں زبانوں کے قدیم لاحقوں Saffexes اور تصریف کو دکھایا ہو اس میں شک نہیں کہ بنگالی زبان کی لغت میں بہت سے سنسکرت الفاظ شامل ہو گئے ہیں جو احیائے علوم کے زمانہ میں برہمنوں نے پندرھویں اور سولھویں صدی کے مابین داخل کر دیئے تھے لیکن محض الفاظ و لغت پر قیاس کر کے کسی زبان کی اصل کا پتہ لگانا محققانہ اُصول نہیں کہا جائے گا۔ اس سے زیادہ صحیح اندازہ نحو اور زبان کی ساخت کی بنا پر کیا جاسکتا ہے۔

پس اگر یہ معیار صحیح سمجھا جائے تو یہ دعویٰ کہ سنسکرت سے بنگالی زبان کا آغاز ہوا ہو باطل ہو جاتا ہو۔

ڈاکٹر ای' ڈی' اینڈرسن (آئی۔سی۔ایس) آنجہانی پروفیسر کیمبرج یونیورسٹی نے یہ بیان کیا ہو کہ بنگالی زبان تبتی و برمی زبان سے پیدا ہوئی ہو اور مسٹر راکھل رلج رائے۔ ایم اے۔ جنھیں کلکتہ یونیورسٹی نے بنگالی زبان کی تاریخی تحقیقات کے لیے مقرر فرمایا ہو۔ اُن کی تحقیق یہ ہو کہ یہ زبان تبتی زبان سے ماخوذ ہو۔

غرضے کہ یہ مسئلہ ابھی تک طے نہیں ہوا ہو۔ پراکرت بولنے والی آریا قوموں کی اتنی مختلف شاخیں بُدھ مت کے عروج کے زمانے میں مگدھ دیش میں آباد ہو گئی تھیں کہ اگر یہ تسلیم بھی کر لیا جائے کہ بنگالی زبان کی ابتدا اردھ بگدھی پراکرت سے ہوئی تب بھی یہ قطعی طور پر نہیں کہا جا سکتا کہ صرف یہی آخر الذکر زبان اُسے وجود میں لانے کا باعث ہوئی۔ پیشاچی پراکرت کا بھی اس میں حصہ معلوم ہوتا ہو۔ ہماری زبان کے نمو میں بعض ایسے اجزا بھی ہیں جو ڈھاکہ پراکرت کے مماثل نظر آتے ہیں۔ جو زبان دربار میں اور شرفا کی سوسائٹی میں بولی جاتی تھی۔ اس میں مسلمانوں کے آجانے سے ایک

تبدیلی پیدا ہوگئی ہی۔ جو تحریریں انتظام مملکت کے متعلق ہوتی تھیں ان میں فارسی اور عربی الاصل الفاظ داخل ہوگئے ہیں۔

جو الفاظ سنسکرت سے ماخوذ تھے اور مسلمانوں سے پہلے معاملاتِ سلطنت میں رائج تھے اُس کی جگہ فارسی اور عربی الاصل الفاظ آگئے۔ مثلاً راجشویا کر سنسکرت کے الفاظ مالگزاری یا لگان کے واسطے استعمال کیے جاتے تھے۔ اس کی جگہ کھجنا[1] آگیا۔ لفظ بھومی جس کے معنی زمین کے تھے اس کی جگہ جمی[2] ہوگیا۔ اور اسی طرح پرجا یعنی اسامی کی جگہ رعیت استعمال ہونے لگا قانونی اور درباری زبان میں اسی طرح سیکڑوں فارسی کے الفاظ داخل ہوگئے صرف انھیں پر اگر غور کیا جائے تو معلوم ہو جائے گا کہ ملک اب مسلمانوں کے قبضہ میں آگیا ہی۔ طبقۂ اعلیٰ اور اُمرا کی سوسائٹی میں تکلف کی چیزوں کے اسلامی نام رائج ہوگئے۔ مثلاً عطر یا جھاڑ اور دیوالگیری وغیرہ وغیرہ جن کے معنی مختلف قسم کے چراغ دان ہیں۔ مکتب، علم وغیرہ الفاظ جن سے تعلیمی مدارس و تہذیب کا مفہوم لیا جاتا تھا بنگالی زبان میں عموماً بولے جانے لگے اب ہزاروں فارسی کے الفاظ بنگالی زبان میں رائج ہیں اور اکثر دیگر الفاظ کے ساتھ جو سنسکرت سے ماخوذ ہیں روزمرہ بات چیت میں استعمال ہوتے ہیں۔ ملک کے علم ادب میں بھی ان کا بہت کچھ دخل ہی جس سے ظاہر ہوتا ہی کہ ہماری زبان اور علم ادب دراصل ملک کی ملی جلی آبادی اور ہندو مسلمانوں کی مشترکہ ملکیت ہی۔

(۳) مسلمانوں کے آنے سے پہلے بنگالی زبان کے علم ادب میں گیت اور دوہے تھے۔ مثلاً مینا ماتر گاں۔ گورکشن بجے۔ سورجبر گاں۔ منا شاربہاشن۔

---

[1] غالباً خزانہ کا بگاڑ ہی۔ [2] یہ "زمین" کی خرابی ہے۔

چنڈی نیگل۔ دہرم نگل، اسی قسم کی نظمیں ہیں۔ ان کے علاوہ چند کتابیں مذہبی ریت اور رسموں پر تھیں۔ مثلاً سوینا پوران اور دہرم پدہاتی مصنفہ رامائی پنڈت اُن کے علاوہ کبت۔ بچن اور کہاوتیں بھی تھیں جیسے کہ ڈاکر اور کھنا ر بچن۔ اِن میں سے اکثر تصنیفیں اور بالخصوص منگل گان کو برہمنوں نے زمانۂ مابعد میں نئے سرے سے لکھا تھا۔ چونکہ ان شعرا نے جنھیں اعلیٰ ذکاوت وعلم وفضل سے بہرۂ وافی حاصل تھا دوبارہ ان نظموں کو لکھا تھا، اس لیے قدیم شعرا رفتہ رفتہ زاویۂ گمنامی میں آتے گئے۔ مثلاً مانک رام کے دہرم منگل اور اس کے بعد گنا رام کی تصنیف نے زمانۂ قدیم کی نظموں کو جو مایور بھٹ نے لکھی تھیں گرد کردیا اور کاناہری دت کے مناشا ر بھاشن پر نظموں کے ضمیمے بجوی گپتا اور نارائن دیو نے پندرھویں صدی عیسوی میں اضافہ کیے۔ نیز قدیم زمانے کے چنڈی کا بیا کی شہرت میں مکندرام کی نظم چنڈی منگل سے جو سولھویں صدی میں لکھی گئی ہو گہن سا لگ گیا۔ اس میں شک نہیں کہ زمانہ قدیم کی یہ تصنیفات خام نظر آتی ہیں اور اُن کی زبان اور بعد کی سنسکرت آمیز زبان میں بہت بڑا فرق نظر آتا ہے۔ اُن کی طرز ادا بمقابلہ پندرھویں اور سولھویں صدی عیسوی کی تصنیفات کے زیادہ سادہ اور بے ساختہ معلوم ہوتی ہے۔ زمانہ مابعد کی عالمانہ نظموں نے شعرا کو اس پر مجبور کیا کہ عروض سنسکرت کے قواعد اور ضوابط کی پابندی ملحوظ رکھی جائے۔ آنکھوں کو کنول سے مشابہت دینا لبوں کو بمبا کے پھلوں سے ناک کو خوبصورت تل کے پھولوں سے تشبیہ دینی لازمی قرار پائی۔ عورت کی چال کو نزاکت اور شان کے لحاظ سے ہاتھی کی رفتار سے تشبیہ دینی پڑی۔ احیائے علوم بنگالہ (یعنی چودھویں صدی سے لے کر اٹھارویں صدی عیسوی تک) کے زمانہ میں یہ استعارے اور تشبیہات عموماً استعمال ہونے لگے۔ لیکن زمانۂ قدیم

کی نظمیں دیہقانی زندگی کی سادی دل فریبیوں سے مملو نظر آتی ہیں۔ اور سنسکرت کی نظموں سے کوئی شے ماخوذ نہیں پائی جاتی۔ مسلمانوں کے آنے سے پہلے کی جو کہانیاں ہیں ان میں ایک خوبصورت عورت کی تصویر جو پڑی سو رہی ہو اس طرح کھینچی گئی ہو کہ "وہ اپنے پلنگ پر سو رہی ہو، اُس کا لباس ڈھیلا ڈھالا ہو، اس کے کالے کالے بال تمام بستر پر بھرپور کھلے پڑے ہیں" اس میں کوئی تشبیہ ہو مگر جو تصویر کہ کھینچی گئی ہو وہ باوجود استعارات سے عاری ہونے کے کامل نظر آتی ہو۔ مسلمانوں کے آجانے کے بعد برہمن اور دیوتا سب سے زیادہ نمایاں نظر آتے ہیں۔ درحقیقت زمانہ مابعد کی جس قدر نظمیں ہیں سب انھیں دو کی تعریفوں سے مملو نظر آتی ہیں۔

لیکن مسلمانوں کے آنے سے قبل جب کہ بُدھ مت کا دور دورہ تھا اس زمانے کی نظموں کے طرز بیان میں بہت سادگی پائی جاتی تھی۔ کنچن مالا کی کہانی میں ایک عاشق اس سادہ طریقہ پر قسمیں کھاتا ہو۔ "میں دھرتی کی قسم کھاتا ہوں کیونکہ یہ متبرک شئ ہو اور اس میں پھول اُگا کرتے ہیں"۔ پھول لطافت و شرافت کی علامت ہیں اور زمین جس میں یہ پیدا ہوتے ہیں متبرک سمجھی جاتی ہو۔ زمانہ مابعد میں اگر وہ قسم کھاتا تو ضرور برہمنوں اور دیوتاؤں کی قسم کھاتا۔ گورکشا دجے جو قبل زمانہ احیائے علوم کی ایک نظم ہو گو اس کی زبان کچّی ہو لیکن اس کے سُننے یا پڑھنے سے بزرگ جوگی کی اعلیٰ اخلاقی لہجہ اور ترک دُنیا کی تلقین کا اثر پڑتا ہو۔ آپ کو زمانۂ احیار کی شیریں اور رواں بنگالی زبان میں تلاش کرنے پر بھی گورکشا کی مانند شریف و بزرگ شخصیت کہیں نظر نہ آئے گی۔ زمانہ مابعد میں اخلاقی برتری اور شریفانہ افعال کے جذبات و نازک خیالی کو ہمیشہ ترجیح دی گئی ہو۔

(۳) اسلام کا اثر اس میں صاف نظر آتا ہی کہ بجائے براہمہ قدیم کے پنتھ کے جس میں سرشٹی (کائنات) کو برہم مانتے ہیں، صرف ایک خدا کی پرستش میں ترقی ہونے لگی۔ منسا کی پوجا نیز چنڈی اور کرشن کی پوجا میں اسلامی توحید کی طرف میلان صاف نظر آتا ہی۔ شیو کی پوجا کی وجہ سے جو قدما میں رائج تھی طریقہ ہمہ اوست کی شکل پیدا ہو گئی تھی۔ شیو دیوتا صفات سے معرا، بے پروا اپنی ہی عظمت پر قانع اور تمام دنیاوی رنج و راحت سے بالاتر سمجھا جاتا ہی۔ لیکن جب مسلمان ہاتھ میں قرآن پاک لے کر آئے اور ایک زندہ مذہب کی قوت کو ظاہر کیا اور جب کبھی انھیں مدد کی ضرورت ہوتی اپنے خدا سے دعا کرتے اور یقین رکھتے کہ اُن کا خدا ہمیشہ اُن کے ساتھ ہی اور ان تمام جنگوں اور لڑائیوں میں اُن کا شریک ہی جو حق کے لیے لڑی جاتی ہیں، تو شیو کی موہوم عظمت اپنی جگہ قایم نہ رہ سکی۔ شیو پنتھیوں کا خیالی مذہب اس وقت تک اپنی خیالی عظمت کے تصور میں کہ "میں وہ ہوں" مگن رہا۔ لیکن عوام کو ایسے خدا کی ضرورت تھی جس کی شخصیت معلوم ہو موہوم نہ ہو اور جس سے وہ اپنی دنیاوی کشمکش پریشانیوں اور خطرات میں مدد طلب کر سکیں۔ سب سے زیادہ اس ضرورت کا احساس اس وقت ہوا جب کہ مسلمان فاتحوں نے یہ بتایا کہ وہ اپنے خدا سے دعا کرتے ہیں اور خدائے بزرگ و برتر اپنے بندوں کی حاجتوں کے وقت ہمیشہ اپنا فضل و کرم نازل فرمانے کے لیے آمادہ رہتا ہی۔

غرض کہ ان اسباب کی وجہ سے شیو پنتھ کو زوال شروع ہوا، اور اُس کی جگہ کرشن دیوتا۔ منسا دیبی۔ چنڈی اور دیگر معبودوں کی عبادت شروع ہوئی جو اپنی عبادت کرنے والوں کی فلاح و بہبود میں بہت تردد اور ذاتی دلچسپی کا اظہار کرتے تھے۔ اگر شیو پنتھ اپنی تمام صفات کے ساتھ

اب بھی باقی رہتا تو یقیناً بنگالہ کے تمام ہندو مسلمان ہو گئے ہوتے۔ لیکن بعد کے مذہبوں نے مذہب اسلام سے کچھ کچھ عقائد لے کر اپنے میں ملائے اور اُس ضرورت کو پورا کر دیا جو اہل اسلام کے جوش وخروش کی تقلید میں ملک میں پیدا ہو گئی تھی۔ ان نو واردوں کا اثر قدیم بنگالی علم ادب پر ایسا وسیع ہوا کہ تمام رنگ ہی بدل گیا۔

(۴) ہندو راجہ اور ان کے درباری برہمن بنگالی سے جسے وہ گنواری زبان کہتے تھے نفرت کرتے تھے۔ ایک سنسکرت کا اشلوک ہے کہ اگر شاستروں کا ترجمہ بنگلہ میں ہو جائے تو جو کوئی اس ترجمہ کو پڑھے گا وہ سیدھا جہنم کے درجۂ اسفل میں داخل ہوگا۔ اگر بنگال میں ہندو راجہ حکمراں رہتے تو بنگالی زبان کو سلطنت کی طرف سے سرپرستی کی مطلق کوئی اُمید نہیں ہو سکتی تھی۔ اس ترقی کے زمانے میں بھی جب کہ تمام یورپ رابندر ا ناتھ کی نظموں کی تعریفوں سے گونج رہا ہے۔ ایسے برہمن موجود ہیں (یعنی مذکورہ بالا اشلوک کے لکھنے والے ہزار سالہ قدیم برہمنوں کی اولاد) جو اب بھی بنگالی زبان کو نفرت کی نگاہ سے دیکھتے ہیں۔

جب کہ مسلمانوں نے اس ملک پر قبضہ کیا اور اپنی حکومت قائم کی تو مسلمان نوابوں نے ملک کے درمیان دہقانیوں کے ساتھ سکونت اختیار کی قدرتی طور پر اُن کی یہ خواہش ہوئی کہ ہندوؤں کے مذہب اور شاعری کے متعلق واقفیت حاصل کرنا چاہیے۔ لیکن سنسکرت کی صرف ونحو کی تحصیل بارہ برس سے کم میں نہیں ہو سکتی تھی۔ جس کے بغیر سنسکرت کی کتب مقدس کو سمجھنا ناممکن تھا۔ اس لیے ان مسلمان اُمرا نے جو ملک میں بس گئے تھے اور وہاں کی زبان بولتے تھے ہندو پنڈتوں کو مقرر کیا کہ سنسکرت کی نظموں قدیم

رزم بزم کی داستانوں اور کتب مقدس کے ترجمے بنگالی زبان میں کریں۔ چنانچہ ناصر شاہ نے چودھویں صدی عیسوی میں حکم دیا کہ قدیم داستان مہابھارت کا ترجمہ بنگالی زبان میں کیا جائے۔ حسین شاہ کے مشہور سپہ سالار فرغل خاں نے بھی ایک شاعر کبندر اپرمیشور کو حکم دیا کہ مذکورۂ بالا داستان کا ترجمہ بنگلہ میں کرے۔ یہ ترجمہ بہت جامع اور بہتر ہے اور اب تک مسودہ کی شکل میں موجود ہے اور سرمایہ نہ ہونے کی وجہ سے چھپ نہ سکا۔ یہ ترجمہ پندرھویں صدی کے شروع میں کیا گیا تھا۔ شری کرن نندی ایک دوسرا شاعر تھا جو اس کے چند سال بعد مشرقی بنگالہ میں نواکھلی کے ایک مسلمان امیر چھوٹے خاں کی طرف سے اس کام پر مقرر ہوا تھا کہ جیمنی کے اسوامیدہ پروا کا ترجمہ بنگالی زبان میں کرے۔ پندرھویں صدی کے اوائل میں بھاگبت کا ترجمہ مالا دھر باسو نے کیا جسے اپنے سرپرست مسلمان بادشاہ سلطان گور کی طرف سے گن راج خاں کا خطاب ملا۔ صرف یہی چند مثالیں نہیں بلکہ اس قسم کی بے شمار مثالیں موجود ہیں۔ علاول شاعر نے ہندی نظم پدماوت کا ترجمہ بنگالی نظم میں روسنگ (برما) کے ایک مسلمان سردار مگن ٹھاکر کے حکم سے سترھویں صدی عیسوی میں کیا۔ جب کہ مسلمان شاہنشاہوں نے ابتدا کی اور اپنی مثال سے علمی سرپرستی اور قدردانی کا اظہار کیا تو دیگر والیان ملک اور ماتحت راجاؤں نے بھی باوجود متعصب برہمنوں کی مخالفت کے ایسی مثالوں کی تقلید کے بغیر چارہ نہ دیکھا۔ غرض کہ اس طرح قدیم بنگالی علم ادب کو خوب ترقی ہوئی اور مسلمان حکمرانوں کے زمانے میں اسے بیحد عروج حاصل ہوا۔

(۵) جو تعلیمی ترقی بنگالی زبان نے انگریزوں کے آنے سے پہلے ادبی اور مذہبی شعبوں میں کی تھی وہ ایسی عظیم الشان تھی کہ اس گزشتہ سو سال میں کوئی

کتاب ایسی نہیں لکھی گئی جو باوجود اس تمام تحسین و آفریں۔ کے جو زمانۂ جدید کی تصنیفات کے متعلق ہو رہی ہی حقیقی شاعری اور دقیق جذبات رُوحانی کے اظہار میں دشنوی نظموں اور ہماری گھریلو کہانیوں کے ہم پلہ تصور کی جا سکے۔ گزشتہ زمانے میں واقعی ایسے لوگ بھی ہوتے تھے جو اپنے دنیاوی منافع کو جذبات روحانی پر تصدّق کر دیا کرتے تھے اور شعرا اُن کی فیض صحبت سے مستفید ہوتے تھے۔ گویا وہ لوگ اپنے گرد و پیش کے ایسے حالات میں زندگی بسر کرتے تھے جسے حقیقی شاعری اور جذبات سے بھرے ہوئے سُکھ اور چین کی زندگی کہا جائے تو غلط نہ ہوگا۔ زمانۂ حال کا علم ادب زیادہ تر تقلیدی ہی اور اکثر و بیشتر بدیسی رنگ میں رنگا ہوا نظر آتا ہی۔ علاوہ بریں بیان کے لحاظ سے پر از الفاظ اور نوعیت کے لحاظ سے جدّت سے عاری ہی۔ ایسے شعرا جیسے کہ ترتیواس اور چنڈی داس تھے جنھیں پانسو سال ہونے آئے ہیں اور مکندرام اور گوبند داس جو سولھویں صدی میں گزرے ہیں اب بھی ان کا کلام بکثرت پڑھا جاتا ہی اور باوجود اس کے کہ اتنی صدیاں گزر گئی ہیں پھر بھی عوام کے مذاق میں اُن کے ساتھ وہی دلچسپی اور لذت باقی ہی۔ یہی صفت اگر ہم اپنے زمانۂ حال کے شعرا کی طرف منسوب کرنا چاہیں تو ممکن نہیں معلوم ہوتا۔ ایشور گپتا اُنیسویں صدی کے شروع میں سب میں افضل تھا مگر اب اس کی نظمیں بہت کم پڑھی جاتی ہیں۔ نثر لکھنے والوں کو لیجئے تو پچاس برس پہلے اکشے دت اور ودیا ساگر کی تصانیف ہر کوئی پڑھتا تھا لیکن اب وہ فرسودہ نظر آتی ہیں۔ حتیٰ کہ بنکم چندر کا سا نامور انشا پرداز جو ابھی بیس پچیس سال ہوئے ہمارے علم ادب کا سب سے زیادہ تاباں ستارہ نظر آتا تھا بہت کچھ دھندلکے میں آ گیا ہی۔ اور اس

زمانے کے پڑھنے والے کو اس میں وہ گرمی اور فراوانی جذبات نہیں ملتی۔ جو ہم اپنے کالج کے زمانے میں اس کی تصنیفات میں پایا کرتے تھے۔ وجہ یہ ہو جس نور کے ساتھ ان کی چمک تھی وہ اپنا نہیں تھا بلکہ دوسروں سے عاریتاً لیا گیا تھا۔ اسی وجہ سے اُن کا عروج گو کتنا ہی شاندار نظر آتا تھا مگر جلد غروب ہو جانے کا پیش خیمہ تھا۔ لیکن یہ میری رائے تذبذب سے خالی نہیں ہو۔ اصل فیصلہ زمانے کے ہاتھ میں ہو اور میں یا مجھ سے بڑھ کر نقادانِ سخن اس وقت کوئی قطعی رائے قائم نہیں کر سکتے۔ زمانہ جس قدر گزرتا جائے گا اُسی قدر زیادہ ان کے شعرا کے کمال کے متعلق صحیح رائے قائم کرنے کا موقع ملے گا۔

(۶) بنگالی علم ادب پر انگریزی زبان کا بے حد اثر ہوا ہو۔ شروع زمانہ میں جب کہ تتوا بدھنی پتریکا بنگالہ کی تعلیم یافتہ جماعت کے مذاق کی رہنمائی کرتا تھا اس کے بہت سے مقالات میں اُن خیالات کا اعادہ کیا گیا ہو جو کبھی ریمبلر (Rambler) اور اسپیکٹیٹر (Spectator)[1] میں شایع ہوتے تھے۔ مائیکل مادھو سوسن کا اخیر باب جس میں پاتال (Pluto) دیش کو بیان کیا ہو ورجل[2] کی اینیڈ کا لفظی ترجمہ ہو جس میں ڈانٹے[3] کے ادبی خزانہ سے بھی کہیں کہیں مستعار لیا گیا ہو۔ سر والٹر اسکاٹ[4] کے ناولوں نے بنکم چندر کے افسانوں پر بہت

---

[1] انگریزی کے دو مشہور ادبی رسالے جو اٹھارویں صدی عیسوی میں لندن سے شائع ہوتے تھے۔

[2] روما کا مشہور شاعر جو ۷۰ سال قبل مسیح پیدا ہوا اور ۱۹ سنہ ء میں انتقال کر گیا۔

[3] اٹلی کا مشہور آفاق شاعر جو تیرھویں صدی عیسوی میں گزرا ہو۔

[4] انگلستان کا مشہور شاعر اور ناول نویس۔ اس کے فسانے عموماً تاریخی ہوتے ہیں (اٹھارویں صدی عیسوی)

اثر ڈالا ہے اور گویا بنگالی ناول نگار آنونہو (Aonanhok) کے مطالعہ کا انکار کرتا ہے تاہم اس کا ناول ایشا بظاہر اس کی نقل معلوم ہوتا ہے جسے اس نے درگیش نندنی سے پہلے تصنیف کیا تھا مسٹر رومیش چندر دت آنجہانی کے تقریباً تمام ناول سر والٹر اسکاٹ کے طرز پر لکھے ہوئے معلوم ہوتے ہیں۔ نوبین چندر "جنگ پلاسی" کے شاعر نے اپنی کتاب "سراج الدولہ کے خواب" میں شکسپیر کے جملے کے جملے تقریباً بہ لفظہ ترجمہ کر دیئے ہیں۔ بنکم چندر نے اپنے ناول بیشا بر کشور (معاشرت ملک کا ایک افسانہ) کا پلاٹ اور نفس مضمون ایک مشہور فرانسیسی ناول سے اخذ کیا ہے۔ ہیم چندر اور نوبین چندر جو قدیم طریقہ کے دو بہت بڑے شاعر گزرے ہیں، ان کی بہت سی نظمیں بائرن اور شیلی کی نظموں کو یاد دلاتی ہیں ایسی خاص خاص مثالیں درج کر کے اس بحث پر ایک مبسوط کتاب لکھی جا سکتی ہے۔ لیکن اس مضمون کا میدان اتنا کشادہ نہیں ہے کہ زیادہ لکھا جائے۔ غرض کہ ہمارا جس قدر زمانۂ حال کا علم ادب ہے سب میں انگریزی سرایت کیے ہوئے ہے۔ سر رابندر ناتھ ٹیگور کا جدید ترین ناول "گھارے بیری" (Chare Baire) میں حریت نسوان کے مسائل پر بحث کی گئی ہے جن پر برنارڈ شا ابسن اور ماٹر لینگ قلم اٹھا چکے ہیں۔ ایک بات بہت دلچسپ ہے۔ وہ یہ کہ احیاء علوم کے ماقبل زمانہ میں بھی مسلمانوں کو بنگالی علم ادب سے بہت دلچسپی رہی ہے۔ گورکشا دجے اور مینامتی گان انھیں کی توجہ کی بدولت محفوظ رہی ہیں۔ گورکشا دجے کا سب سے عمدہ نسخہ جو بنگال میں موجود ہے فیض اللہ چودھویں صدی کے ایک مسلمان شاعر کے قلم کا لکھا ہوا ہے اور مینامتی میں بہت سے گیت دو تین صدی پہلے

کے مسلمان مصنفین کے ہاتھ کے لکھے ہوئے ہیں۔ دیہاتوں اور گاؤں میں اگر آپ جائیں تو مسلمانوں ہی کو خاص کر یہ گیت گاتے ہوئے پائیے گا۔ میری نظر سے مناشاربھارشن کے بعض قدیم نسخے گزرے ہیں جو مسلمانوں کے لکھے ہوئے ہیں۔ بہت سے مسلمان شاعروں نے سولھویں اور سترھویں صدی عیسوی میں رادھاکرشن کے گیت لکھے ہیں۔ تین سو برس کا زمانہ ہوتا ہو کہ علاول ( Alaul ) نے جو ایک مسلمان شاعر تھا پدماوت لکھی جو ہماری قدیم بیش بہا عالمانہ نظموں میں شمار کی جاتی ہو۔ زمانۂ حال کے علم ادب میں بھی جو مستعدی مسلمانوں کی طرف ظاہر ہو رہی ہو وہ کچھ کم نہیں ہو۔ ہمارے مطابع میں مسلمانوں کی لکھی ہوئی کتابیں طبع ہو رہی ہیں جو قابل ستایش دلچسپی اور جوش کے ساتھ لکھی گئی ہیں اور اکثر ایسی ہیں جو ادبی دنیا میں بلند مقام پر جگہ پانے کے قابل ہیں۔

---

# نوابِ عمادُ الملک مولوی سید حسین بلگرامی

(جناب مولانا عبدالحلیم صاحب شررؔ لکھنوی)

انیسویں صدی عیسوی کے آغاز میں ہندوستان ایک عجیب عالم کون و فساد بنا ہوا تھا اس لیے کہ پرانی ریاستوں کے ساتھ پرانے مذاق کے صاحبان علم و فضل بھی فنا ہو رہے تھے اور نئی حکومت و تعلیم نے جدید کمالات علمی کے نمونے اور نئی شان کے علماء و فضلا پیدا کرنا شروع کر دیئے تھے۔ ان دونوں متضاد زمانوں کو ربط دینے والی کڑی فقط وہی اہل علم ہو سکتے تھے جو دونوں قدیم و جدید مذاقوں سے آشنا ہوں۔

اس قسم کے ذی علم و اہل کمال میں سے اضلاع اودھ کا ایک بہت پرانا فاطمی النسل علمی خاندان تھا جو مشہور مرکز علمائے عظام یعنی قصبہ بلگرام کو چھوڑ کر بنگالے پہنچا اور پھر اس کے ہونہار فرزندوں کی طالبعلمانہ سرگرمی سے پرانا علمی کمال جدید علوم کے لباس میں نئے اقبال کی عالم افروز آب و تاب کے ساتھ چمکنے لگا۔

بلگرام اودھ کا بہت پرانا قصبہ ہو جس میں پانچویں صدی ہجری کے آغاز سے اسلام کے شریف و وضیع اور صاحبِ علم و کمال عربی خاندان آکے آباد ہونا شروع ہو گئے اور اس سرزمین کو اپنا وطن مالوف بنالیا۔ انھیں اُلوالعزم آنے والوں میں ایک فاطمی نژاد ذی علم بزرگ تھے

جنھوں نے ۵۶۴ھ میں وارد بلگرام ہو کر وہاں کے ہندو راجہ کو شکست دی اور اُس کی قلمرو پر متصرف ہو کر اس علاقے کے حاکم بن گئے۔ یہ بزرگ چونکہ علوم معقول و منقول میں کمال رکھتے تھے لہذا اطراف و جوانب کے مسلمانوں کی پیشوائی اور مقتدائی کا عمامہ بھی اُنھیں کے سر پر تھا۔

اس کے بعد یہ خاندان اپنی اُسی محدودہ حکومت پر قناعت کر کے علم و فضل میں ترقی و ناموری حاصل کرتا رہا، اور تاریخ بتا رہی ہے کہ ہر دور میں اس کے ارکان بڑے متبحر عالم اور فاضلانہ وقار کے مصنّف تھے جن کی علمی عظمت کے آگے بڑے بڑے اسلامی درباروں کے سر جھکے رہتے تھے اور غالبًا اسی علمی فضیلت و مرجعیت نے اس خاندان کے نسب نامے کو ہمیشہ محفوظ رکھا۔ اودھ کے تمام قصبات کے شرفا اپنے پُرانے نسب نامے پیش کر رہے ہیں مگر جس قدر مستند اور قابل وثوق نسب نامہ شرفا و فضلائے بلگرام کا ہے شاید اور کسی خاندان کا نہ ہوگا۔ اور پھر سب سے زیادہ حیرت کی یہ بات ہے کہ اس خاندان نے اپنی شرافت کے ساتھ اپنی آبائی و موروثی دولت علم کو بھی ہمیشہ محفوظ رکھا۔

اسی خاندان کے ایک رکن رکین وہ بزرگ تھے جنھوں نے مذکورہ زمانہ کون و فساد یعنی انگریزی دور کے ابتدائی عہد میں زمانہ کی نبض پہچان کر دولت برطانیہ کی ملازمت اختیار کر لی۔ اسی ملازمت کی کشش سے وطن کو خیرباد کہہ کر کلکتے پہنچے اور مغربی اقبال مندوں کے صحیفۂ اقبال کو مطالعہ کر کے اپنی قسمت انھیں سے وابستہ کر دی۔ اُن کا قیام اکثر کلکتہ میں رہا اور وہیں اُن کے فرزند پیدا ہوئے۔

ان کے دو فرزندوں نے جو مولوی سید حسین بلگرامی کے والد اور

چچا تھے خاندانی علوم عربی و فارسی میں کافی دستگاہ حاصل کرنے کے بعد "اورنٹل کالج آف لرننگ" میں تعلیم پانا شروع کی اور یہی پہلے عالی خاندان مسلمان شریف زادے تھے جنھوں نے باقاعدہ طور پر انگریزی اسکول میں تعلیم پائی۔

ان دونوں بھائیوں میں سے ایک یعنی مولوی سید حسین صاحب کے چچا نے دولت برطانیہ کے ارکان سلطنت میں اعتماد حاصل کرکے بڑا عروج پایا اور بڑی ذمہ داری کی سیاسی و اعزازی خدمتوں پر مامور ہوتے رہے۔ مگر ان کے پدر بزرگوار نے اگزیکیوٹو محکمے میں ملازمت اختیار کی۔ اور ۱۸۳۸ء میں وہ ڈپٹی کلکٹر اور ڈپٹی مجسٹریٹ مقرر ہوئے اور ایک مدت دراز تک ان خدمات کو اضلاع بنگال و بہار میں بکمال نیک نامی و اعلیٰ قابلیت انجام دے کر ۱۸۷۵ء میں وظیفہ یاب ہوئے۔

۱۸۴۴ء میں جبکہ وہ ضلع گیا میں ڈپٹی کلکٹر تھے مولوی سید حسین صاحب پیدا ہوئے جن کی جوبلی کے موقع پر ان کے مختصر حالات کو قلمبند کرکے ہم معترف کمال پبلک کے سامنے پیش کرتے ہیں۔ پہلے ہم ان کی زندگی کے واقعات بیان کرتے ہیں اور اس کے بعد اُن کے اخلاق و عادات اور دیگر ذاتی و صفاتی خصوصیات سے بحث کریں گے۔

مولوی سید حسین صاحب کا یہ بھی ایک نمایاں شرف ہے کہ جس خاک سے "بدھا" کا ایسا عدیم المثال دانائے روزگار پیدا ہوا تھا وہی خاک ان کو بھی عالم وجود میں لائی۔ چودہ پندرہ سال کی عمر تک خانگی مکتب میں خاندانی علوم عربی و فارسی کی تحصیل کی اور مشرقی علوم سے فارغ ہونے کے بعد انگریزی زبان اور اُس کے علوم کی طرف متوجہ ہوئے۔ چنانچہ پہلے تعلیم

پاکر ۱۸۶۱ء میں میٹرکیولیشن کی سند حاصل کی بعد ازاں ۱۸۶۶ء میں فرسٹ گریڈ میں آنرز کے ساتھ گریجویٹ ہوئے۔

اب بظاہر تعلیم تکمیل کو پہنچ گئی تھی۔ پدر بزرگوار نے چاہا کہ اپنے ہی محکمے میں کسی معزز خدمت پر مقرر کرادیں مگر سید حسین ابھی تک اپنے تئیں طالب علم سمجھتے تھے۔ انھیں دنیا میں بہت کچھ سیکھنا تھا۔ اس لیے گوارا نہ ہوا کہ کوئی ایسی ملازمت اختیار کریں جو ان کو اپنا پابند بناکر علمی ترقی سے روک دے۔ چنانچہ محکمۂ تعلیمات کو پسند کیا اور کیننگ کالج لکھنؤ میں عربی کے پروفیسر مقرر ہوگئے۔ یوں اودھ کی شریف نسل کے اس ہونہار فرزند نے جو گیا میں پیدا ہوا تھا پھر خاکِ وطن پر قدم رکھا اور کالج کے طلبا کو تعلیم دینے کے ساتھ ساتھ لکھنؤ کے تمدنی اسکول میں معاشرتی آداب و اخلاق سے بہرہ اندوز ہونے لگا۔

۱۸۶۷ء میں مدارالمہام دولت آصفیہ نظام نواب سر سالار جنگ بہادر اعظم سیاحت کرتے ہوئے وارد لکھنؤ ہوئے تو جنرل بارو نے اس عجیب و غریب مجموعۂ علوم مشرق و مغرب یعنی نوجوان پروفیسر سید حسین کو ان سے ملایا۔ اور ان کی ذاتی و علمی خوبیاں بیان کیں۔ نواب سالار جنگ بہادر کی مردم شناسی مشہور ہی۔ پہلی ہی ملاقات میں پہچان گئے کہ یہ نوجوان کیا سے کیا ہونے والا ہی۔ چنانچہ مولوی سید حسین کے کمالات کے ایسے گرویدہ ہوئے کہ انھیں دولت نظام کی ملازمت کا شوق دلایا اور فرمایا جب میں حیدرآباد میں پہنچ لوں تو آپ وہاں آکر مجھ سے ملیں۔

مولوی سید حسین کی نظر میں علمی ترقی کے سوا اور کسی چیز کی قدرت نہ تھی۔ اور ایسا مربی کمال بھی پھر ملنا دشوار تھا۔ زبانی وعدہ تو کردیا مگر دکن

کا سفر دور دراز اختیار کرنے میں دل پس و پیش کر رہا تھا یہاں تک کہ نواب سر سالار جنگ بہادر نے حیدر آباد پہنچ کر خود ہی خط بھیج کر انھیں بتاکید بلایا۔ یہاں ذوق علم نے اس درجہ مستغنی بنا رکھا تھا کہ اب بھی کئی مہینے لیت و لعل میں گزر گئے۔ آخر ۱۸۷۳ء میں دکن کا سفر کرنا ہی پڑا۔ اور حیدر آباد پہنچے۔

سر سالار جنگ بہادر نے صورت دیکھتے ہی اپنا پرسنل اسسٹنٹ مقرر کر لیا۔ ۱۸۷۶ء تک اسی خدمت پر مامور رہے تھے کہ سالار جنگ بہادر سفر یورپ سے واپس آئے اور آپ کو اپنا پرائیویٹ سکریٹری اور معتمد صیغہ متفرقات بنا دیا۔ جس میں سررشتۂ تعلیم اور متعدد چھوٹے چھوٹے محکمے شامل تھے۔

بعد ازاں جب حضور پر نور نواب میر محبوب علی خاں بہادر اریکہ آرائے سلطنت ہوئے تو مولوی سید حسین کو خاص اپنا پرائیویٹ سکریٹری مقرر فرما کر "علی یار خاں موتمن جنگ بہادر" کے خطابات سے ممتاز فرمایا اور چند سال بعد انھیں "عماد الدولہ" اور پھر "عماد الملک" کے خطابات عطا ہوئے۔ تھوڑے زمانے کے بعد آپ ناظم تعلیمات مقرر کیے گئے۔ جس خدمت کو آپ نے مدت دراز تک انجام دیا اور اگر غور سے دیکھئے تو قلمرو نظام کی ساری تعلیمی ترقی اور حیدر آباد کے تمام تعلیم یافتہ لوگوں کی قابلیت اور دماغی روشن خیالی آپ ہی کی ہمیشہ برقرار رہنے والی برکت اور بہترین یادگار ہے۔

اس عرصہ میں سلطنت برطانیہ کے اعلیٰ حکام کو نواب عماد الملک بہادر کی سیاسی اور تعلیمی معاملات میں قابل قدر بصیرت سے بخوبی شناسائی

ہوگئی تھی۔ سنہ ۱۹۰۳ء میں آپ کو مجلس وضع قوانین کا رکن نامزد کیا گیا۔ پھر چند سال کے بعد "اصلاحات مارلے" نافذ ہوئیں تو نواب عماد الملک پہلے ہندستانی تھے جنھیں وزیر ہند کی مجلس کا رکن منتخب کیا گیا اور وہ سنہ ۱۹۰۷ء سے سنہ ۱۹۰۹ء تک اس معزز منصب پر سرفراز رہے۔ اسی دوران میں آپ کو سی۔ ایس۔ آئی کا خطاب اور تمغہ عطا ہوا۔

مجلس مذکور کی رکنیت سے بوجہ علالت دست بردار ہوکر نواب عماد الملک واپس تشریف لائے تو آپ کو نوجوان مدار المہام نواب سالار جنگ ثالث کی مدد کے واسطے مشیر المہام مقرر کیا گیا اور گو کچھ عرصہ کے بعد اس عہدے سے علیحدہ ہوکر پھر آپ نے کوئی سرکاری خدمت لینی قبول نہ فرمائی۔ بایں ہمہ اعلیحضرت شہریار دکن آپ کی اب تک نہایت عزت وتوقیر فرماتے ہیں کہ شاید حیدرآباد میں دوسروں کو کم نصیب ہوئی ہوگی۔ زمانۂ مشیر المہامی میں آپ نے ملکی حرفت وصنعت اور اردو زبان کی ترقی کی تجویزیں نافذ فرمائیں۔

یہ تو نواب عماد الملک بہادر کے حالات زندگی تھے۔ اب یہ بتانا ہے کہ علمی استناد اعتبار اور دنیوی عزت ووقار حاصل کرنے کے بعد ان کا کیرکٹر کیا رہا اور ان کی کیا شان نمودار ہوئی۔ جن لوگوں نے ان کے صفحۂ زندگی پر غائر نظر ڈالی ہے وہ بالاتفاق مقر ہیں کہ اس سے زیادہ مہذب و شائستہ ہستی موجودہ ہندستان میں نہیں نظر آسکتی۔

باوجود اعلیٰ دولت مندی اور عالمانہ فضل وکمال کے آپ نہایت ہی سادی طبیعت رکھتے ہیں۔ حد سے زیادہ منکسر المزاج واقع ہوئے ہیں۔ اس وقت تک طالب علم ہیں اور ہمیشہ رہیں گے۔ حیدرآباد کے سیاسی

میدان میں بہت سے نامور لوگ آئے چلے گئے اور سب اپنے اپنے مقام پر اپنے خصوصیات دکھا کے اور انقلابات کے نمونہ بن کے رخصت ہو گئے۔ مگر عماد الملک بہادر جو آج سے پچاس سال پیشتر تھے وہی آج ہیں اور جو سچی شایستگی اور فاضلانہ بے پروائی و یکرنگی آپ میں ہے کسی میں نہیں دیکھی گئی۔

مشرقی اور مغربی دونوں علموں ادبوں میں اعلیٰ کمال رکھنے کے باعث آپ اپنے جد امجد اور بزرگوار کی طرح آج بھی وہ کڑی ہیں جس نے یورپ و ایشیا کی خوبیوں کو باہم ملایا اور ہندستان کے اگلے اور پچھلے غیر مربوط ڈوروں کو جوڑ کے ایک کر دیا۔

عربی و فارسی علم و فضل میں اعلیٰ درجہ رکھنے کی وجہ سے آپ علما و فضلا اور صاحب علم القیائے زمانہ کے ایسے قدر دان ہیں کہ اس زمانے میں اور کوئی نہیں۔ پھر اس کے ساتھ انگریزی ادب اور جدید معلومات میں کامل بصیرت رکھنے کے باعث دانایان یورپ اور اس نئی روشنی کے ماہروں میں بھی ایسی مقبولیت رکھتے ہیں کہ علمائے زماں انھیں آنکھوں پر بٹھاتے اور اُن کی دو گھڑی کی صحبت کو اپنی زندگی کا یادگار حصہ تصور کرتے ہیں ـــ

مجھے ایک مدت تک بالذات اُن کی روزانہ صحبتوں میں شریک ہونے کی عزت حاصل رہی ہے اور اُن کے جالب علمانہ مشاغل میں شریک ہو کر میں نے اُن کے علم و فضل سے فائدہ اُٹھایا ہے۔ اسی سلسلہ میں مجھے اُن کی واقفیت عامہ، اُن کے مذاق اور اُن کے اسلوب زندگی کے اندازہ کرنے کا بخوبی موقع ملا۔ شعرا کے کلام کا مطالعہ کرنے میں چند روز میں آن کے ساتھ شریک رہا اور

نظر آیا کہ جیسی محققانہ و مبصرانہ نظر کلام عرب پر اُن کی پڑتی ہی بہت کم کسی کی پڑتی ہی۔ سچ یہ ہی کہ میں نے اُنھیں ادب عربی میں یکتائے روزگار پایا۔ جاہلیت عرب کے سادے اور خالص عربی مذاق سخن کے دلدادہ ہیں۔ شعرائے جاہلیت کے اشعار پر سر دھنتے ہیں اور مولدین کے کلام کو بالکل نہیں پسند کرتے۔

یہی حال انگریزی ادب و انشا میں ہی۔ جیسی خولبصورت، سادی اور سہل ممتنع انگریزی عبارت وہ لکھتے ہیں اہل زبان ادیبوں میں سے بھی شاذ و نادر ہی کوئی لکھ سکتا ہی۔ اس سادے ادبی مذاق انگریزی نے انھیں انگریزی کا ایک سحر آفریں شاعر بنا دیا۔ ان کی انگریزی نظمیں شایع ہو چکی ہیں جو انگلستان کے سخن فہموں میں مزے لے لے کر پڑھی گئیں۔ ان میں بھی وہی سادگی بے تکلفی اور جدت طرازی نمایاں ہی جو اُن کی سرشت میں داخل ہی۔

آپ کو انگریزی زبان پر جو قدرت حاصل ہی اس کا اندازہ آپ کے ترجمۂ قرآن سے ہو سکتا ہی۔ بہت دن ہوئے آپ نے کوشش شروع کی تھی کہ قرآن مجید کا ترجمہ انگریزی زبان میں کریں۔ جس کے لیے آپ نے بہت بڑا اہتمام کیا تھا اور تفسیروں کا بڑا بھاری ذخیرہ جمع کر لیا تھا۔ تقریباً سولہ پاروں کا ترجمہ کر کے پروف کی حیثیت سے چھپوایا تھا کہ ضعف بصارت و علالت کی وجہ سے وہ مقدس کام پڑا رہ گیا۔ میں نے وہ ترجمہ پڑھا ہی۔ بالکل انگریزی بائبل کی زبان اختیار کی ہی۔ یورپ والوں کو توراۃ و انجیل میں خدا کے کلام کی جو شان نظر آتی ہی، وہی شان نواب عماد الملک بہادر نے اپنی قادر الکلامی سے ایسی خوبی کے ساتھ قرآن کے ترجمہ میں دکھا دی ہی کہ پڑھنے والے کو متحیر ہو کر اُن کے اعلیٰ ترین کمال انگریزی دانی کا معترف ہو جانا

پڑتا ہے۔

انگریزی کے علاوہ نواب عماد الملک بہادر فرانسیسی زبان میں بھی کامل دستگاہ رکھتے ہیں۔ اگرچہ اُن کی کوئی فرانسیسی تحریر شایع نہیں ہوئی مگر جس زمانے میں مجھے اُن کے طالب علمانہ مشاغل میں شرکت کا فخر حاصل تھا انھوں نے میرے شوق دلانے سے ڈوزی کی ہسٹری آف اسلام کا ترجمہ فرانسیسی سے اُردو میں اس طرح شروع کیا تھا کہ وہ بتاتے جاتے تھے اور میں لکھتا جاتا تھا۔ میں نے دیکھا کہ وہ بغیر کسی لغت کی مدد کے نہایت ہی صفائی سے بے تکلف فصیح اُردو ترجمہ بتاتے چلے جاتے ہیں۔ اُن کی وجہ سے مجھے کبھی نہیں رُکنا پڑتا بلکہ میری وجہ سے وہ بار بار رُکتے ہیں اور یہ ایسی بات ہے کہ بغیر کسی زبان میں اعلیٰ مہارت وقدرت ہونے کے غیر ممکن ہے۔

بنگالے میں نشوونما ہونے کے باعث بنگالی زبان بھی بے تکلف بولتے ہیں اور بعض اوقات میں نے دیکھا کہ بنگالی ملنے والوں کو اُن کے بنگالی زبان میں گفتگو کرنے پر حیرت ہوگئی۔

اُردو میں بھی اُن کا مذاق سخن بہت ہی سادہ ہے۔ سادی علم فہم زبان کو پسند کرتے ہیں اور عربی و انگریزی الفاظ استعمال کرنے کے سخت خلاف ہیں۔ شعرائے اُردو میں سے دہلی والوں کے مذاق کو فوقیت دیتے بلکہ اسی کو اصلی مذاق شاعری جانتے ہیں۔ کلام میں عربی دقیق الفاظ اور شعرائے فارسی کے دقیق خیالات سے جو رفعت وشوکت پیدا کی جاتی ہے اس کو بالکل نہیں پسند کرتے۔ چنانچہ ناسخ کی شاعری کو نہیں تسلیم کرتے اور کئی بار مجھ سے فرمایا کہ اس کو شاعر کس نے کہا ہے؟۔

لکھنؤ کے سادگی پسند شعراء بھی جو اکثر اوقات معشوق کے زیور ولباس

اور چوٹی کنگھی کی تعریف کر جاتے ہیں اس کو ناگوار ابتذال تصور کرتے اور سخت نفرت کی نگاہ سے دیکھتے ہیں اور اسی کا نتیجہ ہے کہ وہ لکھنؤ کی عام شاعری کو ناپسند کرتے ہیں۔

ان ہی مغربی و مشرقی کمالات کے اجتماع نے اُن میں یہ مذاق پیدا کر دیا ہے کہ کسی عالم یا طالب علم کی صحبت میں چاہے وہ کیسا ہی بے پایہ اور کم حیثیت ہو بڑا لطف آتا ہے اور جاہل دولت مند سے چاہے کیسا ہی باوقعت اور مشین ہو اُنھیں سخت نفرت ہے۔ غریب صاحبِ علم کی باتوں میں اپنے ضروری کاموں کو بھول جاتے ہیں اور نمایشی بڑھ بڑھ کے باتیں بنانے والے دولت مندوں کی فضول گوئی سے بھاگتے ہیں۔ میں نے اپنی آنکھوں سے دیکھا کہ ایک غریب ذی علم شخص سے میٹھی باتیں کر رہے ہیں اور اس اثنا میں کوئی عالی مرتبہ امیر آ کے بیٹھ گیا تو اُنھیں خبر بھی نہ ہوئی کہ کون آیا ہے اور کیوں آیا ہے۔

اس کے ساتھ غالباً اودھ کے قصباتی خاندانی رئیس ہونے کی ایک یہ جھلک بھی اُن کے اخلاق میں موجود ہے کہ شریف النسل لوگوں کی قدر کرتے ہیں اور فرومایہ رذیلوں کی صحبت سے جہاں تک بنتا ہے احتراز کرتے ہیں۔ ایک آدھ دفعہ میں نے یہ تماشا دیکھا کہ ایک فرومایہ دولت مند بے تکلف آ کر اُن کے ڈرائنگ روم میں برابر بیٹھ گیا اُن کی نظر پڑی تو چہرہ سُرخ ہو گیا اُٹھ کھڑے ہوئے اور اُس کو کھڑے کھڑے نکال دیا۔ اُن کا یہی اخلاق اور برتاؤ میں نے بعض ایسے لوگوں کے ساتھ بھی دیکھا جن کی بداخلاقی طشت ازبام ہو رہی تھی۔

طالبعلمانہ ہم صحبتی کے زمانے میں مجھے اُن کی اصلی معاشرت کے

دیکھنے کا بھی موقع ملا اور میں نے اُن کی اور اُن قدیم علمار کی وضع وحالت میں سرِ مو فرق نہ پایا جن کی نسبت کہا جاتا ہو کہ دُنیاوی تکلفات سے بھاگتے اور کمال سادگی کے ساتھ جویائے علم رہتے ہیں۔ عہدے یا درباری تعلقات کے باعث نواب عماد الملک بہادر کی ظاہری صورت تو یہ ہو کہ نہایت شاندار کوٹھی میں رہتے ہیں۔ اچھا پہنتے اور اچھا کھاتے ہیں۔ مکان اعلیٰ درجہ کے فرنیچر سے آراستہ ہو۔ عمدہ پیچوان سامنے لگا ہو اور لکھنؤ کے بہترین خمیرہ کے معطر دھوئیں سے سارا کمرہ مہک رہا ہو۔ لیکن جب مخلا بالطبع ہوتے ہیں تو یہ شان نظر آتی ہو کہ زمین پر ایک بوریا یا دری بچھی ہو چاروں طرف کتابوں کا ڈھیر لگا ہو۔ جس میں عربی فارسی انگریزی فرانسیسی سب طرح کی کتابیں ملی ہوئی ہیں اور عالمانہ طومار علوم کے درمیان سادے کپڑے پہنے کمال بے تکلفی سے بیٹھے کسی مسئلے کی تحقیق یا کسی تاریخی واقعے کی گفتگو کر رہے ہیں۔ مجھ سے کئی بار فرمایا کہ "سب مجھے اس زندگی میں جو لطف آتا ہو وہ تکلف کی درباری زندگی میں کبھی نہیں آیا۔"

اسی وضع و مذاق نے اُن کو حد سے زیادہ مستغنی اور بے پرواہ بنا دیا ہو۔ حضور نواب میر محبوب علی خاں بہادر کے عہد حکومت میں جب نواب فتح نواز جنگ بہادر کا مقدمہ چل رہا تھا۔ سرور جنگ بہادر کا زور تھا اور کوشش ہو رہی تھی کہ عماد الملک بہادر بھی فتنہ جو جماعت میں سمیٹ لیے جائیں اور ان پر حملے ہو رہے تھے۔ مگر اُن کی وضع و عادت میں ادنیٰ تغیر بھی نہ ہوا۔ اسی زمانے میں حضور مغفور چاہتے تھے کہ عماد الملک حاضر ہو کر اپنی پرائیویٹ سکریٹری کی خدمت انجام دیں۔ مگر چونکہ ایوان خسروی سازشوں سے بھرا تھا اور وہاں کسی کے اوقات باقاعدہ اور منتظم نہیں

رہ سکتے تھے وہ کسی طرح نہ جاتے تھے۔ ان کے بہت سے احباب نے سمجھایا۔ میں نے بھی کئی بار عرض کیا مگر اُنھوں نے اپنے علمی مشاغل کو نہ چھوڑنا تھا نہ چھوڑا اور نہ جانا تھا نہ گئے اور اُس پُرفتن زمانے میں اپنی اُسی وضع سے نباہ دی اور یہ بات بجز اُن کے اور کسی سے نہ ہو سکتی تھی۔

اُن کی سب سے بڑی خصوصیت تو یہ ہے کہ کذب و دروغ سے سخت متنفر ہیں۔ اسی طرح کیادی و مکاری کی کارروائیوں اور دغل فصل کی باتوں سے بھاگتے ہیں۔ ان کی عمدہ داری اور درباداری کی طولانی زندگی میں حیدرآباد کے اندر بیسیوں پارٹیاں قائم ہوئیں بڑی بڑی سازشیں ہوئیں جن میں بڑے بڑے عمدہ داران ریاست شریک تھے مگر عماد الملک کا دامن اُن نجاستوں سے ہمیشہ پاک رہا لوگوں نے ہزار چاہا کہ انھیں اپنے گروہ میں لیں مگر اُنھوں نے اس کو کبھی گوارا نہ کیا۔ حیدرآباد میں اعلیٰ خدمت پر ممتاز رہنے کے ساتھ اُن کا ایسا بے داغ رہنا حیرت کے قابل ہے اور یہ اُنھیں کے ساتھ خاص ہے کہ کبھی کسی سیاسی یا سازشی پارٹی میں نہیں شریک ہوتے اور ان کی اس استقامت کا نتیجہ یہ ہوا کہ ایک طرف تو اُن کی نسبت بعض لوگوں کا یہ خیال قائم ہو گیا کہ اسٹیٹ مین ہونے کے قابل اور ڈپلومیسی کے اہل نہیں ہیں اور دوسری طرف ہر شخص کو اعتراف کرنا پڑا کہ اُن کے پائے کا سچا اور راست باز کوئی نہیں ہے اور مخالف پارٹیوں اور بڑے ہمسروں سب طرح کے لوگوں میں بالاتفاق وہ بے عیب اور واجب الاحترام تسلیم کر لیے گئے۔

سر وقار الامرا بہادر مرحوم کی مدار المہامی کے آغاز میں عماد نواز جنگ حسن بن عبداللہ نے جو اپنے آپ کو ایک بہت بڑا اسٹیٹس مین جانتے تھے مجھ سے کہا کہ نواب مدار المہام کی خواہش ہے کہ فتح نواز جنگ اور اُن کی بیوی کے شرمناک واقعات کا ایک ناول آپ لکھ دیں۔ مجھے اس میں تامل تھا۔ بہانہ کیا کہ میرے پاس ایسے ناولوں کے لیے مواد واقعات نہیں موجود ہے اور نہ اُن کے حالات سے آگاہ ہوں۔ حسن صاحب نے کہا "اس کے تمام واقعات آپ کو نواب عماد الملک بہادر سے ملیں گے"۔ اُن کا نام سُن کر مجھے حیرت ہوئی اور اُن سے وعدہ کر لیا کہ اگر انھوں نے مدد دی تو میں یہ ناول لکھ دوں گا۔ دوسرے دن میں نے نواب عماد الملک بہادر سے اس کا تذکرہ کیا تو اُن کے غصّے کی کوئی انتہا نہ تھی اور کمال برہمی سے فرمانے لگے "میں ایسی بیہودہ باتوں میں نہیں پڑتا"۔ چنانچہ حسن صاحب کو پھر نہ کچھ کہنے کی جرأت ہوئی اور نہ وہ شرمناک ناول لکھا گیا۔

غرض میں نے اپنے تجربہ سے اُن کو ہر موقع پر راست باز اور نہایت ہی شریف النفس پایا۔ اور اس اُصول پر وہ ایسی استقامت کے ساتھ قائم ہیں کہ دولت۔ حکومت۔ عزّت اور کسی چیز کا لالچ یا شوق اُن کے قدم کو لغزش نہیں دے سکتا۔ کذب و دروغ ہی نہیں، وہ ہر قسم کی بداخلاقیوں اور بدوضعیوں سے سخت متنفر ہیں اور جن لوگوں میں ایسی خرابیاں سنیں اپنی صحبت کو اُن سے بچایا۔

غور سے دیکھیے تو اُن کی زندگی اعلیٰ درجے کے حکیموں اور فلسفیوں کی ہے۔ ہر نیک نفس اور خوش اطوار شخص چاہے کتنا ہی غیر ہو اُن کا

عزیز قریب اور دوست ہی۔ اور ہر بدکار و بدنفس آدمی چاہے اُن کا کتنا ہی قریب کا عزیز ہو غیر ہی۔ یہ وہ اُصول ہی جس کو اگر اُن کی زندگی کا ماٹو کہا جائے تو غلط نہیں ہو سکتا۔

اپنے چھوٹے بھائی مولوی سید علی مرحوم کو اُنھوں نے بیٹوں کی طرح پالا۔ سکھایا پڑھایا اور علم و فضل میں سرآمد روزگار بنا دیا۔ مگر چونکہ اُنھوں نے بعض سیاسی پارٹیوں میں شریک ہو کر سازش اور انٹریگ کو گوارا کر لیا تھا۔ لہذا اُن سے ملنا چھوڑ دیا۔ اور اُن کی نظر میں وہ غیروں سے بھی بدتر تھے۔ میرے سامنے کا ذکر ہی کہ ایک بار مولوی سید علی مرحوم سخت بیمار ہوئے مگر نواب عماد الملک بہادر باوجودیکہ میں نے اور اُن کے کئی احباب نے بار بار اصرار کیا اُن کی عیادت کو نہ جانا تھا نہ گئے۔

مذہباً نواب عماد الملک بہادر ایک آزاد خیال مسلمان ہیں۔ دینی احکام و عقاید کو تقلیداً نہیں بلکہ فلسفیانہ توجیہ و استدلال کے ساتھ مانتے ہیں۔ اور گو کہ عبادات میں پابند دین نہیں نظر آتے۔ مگر اعتقاداً اسلام کو سچا اور برگزیدہ دین مانتے ہیں۔ اُنھیں سب سے زیادہ وثوق وحدت وجود پر ہی۔ میں نے ایک بار اُن سے اس مسئلہ میں بحث کی تو فرمایا "اور کسی حیثیت سے میں خدا کو مان ہی نہیں سکتا"

مگر یہ اعتقادات و خیالات فقط اُن کے دل و دماغ تک محدود ہیں، اس کو بالکل پسند ہی نہیں کرتے کہ مختلف فیہ مسائل میں کسی سے بحث کریں یا اعتقاد کے اختلاف کی بنا پر کسی سے نفرت یا مخالفت کریں۔ اُن کے اعتقادی مسائل کا کوئی اثر باہمی تعلقات پر نہیں پڑتا۔ اُن کی بے توجہی کی یہ شان ہی کہ اگرچہ راسخ العقیدہ مسلمان ہیں مگر انگریزوں

اور مسیحیوں کی بہت سی اخلاقی باتوں کو پسند کرتے ہیں۔ بلکہ اُن کو اخلاقاً سب سے زیادہ شایستہ مانتے ہیں۔ ہندوؤں پر نہایت مہربان ہیں۔ اور اُن کے قدیم روحانی فلسفہ کا بہت زیادہ احترام کرتے ہیں۔

اگرچہ شیعہ ہیں مگر سُنی علما اور حنفی فضلا کا ویسا ہی ادب و احترام کرتے ہیں جیسا شیعہ مجتہدین کا۔ مولوی شبلی نعمانی مرحوم مجھ سے کہتے تھے کہ میں نے الفاروق کو شایع کیا تو اس کا ایک نسخہ نواب عماد الملک بہادر کی خدمت میں بھیجا اور خواہش کی کہ اس کی نسبت آپ اپنے خیالات ظاہر فرمائیں۔ اس کے جواب میں اُنھوں نے تحریر فرمایا کہ گزشتہ تیرہ سو برس میں صرف ایک شخص پیدا ہوا جس کا نام عمر بن الخطاب ہے، لہذا اُن کی لائف لکھنا اسلام کی خدمت تھی جس کو آپ نے ادا کیا۔ مگر خود مجھ سے اُن سے جب گفتگو ہوئی تو میں نے اُن کا یہ خیال پایا کہ حضرت عمرؓ میں سختی اور درشتی زیادہ تھی۔ اور اگرچہ میں نے اُن سے کہا کہ وہ درشتی خلیفہ ہونے کے بعد نرمی سے بدل گئی تھی مگر اس کو اُنھوں نے نہیں مانا۔

حیدر آباد کے مدرسہ دار العلوم کی اعلیٰ مدرسی و مہتممی کی جگہ خالی ہوئی تو اُس پر نواب عماد الملک نے مولوی محمد الٰہی بخش صاحب کو مقرر کیا۔ معین المہام تعلیمات نواب فخر الملک بہادر نے اس سے اختلاف کر کے ایک شیعہ عالم کو اس جگہ کے لیے نامزد کیا۔ اور مدار المہام بہادر نے بھی اس سے اتفاق کر لیا۔ جب یہ حکم تعمیل کے لیے عماد الملک بہادر کے پاس آیا تو اُنھوں نے اس سے سختی کے ساتھ اختلاف کیا۔ اور کہا کہ یہ مدرسہ مدت سے خاص اہل سنت کے زیر انتظام و تعلیم چلا آتا ہے جس میں اہل سنت کے دینیات کی تعلیم ہوتی ہے، لہذا اس خدمت پر کسی شیعہ کا تقرر نہیں ہوسکتا

نواب فخرالملک بہادر نے پھر اپنی رائے پر اصرار کیا اور تحریر فرمایا کہ اس بے تعصبی کے عہد میں ایسی تفریق نہ ہونی چاہئے۔ مگر نواب مدارالمہام پروقارالامرا بہادر نے اپنی پہلی رائے بدل کے عمادالملک بہادر کی رائے سے اتفاق کر لیا۔ اور مولوی الٰہی بخش صاحب مقرر ہو گئے۔

یہی بے تعصبی اُن سے ہمیشہ ظاہر ہوتی رہی۔ اور سب جانتے ہیں کہ محکمہ تعلیمات دولت آصفیہ ایک مدت دراز تک اُن کے ہاتھ میں رہا۔ لیکن کبھی کسی شخص کو محسوس بھی نہ ہو سکا کہ ناظم تعلیمات ایک شیعہ شخص ہیں۔ انھوں نے ہمیشہ غیر جانب داری سے کام لیا اور وطنی و غیر وطنی سنیوں کو ویسا ہی خوش اور مطمئن رکھا جیسا کہ شیعوں کو۔

الغرض نواب عمادالملک بہادر کی ذات غیر معمولی صفات سے آراستہ اور خدا کی ایک بے نظیر نعمت و برکت ہے اور وہ رعایاے نظام و ہندستان کے عام لوگوں کے ہر گروہ اور ہر طبقے میں ہر دلعزیز اور واجب الاحترام ہیں۔

لہذا مسلمان بلکہ تمام اہل ہند اگر اُن کی درازی عمر پر خوشیاں منائیں، اور ایک دوسرے کو مبارک باد دیں تو نہایت ہی مناسب بلکہ اپنے ایک ضروری فرض کا بجالانا ہے۔

---

# ڈاکٹر نذیر احمد کی کہانی کچھ میری اور کچھ اُنکی زبانی

(جناب مرزا فرحت اللہ بیگ صاحب بی۔ اے)

اللہ اللہ ایک وہ زمانہ تھا کہ میں اور ڈپٹی مولوی صاحب مرحوم کی باتیں سُنتے تھے۔ ان کی ہمت ہماری ہمت بڑھاتی تھی؛ ان کا طرز بیان ہماری تحریر کا رہبر ہوتا تھا؛ ان کی خوش مذاقی خود ان کو ہنساتی اور ہمارے پیٹ میں بل ڈالتی تھی؛ ان کی تکلیفیں خود اُن کو پرنم اور ہم کو تڑپاتی تھیں۔ اور آج وہ دن ہو کر اُن کے حالات زبان قلم پر لانے سے ڈر لگتا ہو۔ وجہ یہ ہو کہ وہ بزرگ ہستی "اخوت اسلامی کا سبق پڑھے ہوئے تھی۔ اس کو اپنے بل بوتے پر ترقی کرنے پر ناز تھا۔ وہ چھوٹے درجہ سے بڑے درجہ پر ترقی کرنا اپنا کارنامہ سمجھتے تھے۔ اس نے جو کچھ کیا اور جو کچھ کر دکھایا وہ کسی کی خوشامد، کسی کی سفارش یا کسی خاندانی وجاہت کے باعث نہ تھا۔ وہ تھا اور دنیا کا وسیع اکھاڑا۔ وہ اپنے دست بازو کے بھروسے پر اس میدان میں اُترا۔ ہر مصیبت کا سامنا اپنی ذاتی قابلیت و ہمت سے کیا۔ جس کام میں ہاتھ ڈالا اس کی تکمیل میں خون پانی ایک کر دیا۔ اور دنیا پر بخوبی ثابت کر دیا کہ بے یاری و مددگاری ترقی کی راہ میں ایسی رُکاوٹیں نہیں ہیں جو بآسانی ہٹائی نہ جاسکیں اور خاندانی تعلقات کی عدم موجودگی ایسی چیز نہیں ہو جو مانع ترقی ہو سکے۔ جب کبھی جوش میں آتے تو ہمیشہ

کا فقرہ ضرور استعمال کرتے۔ اور جب (I am a Self-made man)
کبھی اس پہلو پر نصیحت کرتے تو ہمیشہ یہی فرماتے کہ بیٹا جو کچھ کرنا ہو خود کرو،
باپ دادا کی ہڈیوں کے واسطے سے بھیک نہ مانگتے پھرو۔

انسان فطرت سے مجبور ہو۔ جب دنیا کی نظریں اس پر پڑنے لگتی ہیں
تو وہ ہمیشہ اپنی پہلی حالت کی کمزوریوں کو چھپاتا اور خوبیوں کو دکھاتا ہو۔ جس
طرح بڑے بڑے گھرانوں کی نااہل اولاد اپنے باپ دادا کے نام سے اپنی
نالائقی کو چھپاتی ہو اسی طرح غریب گھرانوں کی لائق اولاد چاہتی ہو کہ ان کے
باپ دادا کے نام لوگوں کے دلوں سے محو ہو جائیں۔ یہ ہو ہماری اخلاقی کمزوری
اور یہ ہو ہماری اسلامی سبق سے بے خبری۔ ایک مولوی نذیر احمد خاں تھے جو
اپنے آبا و اجداد کا نقشہ اصلی رنگ میں دکھاتے تھے اور اس پر فخر کرتے
تھے۔ ان کو اپنی ابتدائی غربت پر ناز تھا اور اکثر کہا کرتے تھے کہ "میاں اگر
لفٹنٹ گورنر کے بیٹے ہو تو کم سے کم ڈپٹی کمشنر تو ہو جاؤ۔ دس روپئے
کے اہلکار ہو کر باپ کو لفٹنٹ گورنر کہتے ہوئے تمہیں شرم نہیں آتی۔"

بہر حال یہ فطرت انسانی کا خیال تھا جس نے اب تک مجھے مولوی
صاحب مرحوم کے حالات لکھنے سے روکا۔ بہت کچھ لکھ لیا تھا وہ پھاڑ ڈالا
کہ کہیں اینچن پیچن گھسیٹن میں نہ پڑ جاؤں، لیکن رہ رہ کر جوش آتا تھا اور
ٹھنڈا پڑ جاتا تھا۔ خدا بھلا کرے مولوی عبدالحق صاحب کا کہ اُنھوں نے
مجھے اس اگر مگر سے نکالا اور دل کی باتوں کو حوالۂ قلم کرنے پر آمادہ
کر دیا۔ اب جو کچھ کانوں سے سُنا اور آنکھوں سے دیکھا ہو وہ لکھوں گا۔
اور بے دھڑک لکھوں گا، خواہ کوئی بُرا مانے یا بھلا۔ جہاں مولوی صاحب
مرحوم کی خوبیاں دکھاؤں گا وہاں اُن کی کمزوریوں کو بھی ظاہر کر دوں گا تاکہ

اس مرحوم کی اصلی اور جیتی جاگتی تصویر کھنچ جائے اور یہ چند صفحات ایسی سوانح عمری نہ بن جائیں جو کسی کو خوش کرنے یا جلانے کو لکھی گئی ہو۔ میں واقعات کے بیان کرنے میں کوئی سلسلہ بھی قایم نہ کروں گا کیونکہ یہ بناوٹ کی صورت ہے، جس موقعہ پر جو کچھ سنا یا دیکھا اس کو جوں کا توں لکھ دوں گا اور ہمیشہ اس امر کی کوشش کروں گا کہ جہاں تک ممکن ہو واقعات مولوی صاحب ہی کی زبان میں بیان کیے جائیں، انشاء اللہ واقعات کے اظہار میں مجھ سے غلطی نہ ہوگی، ہاں یہ ممکن ہے کہ بعض نام بھول جانے کی وجہ سے چھوڑ جاؤں یا غلط لکھ جاؤں۔ اب رہا سچ یا جھوٹ، تو اس کی مجھے پرواہ نہیں۔ میں اپنے محترم اُستاد کے حالات لکھ رہا ہوں، اگر سچ ہیں تو میں اپنا فرض ادا کر رہا ہوں اگر جھوٹ ہیں تو وہ خود میدان حشر میں سود در سود لگا کر تاوان وصول کرلیں گے۔

اب رہا طرز بیان تو اس میں میں متانت کو بالائے طاق رکھ دیتا ہوں۔ کیوں کہ مولوی صاحب جیسے خوش مذاق آدمی کے حالات لکھنے میں متانت کو دخل دینا ان کا منھ چڑانا ہی نہیں ان کی توہین کرنا ہے۔ بلکہ یوں کہو کہ سید انشا کو میر اور مارک ٹوین کو امرسن بنانا ہے۔ جب اپنی زندگی میں اُنھوں نے میری شوخ چشمی کی ہنس ہنس کر داد دی تو کوئی وجہ نہیں کہ اب وہ اپنی وضع داری کو بدل دیں اور میری صاف گوئی کو گستاخی قرار دے کر دعوے دار ہوں۔

## چل رے خامہ بسم اللہ

سنہ ۱۹۰۳ء میں میں نے اور میاں دانی نے ہندو کالج دہلی سے ایف۔ اے

کا امتحان پاس کیا اور دونوں مشن کالج میں داخل ہو گئے۔ ایف۔اے میں میرا مضمون اختیاری سائنس اور دانی کا عربی تھا۔ اُنھوں نے مجھے مشورہ دیا کہ بی۔اے میں عربی لے لو۔ دونوں کو ایک دوسرے سے مدد ملے گی اور امتحان کی تیاری میں سہولت ہوگی۔ مجھے اپنے حافظہ پر گھمنڈ تھا یہ بھی نہ سمجھا کہ اس مضمون کو سنبھال بھی سکوں گا یا نہیں، جھٹ راضی ہو گیا۔ القصہ ہم دونوں بی۔اے کے ابتدائی درجہ میں شریک ہو گئے۔ ہمارے عربی کے پروفیسر مولوی جمیل الرحمٰن صاحب تھے؛ بڑے اللہ والے لوگ تھے۔ عربی کا گھنٹہ بآسانی تصوّف کی باتوں میں گزر جاتا تھا۔ کچھ تھوڑا بہت پڑھ بھی لیتے تھے۔ دانی کچھ سمجھتے ہوں تو سمجھتے ہوں، کمترین تو طوطے کی طرح حفظ کر لیتا تھا۔ اب رہی صرف و نحو اس میں تو کورا کا کورا رہا۔ سُنتے آئے ہیں کہ "مصیبت کہہ کر نہیں آتی" لیکن یہ نہیں سُنا تھا کہ "عربی کے پروفیسر کہہ کر نہیں جاتے"۔ ایک دن جو مولوی صاحب کے کمرے میں ہم دونوں پہنچے تو دیکھا کہ کمرہ خالی ہے۔ دریافت کیا تو معلوم ہوا کہ مولوی صاحب کل شام کو استعفاء دیکر کعبۃ اللہ چلے گئے۔ پرنسپل صاحب کے پاس پہنچے۔ ان سے پوچھا کہ دوسرے صاحب کب آتے ہیں۔ تو اُنھوں نے کورا جواب دیدیا کہ ہم عربی کی جماعت کا بندوبست نہیں کر سکتے۔ بہتر یہ ہے کہ مضمون تبدیل کر لو۔ میں نے دانی سے کہا کہ بھئی تمھارے کہنے سے میں نے عربی لی تھی، اب میرے کہنے سے تم سائنس لے لو، جس سہولت کی بنا پر تم نے میرا مضمون بدلوایا تھا اب اسی سہولت کے مدِ نظر اپنا مضمون بدلو۔ بقول شخصے کہ "مرتا کیا نہ کرتا" وہ راضی ہو گئے، دفتر میں جا کر جو لکچروں کا حساب کیا تو معلوم ہوا کہ مضمون تبدیل کرنے کا وقت نہیں رہا۔ لکچر کم رہ جائیں گے اور اس طرح بجائے

دو سال کے تین سال میں شریک امتحان ہونا پڑے گا۔ سنگ آمد و سخت آمد۔ جب "وہ جو نہ سمجھتے تھے دوائے دل وہ دوکان اپنی بڑھا گئے" کی صورت آپڑی تو دوسرے ٹھکانے کی تلاش ہوئی۔ دونوں سر ملا کر بیٹھے مشورے کیے، رزولیوشن پاس ہوئے، آخر یہ تجویز پاس ہوئی کہ "خاک از تودہ کلاں بردار" کے مقولے پر عمل کر کے کسی زبردست مولوی کو گھیرنا چاہیے۔ دلی میں دو تین بڑے عربی داں مانے جاتے تھے۔ ایک مولوی محمد اسحاق صاحب، دوسرے شمس العلما مولوی ضیاء الدین خاں صاحب ایل ایل ڈی۔ اور تیسرے مولوی نذیر احمد خاں صاحب۔ پہلے کو تو دیوانگی سے فرصت نہ تھی اس لیے وہاں تو دال گلتی معلوم نہیں ہوئی۔ قرعہ دوسرے صاحب پر پڑا۔ گرمیوں کا زمانہ تھا، مولوی ضیاء الدین صاحب جامع مسجد میں رات کے دس گیارہ بجے تک بیٹھے وظیفہ پڑھا کرتے تھے، ہم دونوں نے بھی جا کر شام ہی سے جامع مسجد کی سیڑھیوں پر ڈیرے ڈال دیے۔ آٹھ بجے۔ نو بجے۔ دس بج گئے۔ مولوی صاحب نہ آج نکلتے ہیں نہ کل، خدا خدا کر کے دروازہ سے قندیل نکلتی ہوئی معلوم ہوئی۔ ہم دونوں بھی ہاتھ پاؤں جھٹک کر خوشامد کے فقرے کے فقرے سوچ کھڑے ہو گئے۔ ہم آخری سیڑھیوں پر کھڑے تھے اس لیے دروازے میں سے پہلے قندیل نکلتی نظر آئی اس کے بعد جس طرح سمندر کے کنارے سے جہاز آتا دکھائی دیتا ہے اسی طرح پہلے مولوی صاحب کا عمامہ اس کے بعد ان کا نورانی چہرہ سرمگیں آنکھیں، سفید ریش مبارک، سفید جبہ اور سب سے آخر زردبانات کی سلیم شاہی جوتیاں نظر آئیں، آہستہ آہستہ انھوں نے سیڑھیوں سے اترنا اور اوپر تلے ہمارے سانس نے چڑھنا شروع کیا۔

ہم سوچتے ہی رہے کہ راستہ روک کر کھڑے ہو جائیں وہ سٹ سے پاس سے نکل گئے۔ آخر ذرا تیز قدم چل کر ان کو جا لیا اور نہایت ادب سے دونوں نے جھک کر فراشی سلام کیا۔ وہ سمجھے کوئی راہگیر ہیں۔ میری وجاہت کی وجہ سے سلام کر رہے ہیں۔ یہ نہ سمجھے کہ سائل ہیں' ان سے پیچھا چھوڑانا مشکل ہو۔ وہ تو سلام لیتے ہوئے آگے بڑھے اور ہم نے وہی پہلے والی ترکیب کی کہ چکر کھا کر پھر سامنے آگئے۔ یہ دیکھ کر وہ ذرا ٹھٹکے' پوچھا "میں نے آپ صاحبوں کو نہیں پہچانا' کیا مجھ سے کوئی کام ہو" رام کہانی بیان کر کے عرض مدعا زبان پر لائے۔ فرمانے لگے "تم کو معلوم ہو کہ میں پنجاب یونیورسٹی کا ممتحن ہوں"۔ بجنسہ اسی لہجے میں یہ الفاظ ادا کیے جیسے اس زمانے میں کوئی کہے "تم کو معلوم ہو کہ میں سی۔آئی۔ڈی کا انسپکٹر ہوں"۔ لیکن ہم جان سے ہاتھ دھوئے بیٹھے تھے۔ عرض کیا کہ ہم امتحان میں رعایت کے طالب نہیں، تعلیم میں مدد چاہتے ہیں۔ فرمانے لگے کہ "تم کو تعلیم دینا اور پھر ممتحن رہنا میرے ایمان کے خلاف ہو۔ کسی دوسرے کی تلاش کیجیے"۔ ممکن ہو کہ یہ مسئلہ کوئی جزو ایمان ہو۔ ممکن ہو کہ پنجاب یونیورسٹی نے مولوی صاحب سے تعلیم نہ دینے کا حلف لے لیا ہو۔ بہر حال کچھ بھی ہو انھوں نے ہم دونوں کو سلام علیکم کا ایک زور سے دھکا دے کر اور نوکر کو حکم دیا کہ آگے بڑھو۔ وہ حکم کا بندہ قندیل اٹھا آگے چلا اور مولوی صاحب اس کے پیچھے لمبے لمبے ڈگ بھرتے روانہ ہوئے۔ ڈر تھا کہ کہیں یہ دونوں قطاع الطریق پھر راستہ نہ روک لیں۔ مگر مولوی صاحب کے طرز عمل اور سلام علیکم کے جھٹکے نے ہم دونوں کو مضمحل کر دیا تھا، جہاں کھڑے تھے وہیں کھڑے کے کھڑے رہ گئے' اور مولوی صاحب

رہٹ کے کوئیں کی گلی میں گھس اپنے مکان میں داخل ہو گئے۔ چلو اُمید نمبر۲ پر پانی پھر گیا؛ لیکن آیندہ کے لیے سبق مل گیا کہ ایسے زبردست دشمن پر کُھلے میدان میں حملہ کرنا خطرناک ہے، ایسے رستم کو پکڑنے کے لیے شغال بننا ضرور ہے۔ وہیں سیڑھیوں پر بیٹھ کر کونسل ہوئی اور رزولیوشن پاس ہوا کہ مولوی نذیر احمد صاحب پر حملہ عبدالرحمٰن کی آڑ میں کیا جائے۔ اب میاں عبدالرحمٰن صاحب کا حال بھی سُن لیجیے۔ اُن کے والد کا نام سراج الدین صاحب تھا، نہایت نیک اور پرہیزگار شخص تھے، جوتوں کی دُکان تھی۔ مولوی نذیر احمد صاحب اس دُکان کو ہمیشہ رقمی مدد دیا کرتے تھے اور روزانہ شام کو وہاں آکر بیٹھتے تھے۔ عبدالرحمٰن گو میرے ہم جماعت نہ تھے لیکن آپس میں میل جول بہت تھا۔ مولوی صاحب کو اُن کی تعلیم کا بہت خیال تھا، چنانچہ اُن ہی کی وجہ سے عبدالرحمٰن نے بی۔ اے۔ ایل ایل بی کے امتحانات پاس کیے۔ ان ہی کی وجہ سے وکالت میں ترقی کی، یہاں تک کہ مولوی صاحب ہی کی دلچسپی کا نتیجہ ہے کہ اس وقت دہلی میں اُن کی ٹکر کا کوئی مسلمان وکیل نہیں ہے۔ اُس زمانہ میں یہ ایف۔ اے میں پڑھتے تھے۔

بہر حال اسکیم تیار ہو گئی اور دوسرے ہی دن سے میں نے عبدالرحمٰن کو گانٹھنا شروع کیا۔ دو ایک روز کے بعد اُن سے اظہار مطلب کیا۔ کہنے لگے کہ "بھئی مولوی صاحب کو فرصت کم ہے، کہیں انکار نہ کر بیٹھیں"۔ میں نے کہا کہ "میاں عبدالرحمٰن تم اُن تک ہم کو پہنچا دو، اگر ہو سکے تو ایک دو کلمۂ خیر بھی ہمارے حق میں کہہ دو، آگے ہم جانیں اور ہماری قسمت"۔ وہ راضی ہو گئے اور کہا کہ "شام کو آٹھ بجے دُکان پر آجانا بس مولوی صاحب سے ملوا دوں گا"۔ اندھے کیا چاہے دو آنکھیں۔ ٹھیک آٹھ بجے ہم دونوں

سراج الدین صاحب کی دوکان پر پہنچے۔ یہ دُکان فتحپوری کی مسجد کے قریب تھی، جاکر کیا دیکھتے ہیں کہ مولوی صاحب بیٹھے سراج الدین سے کچھ رقم کا حساب کر رہے ہیں۔ ہم نے جاتے ہی فراشی سلام کیے اور خاموش تخت کے کونے پر بیٹھ گئے۔ سراج الدین صاحب نے خیریت پوچھی۔ عبدالرحمٰن ہمارے پاس آ بیٹھے، مگر مولوی صاحب روپیوں کے حساب کتاب میں اس قدر مشغول تھے کہ اُنھوں نے دیکھا بھی نہیں کہ کون آیا کون گیا۔ میں نے سوچا کہ یہاں بھی معاملہ پٹتا معلوم نہیں ہوتا' دھتکار سُن کر یہاں سے بھی نکلنا پڑے گا۔ سچ ہو مایوسی انسان کو ہمت والا بنا دیتی ہو۔"مرتا کیا نہ کرتا" میں نے بھی سوچ لیا کہ آج اس پار یا اُس پار۔ مولوی ضیاءالدین صاحب تو بچ کر نکل گئے لیکن مولوی نذیر احمد صاحب سے دو دو ہاتھ ہو جائیں گے۔ قصہ مختصر مولوی صاحب حساب سے فارغ ہوئے' اور پوچھا کہ یہ دونوں صاحب کون ہیں۔ عبدالرحمٰن نے ہمارے نام بتلائے' کچھ اُلٹے سیدھے خاندانی حالات بھی بیان کیے، اس کے بعد ہماری مصیبت کا بھی ذرا سا تذکرہ کیا اور خاموش ہو گئے۔ میں نے دل میں کہا" پرائے برتے کھیلا جوا آج نہ موا کل موا۔" اب میاں عبدالرحمٰن کو رہنے دو جو کچھ کہنا ہو خود کہہ ڈالو' کہیں ایسا نہ ہو کہ یہاں سے بھی بے نیل ومرام باضابطہ پسپائی ہو۔ میں نے نہایت رقت آمیز لہجہ میں اپنی مصیبت کا تذکرہ شروع کیا۔ فرمانے لگے" تو عربی چھوڑ دو سائنس پڑھو۔ بیٹا آج کل مسلمانوں کو سائنس کی بڑی ضرورت ہو۔ ہمارے یہاں مثل ہو۔ پڑھیں فارسی بیچیں تیل یہ دیکھو قدرت کے کھیل۔ فارسی پڑھ کر تیل تو بیچ لوگے، عربی پڑھ کر تیل بھی بیچا نہ آئے گا۔" ان کی اس پُر مذاق گفتگو سے ہم دونوں کے دل بڑھ گئے۔

ہم رہنے والے ٹھیرے جامع مسجد کے نیچے کے، بھلا ایسی باتوں میں ہم سے کون در آسکتا ہی۔ ہم نے بھی ایسے ہی شگفتہ الفاظ میں جواب دیا۔ مولوی صاحب پہلے تو مسکراتے رہے، اس کے بعد کھلکھلا کر ہنس دیے۔ دانی کی طرف اشارہ کرکے کہنے لگے کہ "یہ بڑا غریب معلوم ہوتا ہی مگر تو بڑا بدمعاش ہی، بیٹا جاؤ کسی دوسرے مولوی صاحب کی تلاش کرو۔ دلّی میں کیا مولویوں کا کال ہی۔ مجھے ذرا بھی فرصت ہوتی تو کبھی انکار نہ کرتا۔" میں نے عرض کی کہ "جناب والا کا ارشاد بالکل صحیح ہی، مگر جو مولوی ہیں وہ پڑھاتے نہیں، اور جو پڑھاتے ہیں وہ مولوی نہیں ہیں۔" کہنے لگے۔ "نہیں ایک آدھ ایسا بھی نکل آئے گا جو مولوی بھی ہوگا اور پڑھائے گا بھی۔ جناب شمس العلماء مولوی ضیاء الدین صاحب ایل۔ ایل۔ ڈی (یہ الفاظ بہت طنز سے کہے) کے پاس جاؤ۔ ان کو فرصت بھی ہی اور عالم بھی ہیں۔" میں نے کہا کہ "اس کے ساتھ وہ پنجاب یونی ورسٹی کے ممتحن بھی ہیں۔" کہنے لگے "میں اس کا مطلب نہیں سمجھا۔" یہاں تو جلے بیٹھے ہی تھے، جامع مسجد کی سیڑھیوں والا واقعہ خوب نمک مرچ لگا کر بیان کیا۔ بہت ہنسے اور کہنے لگے کہ "بھئی تم لونڈوں سے ڈرنا چاہیئے، ضیاء الدین کو اگر خبر ہو جائے کہ اُن کے اوصاف حمیدہ و خصائل پسندیدہ سراج الدین کی دکان پر اس طرح معرض بحث میں آتے ہیں تو یقین جانو کہ نالش ٹھونک دیں۔ اچھا بھئی میں تم کو پڑھاؤنگا، مگر تم بھاگ جاؤ گے۔" ہم دونوں کے مُنھ سے ایک ساتھ نکلا "نہیں، ہرگز نہیں۔" مولوی صاحب نے کہا کہ "چھٹی ایک دن کی بھی نہ ہوگی" ہم نے کہا "بہت خوب"۔ مولوی صاحب نے کہا کہ "عید بقرعید کو بھی آنا پڑے گا" ہم نے کہا کہ "بہت مناسب، کل کس وقت حاضر ہوں" مولوی صاحب

تھوڑی دیر تک انگلیوں پر کچھ اپنے وقت کا حساب کرتے رہے، اس کے بعد کہا "دوپہر کو ڈیڑھ بجے"۔ ہم نے کہا "بہت خوب"۔ چونکہ ان باتوں میں رات زیادہ ہو گئی تھی اس لیے مولوی صاحب دُکان پر سے اُٹھے ہم سب نے سلام کیا اور وہ وعلیکم السلام کہتے ہوئے تشریف لے گئے۔ یہاں میں یہ ضرور کہوں گا کہ سراج الدین صاحب نے وقتاً فوقتاً ہماری ہاں میں ہاں ملا کر اس فیصلے میں بڑی مدد کی۔ ہم دونوں بھی خوش خوش اُٹھے اور سلام علیکم وعلیکم السلام کر کے دوکان سے چلے۔ راستے میں دانی نے کہا کہ "بھاں مرزا بڑے میاں نے مار ڈالا۔ بھئی گیارہ بجے کالج سے پڑھ کر نکلیں گے، کشمیری دروازے سے چل کر چوڑی والوں آتے آتے ساڑھے گیارہ بج جائیں گے دم نہ لینے پائیں گے کہ مولوی صاحب کے یہاں چلنے کی تیاری کرنی پڑے گی۔ کہاں چاوڑی اور کہاں کھاری باولی، جون کا مہینہ کہیں راستے میں لُو لگ کر ٹیں نہ ہو جائیں"۔ میں نے کہا "میاں دانی۔ کچھ دن چل کر دیکھو شاید مولوی صاحب کو رحم آ جائے"۔ مگر اُن کو آخر تک رحم نہ آنا تھا نہ آیا۔ لطف یہ ہے کہ جاڑوں میں صبح ساڑھے چھ بجے سے تعلیم کا وقت مقرر ہوا۔ لیکن ایمان کی بات ہے کہ مولوی صاحب ہی کی ہمّت تھی جو وہ ہمارے پڑھانے کو تیار ہو گئے بیچاروں کا ایک منٹ خالی نہ تھا۔ اور اُنھوں نے جو وقت ہم کو دیا تھا وہ اپنے آرام کے وقت میں سے کاٹ کر دیا تھا۔ تقریباً دو برس تک ہم اُن سے پڑھتے رہے، نہ ہم نے کبھی گرمی یا سردی کی شکایت کی اور نہ کبھی وقت بدلنے کا لفظ زبان پر لائے۔ نہ ان دو سال میں ایک دن ناغہ کیا۔ یہاں تک کہ مولوی صاحب بھی ہمیشہ کہتے تھے کہ "بیٹا جب تم دونوں آتے ہو تو میرا دل خوش ہو جاتا ہے کیونکہ میں تم میں طالب علمی کی بُو پاتا ہوں۔ میں جانتا ہوں

تعلیم کس کو کہتے ہیں اور علم کیوں کر حاصل ہوتا ہے، جس طرح ہم نے پڑھا ہے کچھ ہمارا ہی دل جانتا ہے۔ اس زمانے کے لونڈوں پر اگر ایسی بپتا پڑے تو گھر چھوڑ کر بھاگ جائیں۔ مگر (میری طرف دیکھ کر) اُستاد تم سے مجھے کچھ توقع نہیں۔ تم صرف بی۔اے پاس کرنے کی فکر میں ہو۔ داؤ کو شوق ہے یہ عربی میں ترقی کرے گا۔ مگر تم کورے کے کورے ہی رہو گے۔ اور انشاء اللہ پانچ چھ ہی برس میں میری ساری محنت اکارت کر دو گے۔" خدا کے فضل سے ان کی یہ پیشین گوئی پوری ہوئی۔

اس سے پہلے کہ میں مولوی صاحب کی ابتدائی تعلیم کا ذکر کروں، میں مولوی صاحب کی شکل و صورت، مکان کی حالت، اُن کے رہنے سہنے کے طریقے اور اُن کے مشاغل کا نقشہ کھینچ دینا مناسب خیال کرتا ہوں تاکہ مولوی صاحب کے کیرکٹر کا صحیح اندازہ ہو سکے۔ لیکن سینو میٹوگراف کا یہ فلم چڑھانے سے قبل میں اپنے طرز بیان کے متعلق معافی مانگ لیتا ہوں۔ کیونکہ میری شوخی بعض جگہ حد تجاوز سے بڑھ جائے گی۔ لیکن آپ تمام قارئین کلام کو یقین دلاتا ہوں کہ اگر مولوی صاحب خود اپنی سوانح عمری لکھتے تو اسی رنگ میں لکھتے اور اگر آپ اُن کی صحبت میں رہے ہوتے تو آپ کو بھی اُن کے حالات لکھتے وقت میری ہی طرح معافی مانگنی پڑتی۔ ورنہ آپ کی تحریر بجائے مولوی نذیر احمد صاحب کی سوانح عمری کے کسی ٹھوٹھ ملا کے بے لطف واقعات کا ایک مجموعہ ہو جاتی۔ خدا بہتر جانتا ہے کہ اِس وقت بھی لکھتے لکھتے پنسل ہاتھ سے رکھ دیتا ہوں اور ایک عالم بیخودی مجھ پر چھا جاتا ہے۔ مولوی صاحب کی کوئی بات نہ تھی جس میں خوش مذاقی کا پہلو نہ ہو۔ کوئی قصہ نہ تھا جس میں ظرافت کوٹ کوٹ کر نہ بھری ہو۔ کوئی طرز بیان نہ تھا جو ہنساتے ہنساتے

نہ لُٹا دے۔ وہ دوسروں کو ہنساتے تھے اور چاہتے تھے کہ دوسرے اپنی باتوں سے اُن کو ہنسائیں۔ یہی وجہ تھی کہ ہم (اور خاص کر میں) مولوی صاحب کے سامنے بہت شوخ ہوگئے تھے۔ لیکن وہ طرح ہی نہیں دیتے تھے بلکہ کہا کرتے تھے کہ مجھے مقطع اور متمسے شاگردوں سے نفرت ہے۔ اس کے بعد بھی اگر کوئی صاحب یہ توقع رکھیں کہ میں مولوی صاحب کے حالات متانت کا پہلو اختیار کر کے لکھوں تو میں اس کا صرف یہی جواب دوں گا کہ "ہائے کمبخت تو نے پی ہی نہیں"۔

لیجئے اب مولوی صاحب کا حُلیہ سُنیئے :-

رنگ سانوُلا مگر روکھا' قد خاصہ اونچا تھا مگر چوڑان نے لمبان کو دبا دیا تھا۔ دُہرا بدن گدرا ہی نہیں بلکہ موٹاپے کی طرف کسی قدر مائل۔ فرماتے تھے کہ بچپن میں ورزش کا شوق تھا۔ ورزش چھوڑ دینے سے بدن جس طرح مُرمُرول کا تھیلا ہوجاتا ہے بس یہی کیفیت تھی۔ بھاری بدن کی وجہ سے چونکہ قد ٹھنگنا معلوم ہونے لگا تھا اس لیے اس کا تکملہ اونچی ترکی ٹوپی سے کر دیا جاتا تھا۔ کمر کا پھیر ضرورت سے زیادہ تھا۔ توند اس قدر بڑھ گئی تھی کہ گھر میں ازاربند باندھنا بے ضرورت ہی نہیں تکلیف دہ سمجھا جاتا تھا۔ اور محض ایک گرہ کو کافی خیال کیا گیا تھا۔ گرمیوں میں تہمد (تہ بند) باندھتے تھے؛ اس کے پلّو اُڑسنے کے بجائے اِدھر اُدھر ڈال لیتے تھے، مگر اُٹھتے وقت بہت احتیاط کرتے تھے۔ اوّل تو قطب سے بیٹھے رہتے تھے، اگر اُٹھنا ہوا تو پہلے اندازہ کرتے تھے کہ فی الحال اُٹھنے کو ملتوی کیا جا سکتا ہے یا نہیں۔ ضرورت نے بہت ہی مجبور کیا تو ازاربند کی گرہ یا تہمد کے کونوں کے اُڑسنے کا دباؤ توند پر ڈالتے تھے۔ سر بہت بڑا تھا مگر بڑی حد تک اس کی صفائی کا انتظام قدرت نے اپنے اختیار میں رکھا تھا۔ جو تھوڑے رہے سہے بال

تھے وہ اکثر نہایت احتیاط سے صاف کرا دیے جاتے تھے۔ ورنہ بالوں کی یہ گگر سفید مقیش کی صورت میں ٹوپی کے کناروں پر جھالر کا نمونہ ہو جاتی تھی آنکھیں چھوٹی چھوٹی ذرا اندر کو دھنسی ہوئی تھیں۔ بھویں گھنی اور آنکھوں کے اوپر سایہ افگن تھیں۔ آنکھوں میں غضب کی چمک تھی۔ وہ چمک نہیں جو غصّہ کے وقت نمودار ہوتی ہو بلکہ یہ وہ چمک تھی جس میں شوخی اور ذہانت کوٹ کوٹ کر بھری تھی۔ اگر میں اُن کو "مسکراتی ہوئی آنکھیں" کہوں تو بیجا نہ ہوگا۔ کلّہ جبڑا بڑا زبردست پایا تھا۔ چونکہ دہانہ بھی بڑا تھا اور پیٹ کے محیط نے سانس کے لیے گنجایش بڑھا دی تھی اس لیے نہایت اونچی آواز میں بغیر سانس کھینچے بہت کچھ کہہ جاتے تھے۔ آواز میں گرج تھی مگر لوچ کے ساتھ، کوئی دور سے جو سُنے تو یہ سمجھے کہ مولوی صاحب کسی کو ڈانٹ رہے ہیں۔ لیکن پاس بیٹھنے والا ہنسی کے مارے لوٹ رہا ہو۔ جوش میں آکر جب آواز بلند کرتے تھے تو معلوم ہوتا تھا کہ ترم بج رہا ہو اسی لیے بڑے بڑے جلسوں پر چھا جاتے تھے اور پاس اور دور بیٹھنے والے دونوں کو ایک ایک حرف صاف صاف سُنائی دیتا تھا۔ ناک کسی قدر چھوٹی تھی اور نتھنے بھاری۔ ایسی ناک کو گنواروں کی اصطلاح میں "گاجر" اور دلّی والوں کی بول چال میں "پُھلکی" کہا جاتا ہے۔ گو متانت چھو کر نہیں گئی تھی لیکن جسم کے بوجھ نے رفتار میں خود بخود متانت پیدا کر دی تھی۔ ڈاڑھی بہت چھدری تھی، ایک ایک بال بآسانی گنا جا سکتا تھا۔ کلّے تو کبھی قینچی کے منت کش نہیں ہوئے البتہ ٹھوڑی پر کا حصّہ کبھی کبھی ہموار کرا لیا جاتا تھا۔ ڈاڑھی کی وضع قدرت نے خود فرنچ فیشن بنا دی تھی۔ بالوں میں سے ٹھوڑی اس طرح دکھائی دیتی تھی کہ جیسے اکس ریز (X Rays.)

ڈالنے سے کسی بکس کے اندر کی چیز۔ ٹھوڑی چوڑی اور ان کے ارادے کے پکے ہونے کا اظہار کرتی تھی۔ گردن چھوٹی مگر موٹی تھی۔ لیجئے یہ ہیں مولوی نذیر احمد صاحب۔

اب رہی لباس کی بحث تو اس کا بھی حال سُن لیجئے۔ جنھوں نے اسٹیج پر ان کو شالی رومال باندھے کشمیری جبہ یا ایل ایل ڈی کا گون پہنے دیکھا ہو اُنھوں نے عالی جناب شمس العلما مولوی حافظ ڈاکٹر نذیر احمد خاں صاحب ایل ایل ڈی مدظلہ العالی کو دیکھا ہو مولوی نذیر احمد کو نہیں دیکھا اُن کے گھر کے اندر باہر کے لباس میں زمین آسمان کا فرق تھا۔ اگر ان کو روزانہ باہر نکلنے کا شوق نہ ہوتا تو لباس کی مد ہی ان کے اخراجات کی فہرست سے نکل جاتی۔ جب شام کو گھر سے نکلتے تو عموماً ترکی ٹوپی یا چھوٹا سفید صافہ باندھکر نکلتے تھے۔ گرمیوں میں نہایت صاف شفاف اچکن اور سفید کرتہ پیجامہ ہوتا۔ اور جاڑے میں کشمیرے کی اچکن یا کشمیری کام کا جبّہ۔ چوں کہ سراج الدین صاحب سے لین دین تھا اس لیے لال نری کا سلیم شاہی جوتہ زیادہ استعمال کرتے تھے، پھر بھی وقت بے وقت کے لیے دو انگریزی جوڑے لگا رکھے تھے جن پر میری یاد میں پالش ہونے کی کبھی نوبت نہ آئی، یہاں تک کہ دونوں سوکھ کر کھڑنک ہو گئے تھے۔ انھی کا پاؤں تھا کہ ان چینیوں کے سے سخت جوتوں کی برداشت کرتا تھا۔ جرابوں سے انھیں ہمیشہ نفرت تھی۔ گو دربار میں جانے کے لیے دو ایک جوڑیاں پاس رہتی تھیں۔ یہ تو پبلک کے مولوی صاحب ہوئے۔ اب ہمارے مولوی صاحب کو دیکھئے۔ آیئے میرے ساتھ چوڑی والوں سے چلئے۔ چوڑی والوں سے نکل کر چاوڑی میں آیئے، اُلٹے ہاتھ کو مڑکر قاضی کے حوض پر

سے ہوتے ہوئے سرکی والوں سے گزر کر لال کنوئیں پہنچے۔ آگے بڑھے تو بڑیلیا کا کٹرہ ہے۔ وہاں سے آگے چل کر نئے بانس میں آ گئے۔ یہ سیدھا راستہ کھاری باؤلی کو نکل گیا ہے۔ نکڑ سے ذرا ادھر ہی دائیں ہاتھ کو ایک گلی مڑتی ہے، یہ بتاشہ والوں کی گلی ہے۔ بتاشے بنتے ہوئے ہم نے سب سے پہلے یہیں دیکھے۔ یہاں اچار چٹنیوں والوں کی بیسیوں دکانیں ہیں۔ انھیں دکانوں کے بیچ میں سے ایک گلی سیدھے ہاتھ کو مڑتی ہے؛ تھوڑی ہی دور جا کر بائیں طرف ایک پتلی سی گلی اس میں سے کٹ گئی ہے۔ اس گلی میں پہلا ہی مکان مولوی صاحب کا ہے۔ مکان دو منزلہ ہے اور نیا بنا ہوا ہے۔ صفائی کی یہ حالت ہے کہ تنکا پڑا ہوا نظر نہیں آتا۔ دروازہ کے باہر دونوں پہلوؤں میں دو سنگین چوکیاں ہیں۔ دروازے کو عبور کرنے کے بعد صحن میں آتے ہیں۔ صحن کسی قدر چھوٹا ہے۔ سیدھی طرف دفتر ہے؛ جہاں اکثر دو تین آدمی بیٹھے ہوئے کلام مجید پر خاکیا کرتے ہیں۔ اس کے مقابل بائیں طرف باورچی خانہ ہے چولھے بنے ہوئے ہیں، آگ جل رہی ہے؛ مگر برتن اور ہنڈیاں وغیرہ جو باورچی خانہ کا جزو لاینفک ہیں سرے سے ندارد ہیں۔ آگ صرف حقّے کے لیے سلگائی جاتی ہے۔ کھانا دوسرے گھر سے پک کر آتا ہے۔ دروازے کے بالکل سامنے اکہرا دالان ہے اور اندر ایک لمبا کمرہ۔ گرمی کا موسم ہے اور مولوی صاحب ایک چھوٹی سی میز کے سامنے بیٹھے کچھ لکھ رہے ہیں۔ کمرے کے دو دروازے بند ہیں، ایک کھلا ہے؛ باہر ایک بڑھیا پھونس چارپائی پر بیٹھی پنکھے کی رسّی کھینچ رہی ہے۔ ہاں تو میں کیا تصویر دکھانا چاہتا تھا؟ مولوی صاحب کا لباس۔ مگر خدا کے فضل سے اُن کے جسم پر کوئی لباس ہی نہیں ہے جس کا تذکرہ کیا جائے۔ نہ کرتہ ہے نہ ٹوپی نہ پیجامہ، ایک چھوٹی سی تہمد برائے نام کمر سے بندھی ہوئی ہے؛ بندھی ہوئی نہیں

یہ کتابیں لے جائیں، کل بھجوادیں گے۔" انھوں نے کہا "لیجائیے کل ہم کو چھٹی رہے گی۔" میں جو ڈیرے میں آیا تو کیا دیکھتا ہوں کہ قیامت مچ رہی ہے۔ لڑکی نے رورو کر آنکھیں لال کرلی ہیں۔ میاں بشیر ڈرے سہمے ڈیرے کے ایک کونے میں دبکے بیٹھے ہیں۔ میرا اندر قدم رکھنا تھا کہ فریاد کی صدا بلند ہوئی۔ صاحبزادی نے رورو کر اس طرح واقعہ بیان کیا جس طرح کسی عزیز کے مرنے کا کوئی بین کرتا ہے۔ میں نے بشیر کو بلایا، وہ ڈرے کہ کہیں ٹھکائی نہ ہو جائے۔ پہلے ہی سے بسورنا شروع کیا، وہ دبے جاتے تھے اور بہن شیر ہوتی جاتی تھی آخر بڑی مشکل سے اتنا معلوم ہوا کہ ایک انگریز دونوں کتابیں لے کر چلا گیا۔ میں نے جاکر سائیس سے پوچھا کہ وہ انگریز کون تھا۔ تو معلوم ہوا کہ سامنے جو ڈیرے پڑے ہیں اُن میں وہ اترے ہیں۔ مجھے بڑا تعجب ہوا کہ بھلا ڈائرکٹر صاحب کو بچوں کی کتابوں سے کیا کام۔ خیر لڑکی کو دلاسا دیا کہ میں لا دوں گا۔ نہیں تو دوسری لکھ دوں گا۔ اُس نے کہا کہ میں لونگی تو وہی کتاب لوں گی۔ بڑی مشکل سے اس کا غصہ ٹھنڈا کیا۔ اب فکر ہوا کہ صاحب سے پوچھوں تو کیوں کر پوچھوں؟ سمجھ ہی میں نہیں آتا تھا کہ صاحب کا مطلب اس طرح بچوں کی کتابیں منگوانے سے کیا ہوسکتا ہے۔ غرض اسی ششش وپنج میں صبح ہوگئی۔ کوئی سات بجے ہوں گے کہ صاحب کا چپراسی آیا اور کہا کہ صاحب سلام بولتے ہیں۔ وہاں گیا تو کیا دیکھتا ہوں کہ صاحب بیٹھے مرأۃ العروس پڑھ رہے ہیں۔ سلام کرکے کرسی پر بیٹھ گیا۔ صاحب نے کہا "مولوی صاحب آپ نے ایسی مفید اور دلچسپ کتابیں لکھیں اور طبع نہ کرائیں۔ اگر کل آپ کا لڑکا مجھ کو نہ ملتا تو شاید کوئی بھی ان کتابوں کو نہ دیکھتا، اور چند ہی روز میں، بچوں کے ہاتھوں یہ کتابیں پھٹ پھٹا کر برابر ہوجائیں۔ اگر آپ اجازت دیں تو میں مرأۃ العروس

کو سرکار میں پیش کر دوں، آج کل گورنمنٹ ایسی کتابوں کی تلاش میں ہو جو لڑکیوں کے نصاب تعلیم میں داخل ہو سکیں۔" میں نے کہا "آپ کو اختیار ہو۔" یہ کہہ کر میں چلا آیا۔ صاحب نے وہ کتاب گورنمنٹ میں پیش کر دی۔ وہاں سے انعام ملا۔ یہاں شیر کے منہ کو خون لگ گیا۔ اوپر تلے کئی کتابیں گھسیٹ ڈالیں۔ جو کتاب لکھی اُس پر انعام، جو لکھا گیا پسند کیا گیا۔ غرض ہم مصنّف بھی بن گئے اور ساتھ ہی ڈپٹی کلکٹر بھی ہو گئے۔ مگر بھئی بات یہ ہو کہ انسان کا جتنا عہدہ بڑھتا جاتا ہو، اسی طرح اس کی فرصت کا وقت بھی گھٹتا جاتا ہو۔ یہی مصیبت ہم پر پڑی۔ اِدھر کام کی زیادتی اُدھر سرسید کی فرمائشوں کی بھرمار۔ آج یہاں لکچر دیا، کل وہاں دیا۔ تصنیف کا سلسلہ ہی ٹوٹ گیا۔ خدا خدا کر کے بُڑھاپے میں فرصت ملی تو قرآن شریف حفظ کر لیا، اس کے ساتھ ہی یہ شوق ہوا کہ اس کا ترجمہ بھی کر لو۔ لوگوں کو بھی مفید ہو گا اور ممکن ہو کہ تمہاری نجات کا بھی ذریعہ ہو جائے۔ غرض جتنی محنت ممکن تھی اتنی محنت کی۔ اسی ترجمے کے سلسلے میں "الحقوق والفرائض" کا مواد بھی جمع کر لیا۔ کلام مجید کی دعاؤں کو بھی ایک جگہ اکٹھا کر لیا۔ غرض ایک پنتھ کئی کاج ہو گئے۔ مگر بھئی سچ کہنا کہ کیسا ترجمہ کیا ہو۔" میں تو خاموش رہا، مگر دانی نے کہا کہ مولوی صاحب ہم کو اس ترجمے کے دیکھنے کا اتفاق نہیں ہوا۔ مولوی صاحب نے کہا "میں میاں دانی! یہ کیا کہا، تم نے ابھی تک میرا ترجمہ نہیں دیکھا، بھئی غضب کیا۔ ارے میاں رحیم بخش ذرا ادھر تو آنا، وہ جو سنہری جلد کی حمائل شریف ہو وہ میاں دانی کو دے دو۔ بیٹا ذرا اس کو غور سے پڑھو۔ دیکھو تو میں نے اس بڑھاپے میں کیا محنت کی ہو۔" غرض حمائل شریف میاں دانی کے قبضے میں آ گئی۔ اُنھوں نے شکریہ ادا کیا اور کہا کہ یہ آپ کی یادگار رہے گی۔ جب ہم اٹھ کر چلنے لگے تو مولوی صاحب نے دانی سے کہا: "ارے بھئی ایک بات تو کہنی

بھول گیا اس حمائل شریف کا ہدیہ ساڑھے پانچ رُپے ہیں کل ضرور لیتے آنا۔"
بچارے کا شکریہ اکارت گیا اور دوسرے روز پورے ساڑھے پانچ روپے
مولوی صاحب نے دھروالیے۔

مولوی صاحب نے کئی مرتبہ اس عاجز پر بھی رقمی حملے کیے، لیکن یہ ذرا ٹیڑھا مقابلہ تھا۔ ایک چھوڑ کئی کتابیں مولوی صاحب سے اینٹھیں کبھی ایک پیسہ نہ دیا۔ یہ نہیں کہ خدانخواستہ وعدہ کرتا اور رقم نہ دیتا۔ میں اُس وقت تک کتاب لیتا ہی نہ تھا جب تک مولوی صاحب خود نہ فرما دیتے کہ "اچھا بھئی تو یونہی لے جا مگر میرا پیچھا چھوڑ" میری ترکیب یہ تھی کہ پہلے کتاب پر قبضہ کرتا، مولوی صاحب قیمت مانگتے میں حجت کرتا۔ وہ جواب دیتے، میں اُس کا جواب دیتا۔ غرض بہت کچھ جھک جھک کے بعد تھک کر کہتے کہ جا تو میں نے قیمت معاف کی آیندہ میری کسی کتاب کو ہاتھ لگایا تو اچھا نہیں ہوگا۔ مگر خدا غریق رحمت کرے ہمیشہ کوئی نہ کوئی کتاب مجھ کو دیدیتے تھے اور جان جان کر جھگڑتے تھے۔ ریویو کے لیے جو کتابیں آئیں وہ تو ہمارے باپ دادا کا مال تھیں۔ وہ پورا ریویو لکھنے بھی نہ پاتے کہ کتاب کے صفحۂ اوّل پر میرا نام درج ہو کر شہادت دستاویزی اور ثبوت قبضہ کی شکل اختیار کر لیتا۔ اِس وقت بھی میرے پاس اس زمانے کی بعض کتابیں موجود ہیں۔ معلوم نہیں کہ میاں دانی کو جو حمائل شریف عطا ہوئی تھی وہ اُن کے پاس رہی یا نہیں۔

کتابیں تو کتابیں میں نے مولوی صاحب کی ایل۔ ایل ڈی کی گون پر قبضہ کرنے کا فکر کیا تھا۔ ہوا یہ کہ جب میں اور دانی بی۔ اے میں پاس ہوئے تو جلسۂ تقسیم اسناد کے لیے لاہور جانا پڑا۔ گون بنوانا بے ضرورت سمجھا گیا۔ اب خیال ہوا کہ گون کس کی چھینیں۔ دانی کو تو گون مل گئی۔ میں نے مولوی صاحب کی

گون تا کی۔ ہم دونوں بل گران کی خدمت میں حاضر ہوئے اور اپنی ضرورت کا اظہار کیا۔ کہنے لگے "بیٹا میری گون بڑی قیمتی ہے، ساڑھے چھ سو روپئے میں دو گونیں پڑی ہیں۔ بھلا میں کیا خریدتا" یہ میاں مشرف نے میرے سر منڈھ دیں، وہ ایڈنبرا میں پڑھتے تھے۔ مجھے لکھا کہ اپنی تمام تصنیفات و تالیفات کی نہایت عمدہ جلدیں بندھوا کر بھجوا دیجئے، سر ولیم میور دیکھنا چاہتے ہیں۔ سر ولیم میور پہلے ممالک مغربی و شمالی کے لفٹنٹ گورنر تھے، مجھ پر بھی بہت مہربان تھے میں نے مشرف کے لکھے کو سچ جانا، کتابوں کی جلدیں بندھوا ایڈنبرا روانہ کر دیں ان کتابوں میں میرا کلام مجید کا ترجمہ بھی تھا۔ وہ بہت پسند کیا گیا۔ سر ولیم میور نے یہ کتابیں ایڈنبرا یونیورسٹی میں پیش کر دیں اور ہمیں گھر بیٹھے ایل ایل ڈی کی ڈگری مل گئی۔ مگر اس ڈگری کی اطلاع میرے پاس بعد میں آئی۔ پہلے ایک درزی کا خط اور بل آیا کہ مسٹر مشرف کی فرمائش کی بموجب ایل ایل ڈی کی ایک سیاہ اور ایک سرخ گون معہ ٹوپی کے روانہ کی گئی ہے، براہ کرم جلد از جلد ممکن ہو ساڑھے چھ سو روپئے روانہ فرمائیے۔ میری سمجھ میں نہ آتا تھا کہ الٰہی یہ کیا ماجرا ہے، یا تو مشرف دیوانہ ہو گیا ہے یا یہ درزی پاگل ہے، کہ بیٹھے بٹھائے بل روانہ کر رہا ہے۔ یہ سوچ ہی رہا تھا کہ گون کا پلندہ بھی آگیا غرض اسی شش و پنج میں ایک ہفتہ گزر گیا۔ دوسری ڈاک سے ایل۔ ایل۔ ڈی، کی ڈگری ملنے کا مراسلہ اور میاں مشرف کا خط ملا۔ قہر درویش بر جان درویش، درزی صاحب کو رقم روانہ کی، مشرف کو برا بھلا لکھا کہ وہاں سے یہ تھیلے بنوا کر بھجوانے کیا ضرور تھے، میں یہاں اپنے ناپ کی گون بنوا لیتا۔ بہر حال یہ گونیں ساڑھے چھ سو روپے کی ہیں، معاف کیجئے میں نہیں دے سکتا۔ جا کسی پرنسپل کی گون چھین کر کیوں نہیں لے جاتا جو میرے پیچھے پڑا ہے"۔

میں یہ قصّہ چپکا سنتا رہا۔ اس کے بعد بغیر کچھ کہے سنے اُٹھا اور مولوی صاحب کے سامان کی کوٹھری کا رُخ کیا۔ وہ "ہاں ہاں ہاں ہاں" کہتے ہی رہے میں نے کنڈی کھول اندر گھس الماری میں سے کالی گون نکال ہی لی۔ جب مولوی صاحب نے دیکھا کہ پانی سر سے گزر گیا تو سنبھل سنبھلا کر اُٹھے، میں اتنی دیر میں دروازہ بند کر گون بغل میں مار پھر اپنی جگہ آ گیا۔ مولوی صاحب بھی بیٹھ گئے اور اب اُنھوں نے گون کی قیمت، میری لاپروائی، ریل میں چوری کے خطرات، بی۔اے اور ایل۔ایل۔ڈی کی گون کے اختلاف غرض اسی طرح بیسیوں چیزوں میں لکچر دے ڈالے۔ میں بیٹھا سنتا رہا۔ جب وہ کہتے کہتے تھک گئے، تو میں نے لکچر شروع کیا۔ اُستادوں کی محبت، اپنی غربت، گون کی صرف ایک دن کی ضرورت، وقت کی قلت، غرض دس بارہ پہلوؤں پر میں نے بھی اسپیچ دیدی۔ اور آخر میں صاف کہہ دیا کہ یہ گون میں لیکر جاؤں گا۔ اور ضرور لیکر جاؤں گا۔ اس کے بعد مولوی صاحب کچھ نرم پڑے، کہنے لگے "واپس کب کروگے۔" میں نے کہا "آپ سرخ گون پہنتے ہیں، کالی گون مجھے دیدیجیے، آپ کا کچھ نقصان نہ ہوگا اور ایک غریب کا فائدہ ہو جائے گا" مولوی صاحب نے کہا "نہیں بیٹا! لاہور سے آکر دیدیجیو، مجھے دربار وغیرہ میں یہ گون بھی پہننی پڑتی ہے۔" یہ الفاظ اُنھوں نے کچھ ایسے لہجے میں کہے کہ مجھے بھی وعدہ کرتے ہی بن پڑی۔ آخر میں گون لے کر گیا اور لاہور سے آکر واپس کر دی۔ جب مولوی صاحب نے گون پر قبضہ کر لیا، اس وقت بہت خفا ہوئے۔ کہنے لگے "اب کے تو اگر میری کوٹھری میں گھسا تو اچھا نہ ہوگا کل کو میرا کیش بکس اُٹھا کر لے جائے گا۔ خیر دائی گون لے جاتا تو کچھ حرج نہ تھا کیوں کہ واپسی کی تو اُمید رہتی۔ مجھے کب اُمید تھی کہ آپ بزرگ واپس بھی

کریں گے۔ وہ تو کہو میرا اجلال کا مال تھا جو واپس آگیا۔" میں نے کہا "مولوی صاحب اگر مجھے پہلے سے معلوم ہوجاتا کہ آپ کو گون کی واپسی کی توقع نہیں ہے تو آپ اس کی تمام عمر شکل بھی نہ دیکھتے۔" ہنس کر کہنے لگے "چلو مٹتے بعد از جنگ کی صورت ہے۔ آیندہ میں دینے میں احتیاط کروں گا اور تم واپسی میں احتیاط کرنا۔" اس وقت تو یہ باتیں ہنسی میں ہوئیں، مگر افسوس ہوتا ہے کہ اگر گون میرے پاس رہ جاتی تو مولوی صاحب کی یادگار ہوتی۔ کیا یہ ممکن ہے کہ کوئی اللہ کا بندہ وہ گون میرے پاس بھیج دے، کیوں کہ اس میں میرا بھی حق ہے۔ یہ ضرور ہے کہ وہ گون مولوی صاحب نے مجھکو دی تو نہ تھی، لیکن وہ سمجھ چکے تھے کہ یہ ہاتھ سے گئی۔ میری غلطی تھی جو اس کو لیجاکر واپس کیا۔ اب اگر مل گئی تو کبھی ایسی غلطی نہ کروں گا۔

جس طرح مسٹر مشرف نے یہ گونیں مولوی صاحب کے گلے منڈھی تھیں اسی طرح نواب محسن الملک نے حیدرآباد میں فرنیچر ان کے سر چپیک دیا تھا۔ اس زمانے میں حیدرآباد میں نواب محسن الملک کا طوطی بول رہا تھا۔ ان کی تجویز اور سرسید کی تحریک پر مولوی صاحب حیدرآباد آئے۔ پہلے نواب محسن الملک ہی کے ہاں قیام کیا۔ اس کے بعد علیحدہ کوٹھی میں جا رہے۔ ہندُستانی وضع کا سامان تخت چوکیاں وغیرہ خرید لیں۔ بھلا محسن الملک یہ کیوں کر دیکھ سکتے تھے کہ ان کا دوست پُرانی وضع کے لوگوں کی طرح زندگی بسر کرے۔ ایک روز سکندرآباد جا، ایلین اینڈ کمپنی کو کئی ہزار کے فرنیچر کا آرڈر دیدیا اور کہہ دیا کہ مولوی صاحب کے ہاں پہنچادو اور بل بناکر بھیجدو۔ ایک روز جو مولوی صاحب اُٹھتے ہیں تو کیا دیکھتے ہیں کہ چھکڑے پر چھکڑا فرنیچر کا لدا کوٹھی کے باہر کھڑا ہے۔ بہت چکرائے لینے سے انکار کیا۔ مگر وہ نواب محسن الملک کا پڑھایا ہوا شیطان تھا۔ وہ کب

ماننے والا تھا۔ آخر لاچار گھر چھوڑ باہر آ بیٹھے اور دن بھر میں مولوی صاحب کا مکان صاحب بہادر کی کوٹھی ہو گیا۔ مگر یہ بھی نذیر احمد تھے کچھ ایسی چال چلے کہ جب اُن کا تقرر ہٹنچرو کی صدر تعلقہ داری پر ہوا تو وہ سب کا سب سامان بہت ہی تھوڑی کمی پر ایلن ہی کے سر مارا اور ہٹنچرو وہی اپنے پُرانے تخت وغیرہ لگ گئے نواب محسن الملک کو کانوں کان خبر بھی نہیں ہوئی۔ اب آگے کی داستان بڑی دلچسپ ہے۔ نواب محسن الملک دورے پر نکلے ہٹنچرو قیام کیا۔ مولوی صاحب خود کہیں دورے پر گئے ہوئے تھے۔ نواب صاحب نے گھر میں کہلا بھیجا کہ میں آیا ہوں، میرے قیام کا انتظام کردو۔ ایک کمرہ جس میں دو تین کرسیاں اور ایک دو میزیں تھیں کھول دیا گیا۔ یہ وہ ایلن والے فرنیچر کی تلاش میں تھے۔ سمجھے کہ مولوی صاحب نے اپنے کمرے میں سجا کر رکھا ہوگا۔ اندر کہلا بھجوایا کہ میں مولوی صاحب کے کمرے میں ٹھہرونگا۔ پہلے تو جواب ملا کہ وہاں آپ کو تکلیف ہوگی۔ مگر جب ادھر سے اصرار ہوا تو وہ کمرہ بھی کھول دیا گیا۔ اندر جاکر کیا دیکھتے ہیں کہ وہاں صفاچٹ میدان ہے۔ نہ دری ہے نہ چاندنی، نہ میز ہے نہ کُرسی، کمرے کے بیچ میں ایک چھوٹا سا تخت ہے، اُس پر ایک کمبل پڑا ہوا ہے۔ بازو میں ایک چوکی پر رحل اور جانماز رکھی ہے۔ کھونٹی پر کلام مجید لٹک رہا ہے۔ یہ بہت چکرائے۔ لوگوں سے پوچھا "وہ فرنیچر کہاں گیا" معلوم ہوا کہ آتے آتے مولوی صاحب اس کے کوڑے کر آئے۔ بیچارے ایک رات ٹھیرے اور صبح ہی کوچ بول دیا۔

کچھ عرصہ تک تو نواب محسن الملک اور ان کی بنی رہی، بعد میں اتنی کھنچی کہ ٹوٹ گئی۔ مولوی صاحب کو یہ شکایت تھی کہ محسن الملک مجھ پر دباؤ ڈال کر کام نکالنا چاہتے ہیں۔ محسن الملک کو یہ شکایت تھی کہ مولوی صاحب میرے مخالف ہوکر میرے اکھاڑنے کی فکر میں ہیں۔ غرض جب عماد السلطنت بہادر کا زمانہ

آیا اور محسن الملک بہادر کی کمان چڑھی تو مولوی صاحب کو میدان سے ہٹ جانا ہی مناسب معلوم ہوا۔ دوسرے حیدرآباد میں صحبت کا جو رنگ تھا وہ ایسا نہ تھا جس میں مولوی صاحب کا رنگ جم سکتا۔ اس زمانے کے جو حالات مولوی صاحب بیان کرتے تھے، اُن کا زبان قلم پر نہ آنا ہی زیادہ مناسب ہے۔

بعد میں دونوں بظاہر مِلتے جُلتے تھے، لیکن موقع پڑا تو ایک دوسرے کو پردے ہی پردے میں سُنائے بغیر نہ رہتے تھے۔ ایک واقعہ تو خود میری آنکھوں کے سامنے گزرا ہے۔ ۱۹۰۳ء کے دربار کے موقعہ پر کانفرنس کا اجلاس دہلی میں اجمیری دروازہ کے باہر ہوا۔ اس زمانے میں نواب محسن الملک علی گڑھ کالج کے سکریٹری تھے۔ کانفرنس کے صدر ہز ہائی نس سر آغا خاں تھے۔ آدمیوں کی یہ کثرت تھی کہ بیٹھنے کو پنڈال میں جگہ نہ ملتی تھی۔ ہر جلسے میں کئی کئی رئیس آجاتے تھے۔ ایک پورا دن خاص مولوی صاحب کے لکچر کے لیے مقرر ہوا۔ مدت ہوئی تھی کہ مولوی صاحب نے پبلک میں لکچر دینا چھوڑ دیا تھا۔ اس روز جو معلوم ہوا کہ مولوی صاحب لکچر دیں گے خلقت ٹوٹ پڑی۔ لکچر شروع ہوا تھا کہ لارڈ کچنر نے کہلا بھیجا کہ آج میں بھی آؤں گا۔ نواب محسن الملک نے ایسے باوقعت وذی وجاہت مہمان کے استقبال کی تیاریاں شروع کیں۔ مولوی صاحب کے لکچر میں اسی گڑبڑ سے کھنڈت پڑتی تھی۔ پنڈال کے باہر ذرا گڑبڑ ہوئی اور نواب محسن الملک سمجھے کہ لارڈ کچنر آئے۔ اُٹھ کر باہر گئے اور پھر آبیٹھے۔ اسی طرح وہ کوئی دس پندرہ دفعہ باہر گئے اور اندر آئے، مولوی صاحب بہت جز بز ہوئے خفا بھی ہوئے مگر ان کی کون سُنتا تھا۔ قصہ مختصر آخر لارڈ کچنر آہی گئے۔ نواب محسن الملک نے سب کا تعارف کرایا۔ مولوی صاحب نے خود

اپنا تعارف کرایا۔ لارڈ کچنر کہنے لگے "مولوی صاحب ہم نے کورس میں آپ کی کتابیں پڑھی ہیں، آج آپ سے مل کر بڑی خوشی ہوئی۔" مولوی صاحب نے کہا "لاٹ صاحب مجھے بھی آپ سے مل کر بڑی خوشی ہوئی۔ اور سب سے بڑی خوشی یہ ہوئی کہ آپ کی وجہ سے ایک معمہ حل ہو گیا۔" لارڈ کچنر نے کہا کہ وہ کیا معمہ تھا۔ مولوی صاحب نے کہا کہ "ہمارے ہاں قیامت کی نشانیوں میں لکھا ہے کہ اس وقت ایسا تہلکہ پڑیگا کہ حاملہ عورتوں کے حمل گر جائیں گے۔ سمجھ میں نہ آتا تھا کہ وہ ایسی کیا مصیبت ہوگی کہ حمل گرا دے گی۔ مگر آج یقین ہو گیا کہ جو کچھ لکھا ہے صحیح لکھا ہے۔ جب آپ کی آمد نے بڑے بڑے بڈھوں کے حمل گرا دیئے تو کیا تعجب ہے کہ قیامت کی آمد عورتوں کے حمل گرا دے۔" تمام پنڈال میں سناٹا ہو گیا۔ مگر مولوی صاحب کو جو کہنا تھا کہہ گئے اور اس طرح اپنے دل کا بخار نکال لیا۔ بات یہ ہے کہ مولوی صاحب کو وقت پر ایسی سوجھتی تھی کہ باید و شاید۔ چنانچہ امیر حبیب اللہ خاں ہی کے دربار کا واقعہ دیکھ لو۔

امیر حبیب اللہ خاں بقرعید کے دن دہلی میں تھے۔ اس روز جمعہ تھا۔ صبح کو بقرعید کی نماز عیدگاہ میں پڑھی اور جمعہ کی نماز جامع مسجد میں، شام کو سرکٹ ہاؤس میں دربار کیا۔ اس دربار میں ۸ یا ۹ دہلی کے ہندو امیر اور اسی قدر مسلمان مشاہیر بلائے گئے۔ ان میں ایک مولوی صاحب بھی تھے۔ سر ہنری میک موہن نے ان لوگوں کا تعارف امیر صاحب سے کرایا۔ جب مولوی صاحب کی باری آئی اور ان کی تعریف سر ہنری نے کی تو امیر صاحب نے کہا "آپ کو ان کی تعریف کرنے کی ضرورت نہیں ہے، میں خود ان کی تصانیف بڑے شوق سے پڑھتا ہوں۔ اور تقریباً سب کا ترجمہ بھی کرا چکا ہوں۔ دیکھنے کا اشتیاق تھا وہ آج پورا ہو گیا۔" اس کے بعد باتوں ہی باتوں میں پوچھا۔

"آپ شعر بھی کہتے ہیں"؛ مولوی صاحب نے کہا "جی ہاں کہتا ہوں" لیکن آج آپ کی تعریف میں اپنا نہیں دوسروں کا شعر سناؤں گا"۔ یہ کہہ کر متنبی کا یہ شعر پڑھا:-

عید و عید و عید مجتمعا  وجه الحبیب و یوم العید والجمعا

موقعہ کے لحاظ سے یہ شعر ایسا برمحل ہو گیا کہ متنبی کو نصیب بھی نہ ہوا ہوگا واقعات اور خاص کر حبیب کے لفظ نے شعر میں جان ڈال دی۔ تمام دربار چمک اُٹھا۔ امیر حبیب اللہ خاں نے اُٹھکر مولوی صاحب کو گلے سے لگا لیا اور اتنے بوسے دیئے کہ مولوی صاحب گھبرا گئے۔ دوسرے روز جو اُنہوں نے اس واقعہ کا ذکر ہم سے کیا اُس کو اُنھیں کے الفاظ میں دُہرانا اچھا معلوم ہوتا ہے۔ کہنے لگے "بھئی میں تو شعر پڑھ کر مصیبت میں پھنس گیا۔ شعر پڑھنا تھا کہ یہ معلوم ہوا کہ کسی شیر نے مجھے آکر دبوچ لیا۔ اس میرے شیر کا کوئی سوا گز چوڑا سینہ' میں ٹھبرا چھوٹے قد کا آدمی۔ اُس نے جو پکڑ کر بھینچا تو اِدھر تو ہڈیاں پلپلی ہو گئیں اُدھر دم گھٹنے لگا۔ اُس کی گرفت سے نکلنے کی ہزار کوشش کرتا ہوں جنبش تک نہیں ہوتی۔ قسم خدا کی اِس وقت تک ہڈیوں میں درد ہو رہا ہے۔ بارے خدا خدا کر کے گرفت ڈھیلی ہوئی تو میں ذرا علیحدہ ہوا' ابھی پوری طرح سانس نہ لینے پایا تھا کہ اُس نے میرے گلے میں باہیں ڈال بوسے پر بوسہ لینا شروع کیا۔ بھلا مجھ بُڈھے کو دیکھو اور امیر صاحب کی اس حرکت کو دیکھو۔ کچھ تعریف کا یہ طریقہ افغانستان ہی میں اچھا معلوم ہوتا ہوگا۔ مجھے تو مارے شرم کے پسینے چھوٹ گئے۔ وہ اللہ کا بندہ ذرا دم لیتا اور سبحان اللہ کہہ کر پھر لپٹ جاتا۔ لپٹتا اور پٹتے ہی بوسے پر بوسہ لینا شروع کرتا۔ بچارے دوسرے بھلے آدمی بیٹھے ہوئے کیا کہتے ہوں گے۔

جب میں نے اس مصیبت سے رہائی پائی تو میری ناک سے پسینہ اس طرح بہہ رہا تھا جس طرح کسی ٹوٹی صراحی سے پانی رِستا ہے۔ نا بھائی نا ایسے دربار دل کو میرا دور ہی سے سلام ہے۔ کون شعر پڑھ کر اپنی ہڈیاں تڑوائے" مولوی صاحب گو اپنی ہڈیاں سہلاتے جاتے اور یہ قصہ بیان کرتے جاتے تھے۔ مگر اُن کے چہرے سے معلوم ہوتا تھا کہ خوشی کے مارے دل کھِلا جا رہا ہے' اور سمجھ رہے ہیں کہ شعر کی داد اس طرح اور اس رنگ میں آج تک نہ کسی شاعر کو ملی ہے اور نہ ملے گی۔

اس تیزیٔ طبع کے ساتھ صاف گوئی بھی بلا کی تھی۔ جو کچھ کہنا ہوتا تھا وہ کہے بغیر نہ رہتے تھے۔ اس میں کسی لفٹنٹ گورنر پر بھی حملہ کیوں نہ ہو جائے۔ ۱۹۰۵ء میں لارڈ کرزن کا ایک لکچر ہوا۔ اور اس میں اُنہوں نے اس بات پر زور دیا کہ جب تک ہندستانی یورپ والوں کی طرح سچ بولنے کی عادت نہ ڈالیں گے اُس وقت تک ہندستان ترقی نہیں کر سکتا۔ اخباروں میں یہ لکچر پڑھ کر مولوی صاحب کو بہت غصّہ آیا۔ خدا کی قدرت دیکھو کہ اس کے چند ہی روز بعد ہمارے کالج میں سالانہ جلسہ ہوا۔ اور لارڈ لیفرائے جو ہندوستان کے لاٹ پادری تھے تشریف لائے۔ شامت اعمال نے اُنہوں نے بھی اپنے لیکچر کا موضوع یہی قرار دیا۔ کالج کی طرف سے لاٹ صاحب کا شکریہ ادا کرنے کے لیے مولوی صاحب تجویز کیے گئے۔ اب کیا تھا اللہ دے اور بندہ لے۔ جو کچھ دل میں بخار بھرا تھا خوب اچھی طرح نکال لیا۔ کالج والے حیران تھے کہ یا الٰہی یہ کیا ماجرا ہے۔ مولوی صاحب شکریہ ادا کر رہے ہیں یا لاٹ صاحب پر اعتراضات۔ مگر اُنہوں نے جب تک اپنے دل کی بھڑاس اچھی طرح نہ نکال لی خاموش نہیں ہوئے۔ سب سے پہلے اُنہوں نے

ہندستان کے مغربی اثر کو نہایت پُر مذاق پہلو سے بیان کیا۔ فرمانے لگے "حضرات پیجامہ اچھا ہی یا پتلون، ہم پرانے آدمی تو موسم کے لحاظ سے اُٹھنے بیٹھنے کی سہولت و آرام کے لحاظ سے پیجامہ ہی کو اچھا کہیں گے۔ مگر آج کل کے ہندستانی صاحب بہادر پتلون کا ساتھ دیں گے۔ یہ کیوں۔ اس لیے کہ یہ انگریزوں کا پہناوا ہی۔ ہم اچکن یا انگرکھے کو اچھا کہیں گے کہ اس سے ستر ڈھکتا ہی۔ آدمی بھاری بھرکم معلوم ہوتا ہی۔ ہمارے یورپ کے دلدادہ بھائی کوٹ کو پسند کریں گے۔ یہ کیوں۔ اس لیے کہ یہ انگریزوں کا پہناوا ہی۔ ہم بڈھے سلیم شاہی جوتی پر جان دیں گے کیونکہ اس میں پیر کو آرام ملتا ہی۔ نرم نرم اور سُبک ہوتی ہی۔ ہمارے فیشن کے عاشق فُل بوٹ کا انتخاب کریں گے۔ یہ کیوں۔ اس لیے کہ یہ انگریزوں کا پہناوا ہی۔ ہمارے پاس اپنی پُرانی ہر چیز کے اچھے ہونے کا ثبوت موجود ہی۔ اُن کے پاس صرف ایک جواب ہی کہ یورپ والے ایسا ہی پہنتے ہیں۔ اور بھئی ہی بھی یہی بات۔ قسمت نے ہم کو انگریزوں کا ماتحت کر دیا ہی۔ ان کی ہر چیز ہمارے لیے قابلِ تقلید ہی، اور ان کا ہر فعل ہمارے لیے چراغِ ہدایت۔ اب افعال سے گزر کر اقوال پر نوبت آگئی ہی۔ پادری کرزن تھوڑے ہی دن ہوئے فرما چکے ہیں کہ ہندستانی سچ چھوڑ دو اور انگریزی سچ بولا کرو۔ آج ہمارے پادری لیفرائے بھی ان کے ہم نوا ہوئے ہیں، یا تو انھوں نے یہ سمجھا ہی کہ یہاں کے سچ اور یورپ کے سچ میں فرق ہی اور وقت آگیا ہی کہ پیجامہ کی طرح ہندوستانی سچ کو اُتار پھینک دیا جائے اور پتلون کی طرح ولایتی سچ پہن لیا جائے۔ یا اُن کا یہ خیال ہی کہ ہندستان کے کسی مذہب نے سچ کی تلقین ہی نہیں کی ہی اور یہ نیا مال دساور ہو کر ولایت سے آیا ہی۔ بہرحال کچھ بھی ہو اب تمہارے پُرانے سچ کی قدر نہیں رہی ہی۔ خدا کے لیے اگر اپنا بھلا

چاہتے ہو تو ان لاٹ صاحبوں کا حکم مانو۔ یہ بڑے لوگ ہیں، مولوی نذیر حسین یا پنڈت بانکے لال نہیں ہیں کہ اُنہوں نے ہندُستانی سچ بولنے کی ہدایت کی اور تم ہنس کر ٹال گئے۔ لاٹ صاحبوں کی بات نہ مانو گے اور ولایتی سچ نہ بولو گے اور یہ تازہ مال استعمال نہ کرو گے تو یاد رکھو کہ نوکری ملنی مشکل ہو جائے گی۔ اور نوکری نہ ملی تو روٹیوں کو محتاج ہو جاؤ گے۔ کیوں کہ دونوں لاٹ صاحبوں نے یہ ہدایت نہیں کی ہے کہ نوکری کا خبط چھوڑو اور تجارت یا صنعت و حرفت اختیار کرو، اسی سے تمھارے دلدر دور ہوں گے۔"

آخر میں مولوی صاحب نے تھوڑا بہت لارڈ ڈیفرائے کا شکریہ بھی ادا کر دیا۔ لاٹ صاحب اُردُو بہت اچھی جانتے تھے۔ مولوی صاحب کی اس پُر مذاق تقریر پر مُسکراتے رہے۔ مگر دل کا خدا ہی مالک تھا۔ کالج کے منتظمین کے چہروں پر ہوائیاں اُڑ رہی تھیں۔ مگر یہاں 'تیر از کمان جستہ' کی صورت تھی، کیا کر سکتے تھے۔ البتّہ دل میں اُنھوں نے ٹھان لی ہو گی کہ آیندہ مولوی صاحب کو شکریہ ادا کرنے کی تکلیف نہ دینا ہی مناسب ہے۔

اس واقعہ کے کچھ ہی دنوں بعد میں حیدر آباد چلا آیا، پھر دو دفعہ دہلی میں مولوی صاحب سے میرا ملنا ہوا۔ پہلی دفعہ جو ملا تو یہ وہ زمانہ تھا کہ امہات الامہ کی وجہ سے مولوی صاحب پر بڑی لے دے ہو رہی تھی۔ میں نے بھی اس کا ذکر چھیڑا۔ کہنے لگے "بھئی مجھے تو اس کتاب میں کوئی ایسی چیز نظر نہیں آتی جس کی وجہ سے لوگ اس طرح برانگیختہ ہو جائیں۔ تم نے بھی یہ کتاب دیکھی ہوگی، آخر تم ہی بتاؤ کہ اس میں میں نے کون سی ایسی نئی بات لکھی ہے۔" میں نے خود امہات الامہ نہیں دیکھی تھی۔ مگر میں مولوی صاحب کے طرزِ تحریر سے واقف تھا اس لیے میں نے بھی کہا "مولوی صاحب آپ کا طرزِ تحریر مذاق کا پہلو

لیے ہوتا ہے وہ کچھ قصہ کہانیوں ہی میں مزا دیتا ہے۔ تاریخ کی کتابوں اور خاصکر مذہبی معاملات میں وہ کسی طرح کھپ نہیں سکتا۔ اگر لوگوں کو اعتراض ہوگا تو آپ کی طرز تحریر ہی کے متعلق ہوگا۔" مولوی صاحب نے کہا "میرے کلام مجید کے ترجمہ کے متعلق تو یہ اُدھم کیوں نہیں مچا۔" میں نے کہا "اس پر بھی لوگوں کے اعتراض ہیں۔ مگر اس میں آپ کا معاملہ اللہ میاں سے ہے اور یہاں انسانوں سے۔ مشہور مقولہ ہے کہ "با خدا دیوانہ باش و با محمدؐ ہوشیار" کچھ سوچتے رہے پھر کہنے لگے۔ ہاں بیٹا کہتے تو سچ ہو۔ اس قسم کی تالیفات میرے دائرۂ تحریر سے باہر ہیں۔ انشاء اللہ دوسرے ایڈیشن میں اس نقص کو رفع کر دوں گا۔

جب میں چلنے لگا تو فرمایا "کہو بیٹا! پھر ملو گے۔ ابھی تو تمھارے جانے میں بہت دن ہیں۔" میں نے کہا "انشاء اللہ ضرور آؤں گا۔" ہنس کر کہنے لگے انشاء اللہ کہنے کے بعد تم ضرور آئے۔ مسلمانوں کو جب کوئی کام کرنا ہوتا ہے تو ہزاروں قسمیں کھا کر کہتے ہیں کہ یہ کام میں ضرور کروں گا۔ مگر جب کسی کام کرنے کو جی نہیں چاہتا تو ہمیشہ یہی کہا کرتے ہیں کہ انشاء اللہ ضرور کروں گا ہم تو اس کے یہ معنی سمجھتے ہیں کہ اس کام کے کرنے کا تو ارادہ نہیں ہے۔ ہاں اگر خدا نے چاہا اور زبردستی یہ کام کرا دیا تو مجبوراً کر لیں گے۔" میں نے کہا "مولوی صاحب آپ کو "انشاء اللہ" کے یہ معنی پہنانے مناسب نہیں ہیں۔ آپ مذاقیہ پہلو مذہبی معاملات میں بھی نہیں چھوڑتے۔" کہنے لگے "میاں پہلے "انشاء اللہ" کے معنی دوسرے تھے آج کل کے مسلمان وہی معنی لیتے ہیں جو میں نے بیان کیے۔" خدا کی قدرت دیکھو کہ اسی رات کو عین میرے پلنگ کے نیچے طاعون کا چوہا مرا۔ اور صبح ہی کے میل سے میں ایسا دہلی سے بھاگا کہ حیدر آباد آ کر دم لیا۔

دوسری دفعہ جو میں ملا تو مولوی صاحب کی صحت جواب دے چکی تھی۔ چھت پر چھوٹا کمرہ تھا اس میں آ رہے تھے۔ رعشہ میں اضافہ ہو گیا تھا اور آنکھوں سے بھی کم دکھائی دیتا تھا۔ پلنگ پر بیٹھے رہا کرتے تھے۔ میں نے کمرے کے دروازے میں قدم رکھتے ہی بڑے زور سے سلام کیا۔ کہنے لگے "ہیں یہ کون صاحب ہیں"۔ میں نے کہا۔ "میں ہوں"۔ پھر پوچھا "آخر 'میں' کون ہوئے۔ نام کیوں نہیں بتاتے، ارے بھائی اب مجھے صاف نہیں دکھائی دیتا۔ ذرا قریب آؤ"۔ میں نے کہا "واہ مولوی صاحب واہ۔ اگر آواز سے نہیں پہچانا تو خوب پہچانا، دور سے پہچانئے تو بات ہے"۔ ایک دفعہ ہی ہنس پڑے اور کہنے لگے "اوہو، مرزا فرحت صاحب ہیں۔ بھلا اور کون یہ بے تکی باتیں کریگا، آؤ بیٹا آؤ۔ اب کے تو کئی برس کے بعد آئے"۔ میں پاس گیا، گلے لگا لیا، حالات پوچھتے رہے۔ باتیں کرتے کرتے کہا "ذرا دیکھنا بھئی گھڑی میں کیا بجا ہے"۔ میں نے گھڑی دیکھ کر کہا کہ "ساڑھے نو میں پانچ منٹ ہیں"۔ کہنے لگے "اوہو دیر ہو گئی۔ ذرا میرا جوتا اور جرابیں تو لے آؤ"۔ میں نے لا کر جرابیں پہنائیں۔ جوتہ سوکھ کر لکڑی ہو گیا تھا۔ وہ زبردستی پاؤں میں ٹھونسا۔ جوتہ پہن کھڑے ہو گئے میں نے کھونٹی پر سے اُتار کر شیروانی اور ٹوپی دی۔ وہ پہن کر کہنے لگے "چلو بھئی وقت تنگ ہو گیا ہے"۔ میں نے کہا "مولوی صاحب آخر کہاں جانا ہے"۔ کہنے لگے "بیٹا آج ایک مقدمہ کی پیشی ہے، وہاں جا رہا ہوں، ذرا مجھ کو کشمیری دروازہ تک تو لے چل"۔ بہرحال ہاتھ پکڑ کر نیچے اُترے، باہر دیکھوں تو کوئی سواری نہیں۔ میں نے کہا "مولوی صاحب خدا کے لیے اب اس عمر میں تو اس طرح پیدل نہ پھرا کیجئے۔ خدا نے سب کچھ دے رکھا ہے، آخر یہ کس دن کے لیے ہے، روپیہ اسی لیے ہوتا ہے کہ خرچ کیا جائے، بال بچّوں کی طرف سے

بھی بے فکری ہے۔ کیوں اس بڑھاپے میں آپ اپنے اوپر ظلم کرتے ہیں، ذرا اپنی حالت کو دیکھئے اور کشمیری دروازہ کو دیکھئے، یہ دو میل جانا اور دو میل آنا، آپ کو مضمحل کر دے گا۔ ذرا ٹھیر جائیے، میں گاڑی لے آتا ہوں۔" بہت بگڑے اور کہنے لگے "تجھکو میرے معاملے میں دخل دینے کی کیا ضرورت ہے۔ اب چلتا ہے تو چل نہیں تو میں کسی اور کو بلاتا ہوں۔ ابھی میرے ہاتھ پاؤں نے ایسا جواب نہیں دیا ہے کہ کشمیری دروازہ تک نہ جا سکوں۔" میں نے کہا "مولوی صاحب خدا کے لیے اب تو گاڑی رکھ لیجئے۔ اگر آپ خرچ نہیں اٹھاتے تو میں اٹھاؤں گا۔" ہنس کر کہنے لگے "کیوں نہو روپیہ اچھلنے لگا ہے، کیا میرے پاس اتنا روپیہ نہیں ہے کہ گاڑی رکھ سکوں۔ بیٹا بات یہ ہے کہ پہلے تو میں نے اس لیے گاڑی گھوڑا نہیں رکھا کہ سائیسوں سے ڈر لگتا تھا؛ ایک تو دانہ گھاس چراتے ہیں، دوسرے گھوڑے کی مالش نہیں کرتے، تیسرے گاڑی کا آج یہ توڑا کل وہ توڑا، کون بیٹھے بٹھائے اپنی بھلی چنگی جان کو یہ عذاب لگائے اور دن رات کا فکر مول لے۔ رفتہ رفتہ پیدل پھرنے کی عادت ہو گئی۔ اب آخری عمر میں گاڑی کی ضرورت ہوئی تو گاڑی رکھتے ہوئے شرم آتی ہے لوگ کیا کہیں گے کہ تمام عمر تو مولوی صاحب جوتیاں چٹخاتے پھرے، اب بڑھاپے میں گاڑی پر سوار ہو کر پھرتے ہیں۔ نا بھئی نا، اب گاڑی رکھنا وضعداری کے خلاف ہے۔" میں نے کہا "تو کمیشن ہی جاری کرا لیا ہوتا۔" کہنے لگے "وہ بھی میری وضعداری کے خلاف ہے۔ ہمیشہ کچہری میں جا کر گواہی دی، اب بڑھاپے میں اس وضعداری کو کیوں توڑوں۔" بہر حال یہی حجتیں کرتے کرتے کچہری پہنچ گئے۔ ڈپٹی صاحب کو اطلاع ہوئی۔ انہوں نے مولوی صاحب کو اپنے کمرے میں بٹھایا اور سب سے پہلے انہیں کا مقدمہ لے کر

ان کی شہادت قلمبند کی۔ اور یہ جس طرح گئے تھے اُسی طرح ہانپتے کانپتے میرا ہاتھ پکڑ کر گھر آئے۔

حیدرآباد آنے کے تھوڑے ہی دنوں بعد معلوم ہوا کہ اُس چہکتے ہوئے بلبل نے اس گلشن دنیا سے کوچ کیا۔ جب کبھی دہلی جاتا ہوں تو مولوی صاحب کے مکان پر ضرور جاتا ہوں۔ اندر قدم نہیں رکھتا مگر باہر بڑی دیر تک دیوار سے لگ کر دروازے کو دیکھا کرتا ہوں اور رہ رہ کر ذوق کا یہ شعر زبان پر آتا ہے:-

یہ چمن یوں ہی رہے گا اور سارے جانور
اپنی اپنی بولیاں سب بول کر اُڑ جائیں گے

اللہ بس باقی ہوس

---

# بنگالی اور اُردو

از

جناب محمد اجمل خان صاحب ایم۔اے، ایل ایل۔بی محقق اسلامیات (شانتی نکیتن بنگال)

غریب اُردو کے سوا ہر زبان کے بولنے والے اپنی زبان پر فخر کرتے ہیں اور اس غلط فہمی میں سب مبتلا ہیں کہ اُن کی زبان سے بہتر دنیا میں شاید ہی کوئی زبان ہو۔ دوسرے الفاظ میں اس کا یہ مطلب ہو سکتا ہے کہ اپنی زبان سے انسان کو فطرتاً محبت ہوتی ہے۔ اور فراوانیٔ محبت یقیناً جذبات کی شدت کی وجہ سے انداز نگاہ پر اثر ڈالتی ہے۔ حب الشیٔ یعمی و یصم۔

لیکن اُردو بولنے والے، یعنی وہ جن کی مادری زبان اُردو ہے کیوں اس فطری میلان سے محروم ہیں؟ اس کا جواب یہ ہے کہ بسا اوقات محبت کی لذتوں اور اُلفت کی کیفیتوں کو کسی نہ کسی ترکیب سے عقل کی ماتحتی میں لایا جا سکتا ہے، اور محبت کے بہتے ہوئے دھارے کا رُخ بدل دیا جا سکتا ہے۔ یعنی یہ نہیں کہا جاتا کہ اپنی زبان سے محبت نہ کرو۔ بلکہ ایسی زبان سے کرو جو "اپنی" تو ہو۔ سوال ہوتا ہے کہ اُردو اپنی نہیں تو کس زبان کو اپنی سمجھیں۔ جواب ملتا ہے کہ "اپنی" زبان وہ ہے جس میں اپنا مذہب ہے، اپنا تمدن ہے، اپنی روایات ہیں غرضکہ جس میں اپنا سب کچھ ہے۔ بہت سے سادہ لوح اس فریب میں آجاتے ہیں اور اُردو کی بجائے مذہب سے محبت کرنے لگتے ہیں یعنی اُردو سے بہت

دور ہو جاتے ہیں۔ اسی قسم کی منطق ہوتی ہے جس سے اکثر "والدین" اپنی اولاد کو دوسرے مشاغل کی محبت سے باز رکھتے ہیں اور کہتے ہیں کہ "میاں چند روز کی بات ہے۔ بی۔اے۔ پاس ہو جاؤ پھر دل کھول کے زندگی کی دلچسپیوں سے بہرہ اندوز ہو لینا" اور ہم نے تو یہی دیکھا کہ اکبر کا قول اکثر صادق آتا ہے۔ یعنی :-

امتحاں پیش نظر اور عاشقی بالائے طاق

لیکن کجا وہ مصحف روئے یار، اور کجا یہ اوراق تیرہ و تار؛ کجا وہ زندگی و تابندگی، کجا یہ مردنی و پژمردگی۔ وہ بہار کی صورت، یہ خزاں کا نمونہ، وہ جاں بخش، یہ جاں ستاں؛ بیچارہ طالب علم دیکھتا تو کتاب ہی کو ہے مگر حروف کی شکلیں کسی کے چہرے سے بدل جاتی ہیں اور کانٹ اور ارسطو کی موشگافیوں میں اسے کسی کے اُلجھے ہوئے گیسو نظر آنے لگتے ہیں؛ اور آخرکار جب لیلیٰ کی ماں کو مجنوں کے بی۔اے پاس کرنے سے ناامیدی ہوتی ہے تو دیکھنے والے بے اختیار پکار اُٹھتے ہیں کہ ہم نہ کہتے تھے کہ :-

کجا عاشق، کجا کالج کی بکواس!

ہرن پر لادی جاتی ہے کہیں گھاس!

منشا اس گزارش کا صرف یہ ہے کہ زبان کی محبت ہو یا مذہب کی، اگر اسے غیر فطری طریقوں سے غلط راستوں پر ڈالا جائے گا تو یقیناً نتیجہ وہی ہوگا جو ہندوستانی زبان کو ہندی بنانے اور اُلٹی گنگا بہا کر مذہبی خدمت کرنے کے نام سے آج کل ہو رہا ہے۔ یعنی ترقی معکوس!

کوئی ان نقلی محبت کرنے والوں سے پوچھے کہ زبان اساس مذہب و تمدن ہے یا مذہب اساس و بنیاد زبان؟ جاننے والے بتائیں گے کہ زبانوں کے

ذریعہ سے مذاہب نے ترقی کی ہو لیکن کسی مذہب نے آج تک کوئی زبان نہیں بنائی۔ اوستا مردہ ہوگئی لیکن مذہب زرتشت باقی ہو۔ عبرانی کے سمجھنے والے دنیا میں خال خال ہیں لیکن یہودیت کے نام لیوا جرمن اور روسی زبانیں بول رہے ہیں اور احیائے مذہب و تمدن کے پردے میں جامع فارقی کی اذان کو "دیوار گریہ" کے نقار خانے کے شور و ہنگامہ میں طوطی کی آواز سے بھی کم وقعت کردینا چاہتے ہیں۔ نصرانیت کا غلبہ جیسا کچھ ہو ظاہر ہو۔ لیکن آج کون ہو جو دعوے کرسکے کہ میں یسوع مسیح کی زبان سمجھتا ہوں جب کہ خود ناصرہ میں سینکڑوں سال سے عربی رائج اور آرامی کا کوئی نام بھی نہیں لیتا۔ بدھ اور ہندو مذہب کے متعلق بعد میں عرض کروں گا۔ اس سے پہلے ذرا اسلام کا بھی قصہ سُن لیجئے۔

لاریب کہ قرآن کی زبان عربی ہو۔ اور ہندستانی مسلمانوں کو دنیا میں سب سے زیادہ اس زبان اور اپنے مذہب سے محبت کا دعویٰ ہو۔ ایک حد تک ہندستان میں عربی کی تعلیم بھی رائج ہو۔ حتیٰ کہ بنگال کے اسکولوں میں اُردو اور عربی کو برابر کا درجہ دیا گیا ہو۔ فارسی کا کہیں تذکرہ نہیں۔ ممالک متحدہ آگرہ و اودھ میں عربی کی طرف خاص توجہ تھی۔ لیکن اکثر کتابوں کی تعلیم فارسی کے ذریعہ سے ہوتی تھی۔ وہاں اب آزاد مدارس بہت کم رہ گئے ہیں اور جو ہیں بھی اُن کی طرف عامۃ الناس کی توجہ کم ہوتی جاتی ہو اس لیے کہ جب سے عربی اور فارسی تعلیم کی حمایت سرکار دولت مدار نے شروع کی ہو اور منشی و دبیر، عالم و فاضل کے امتحانات رائج ہوئے ہیں اُس وقت سے تعلیم کا مقصد تعلیم نہیں رہا۔ بلکہ مقصد ملازمت ہوگیا ہو۔ کیفیت کم، کمیت زیادہ ہوگئی لیکن وہ طبقہ جو انگریزی مدارس کی طرف رجوع ہوا اور اُس میں سے کسی نے

زبان ثانوی کے طور پر عربی لے لی تو گویا اُس نے عالم اسلام پر ایک احسان و مروّت سے پاس ہونے کا یقین، اور پھر یہ غرور! ؟

بہرحال ہوا یہ کہ ان ناکارہ مدارس کی پیداوار نے مفتی بننے کی سند تو گویا لے لی، لیکن نہ حقیقت میں اُنھیں صحیح تعلیم ملی نہ وہ ملک و ملّت کے مفاد کے لیے عربی زبان کے ذریعہ سے اب تک کچھ کر سکے۔ کیا تو اتنا کیا کہ خدمت قرآن کی جگہ خدمت کعبہ کے نام سے چند روز ولایت ہو آئے، اور پورا ہندوستان خلافت کے مرکز بین الاسلامیت کے "خواب" دیکھنے لگا۔ ٹرکی نے نہ صرف خلافت کو ختم کر کے عربوں کی صحیح گوشمالی کی بلکہ اس نے عربی قبائل کی غداری کا جواب اس طرح دیا کہ عربی زبان کو بھی اپنی قومی لغت سے خارج کر دیا۔ اب مصطفےٰ کمال کی شخصیت تو وہی ہے جو پہلے تھی، لیکن ترک اسے اتاترک کہتے ہیں۔ قومی عصبیت یہی رنگ ایران میں لائی ہے۔ اور اگرچہ ان دونوں ممالک کے خمیر میں عربی زبان داخل ہے۔ لیکن پور داؤد اور اسی کے مثل دوسرے لوگوں کی مسلسل کوشش ہے کہ ماضی کو، حالانکہ زندہ ہے، درگور کر دینا چاہیے، اور "حال" قال کی کیفیت پیدا کرنا چاہیے۔ گویا کہ یہ قومیں مستقبل میں زندہ ہیں۔ ماضی دفن حال غائب اور صرف مستقبل کا خواب موجود عربی ممالک کو دیکھیے تو اُن کی حالت بھی زار ہے۔ صرف مصر کچھ زندہ ہے، وہاں کے ازہری علما جن کے سرگروہ علامہ رشید رضا مرحوم تھے، عربی زبان کی محبت میں اتنا غلو رکھتے ہیں کہ قرآن کا غیر زبانوں میں ترجمہ کرنا ہی حرام قرار دیتے ہیں۔ اور باوجودے کہ محمد مار ماڈیوک پکھتال مرحوم نے مجلس علمائے مصر کے سامنے یہ کہا کہ میں نے انگریزی میں قرآن کے معنی بیان کیے ہیں، ترجمہ نہیں کیا۔ یعنی یہ Translation = Rendering

نہیں ہی) لیکن ان کا ترجمہ مصر میں ممنوع قرار پایا[1]۔ حالانکہ نصرانیوں کے ترجمے کھلم کھلا فروخت ہوتے ہیں۔ اس لیے کہ ان کے فروخت کرنیوالے اپنی دلیلوں کو زبان شمشیر سے بیان کر سکتے ہیں۔

اب ہندستانی مسلمانوں کو صرف مغرب کی طرف دیکھنا باقی ہی اس لیے نہیں کہ ادھر کعبہ ہی یا مسلمان مغرب کو آسانی سے پہچانتا ہی۔ نہ اس لیے کہ مغرب زدہ انگریزی داں طبقہ اُدھر اپنا کعبہ نہیں پاتا۔ بلکہ اس لیے کہ ہندستان کے مسلمانوں سے کہیں زیادہ مسلمان ادھر بستے ہیں۔ اگر قبلۂ اولیٰ کے باشندوں کے لیے فلسطین کانفرنس وجود میں آئی ہی تو قبلۂ ثانی کے ماننے والے بھی تو کسی تحریک "شرق الہند" کے محتاج ہیں۔ چین کا ایک پورا صوبہ مسلمان ہی۔ کروروں مسلمان ملایا اور جزائر شرق الہند میں آباد ہیں۔ نہ عربی جانتے ہیں نہ فارسی حتّٰی کہ ۱۹۲۵ء سے اُنھوں نے ملائی وجاوی زبان کو عربی رسم خط میں لکھنا بھی چھوڑ دیا ہی اور لیٹن حروف اختیار کر لیے ہیں۔ پردے کا نام نہیں۔ اسلام بہر حال وہاں ہی' اور اس کا اثر بھی ہی۔ لاکھوں حاجی بھی ہیں لیکن باوجود ہندستان کے اجارہ داران اسلام کی عدم توجہی اور ڈچ حکومت کی "عنایات" کے اُنھوں نے اپنی قومی تعلیم کا ایک زبردست جال ملک بھر میں پھیلا دیا ہی' اور تعلیم کا ذریعہ ہی ان کی اپنی زبان اور لاطینی Latin رسم خط۔

شاید آپ کو حیرت ہو کہ پورے ہندستان کے مسلمانوں کی نصف آبادی مشرقی بنگال میں ہی' اور باوجودیکہ سرکار کمپنی بہادر سے حقوق دیوانی کی تفویض کے سلسلے میں دربار دہلی سے یہ شرط قرار پائی تھی کہ زبان عدالت

---

[1] رسالہ رشید رضا پکتھال مرحوم

فارسی اور رسم خط بھی فارسی ہی رہے گا، لیکن خود بنگال میں نواب سلیم اللہ خاں مرحوم اور اُن کے رفقار کار پر وہ لے دے ہوئی کہ فارسی تو درکنار، یہاں کے مسلمان اُردو سے بھی نا آشنا ہو گئے۔ اور کثیر تعداد ایسے مسلمانوں کی ہو جو بجا طور پر بنگالی کے مداح ہیں اور اسی زبان اور اسی رسم خط کو اپنا سمجھ کر استعمال کرتے ہیں۔ حقیقت یہ ہو کہ یہ مسلمانوں ہی کا کرم ہو کہ بنگالی زبان اس درجہ پر پہنچی ورنہ یہاں کے برہمن تو اس کا گلا کب کا گھونٹ چکے ہوتے۔ بہرحال اب وقت آگیا ہو کہ ترقی اُردو کے لیے بنگال سے جزائر شرق الہند تک ایک ایسی تحریک شروع کی جائے جو مستقل اور ٹھوس بنیادوں پر قائم ہو۔

بنگال میں اور اسی کے ساتھ ساتھ مشرق ادنٰی میں اُردو کی ترقی کے عظیم الشان امکانات پر غور کرنے سے پہلے ہمیں یہاں کی ادبی و سیاسی تاریخ کے اوراق کو گردش میں لانا چاہیئے۔ بدھ مذہب کا حال تو ظاہر ہی ہو، یہ ہندوؤں کی فرقہ پروری اور تنگ نظری کے خلاف ایک جہاد بھی تھا اور بغاوت بھی۔ شاید جہاد کا مفہوم بغاوت ہی کے لفظ سے زیادہ ادا ہو سکتا ہو۔ مسلمان فقیہ اعلار کلمۃ اللہ کے لیے اسے استعمال کرتے ہیں، لیکن گوتم بُدھ نے سماج کی چھوت چھات، جاتی کے بندھنوں اور داسیوں کی زندگی کا رُخ بدلنے کا نام جہاد رکھا تھا۔ اور بنگال میں اس کا خاصا اثر بھی ہو گیا تھا۔ ہندوؤں کا سب سے پہلا قانون ساز منو تھا، جو زمانہ قبل تاریخ میں پیدا ہوا تھا۔ اُس کے قوانین کا مجموعہ منو کا دھرم شاستر کہلاتا ہو۔ لیکن وہ اپنی اصلی صورت میں موجود نہیں۔ سُنی سُنائی باتیں اور رسم و رواج کے مجموعہ کو بھر کر سنگھتا میں جمع کر دیا گیا ہو۔ یہی منو کے نام پر رائج ہو۔ شاید یہی وجہ ہو کہ گوتم بُدھ جو بہت بعد میں پیدا ہوئے اور اُن کے ماننے والے

کافی تعداد میں بنگال میں تھے، اس قانون کے مطابق اچھوت قرار پائے۔ یہ بھی ممکن ہو کہ آریوں نے بُدھ سے پہلے ہی اس مُلک کے جنگلات اور جنگلی اقوام کا لحاظ رکھتے ہوئے اسے مردود قرار دیدیا ہو۔ ڈی۔سی۔سین نے "تاریخ ادبیات بنگال" کے صفحہ ۳ پر لکھا ہو "قوانین منو کے مطابق ہر ایک ہندو پر واجب ہو کہ وہ اس ملک (بنگال) سے کوئی تعلق نہ رکھے۔ اس میں نجس وناپاک (بیدھرم) ہو جانے کا خطرہ ہو۔ آنند تیرتھ کے سے مشہور شارح کا قول ہو کہ بنگال راکشسوں اور پیشاچیوں کا مسکن ہو۔" اس کا یہ نتیجہ ہو کہ آج تک شمال مغربی ہندُستان کے ہندوؤں کے نزدیک بنگالی قوم کا درجہ ہندو سماج میں بہت ہی ادنیٰ ہو۔

سب سے پہلے بُدھ مذہب والوں نے سنسکرت کو چھوڑا، اور ملکی زبانوں میں مذہبی لٹریچر کو رائج کیا؛ بنگالی زبان کے پہلے محسن وہی ہیں۔ یہ دسویں صدی مسیحی کی بات ہو۔ لیکن جب برہمنوں نے قتل عام اور جلا وطنی کے ذریعہ سے بودھوں کو برھما اور چین کی طرف بھگاکر ملک کو صاف کردیا، تو کرشنا پنڈت نے بارھویں صدی مسیحی میں بنگالی زبان کا نام پیشا جی، پراکرت (بھوتوں کی زبان) قرار دے کر ایک گرامر (قواعد زبان) لکھی، سنسکرت کے حامیوں نے اسے قبول نہیں کیا، اور بنگالی بولی تحریری زبان ہوتے ہوتے رہ گئی۔ مذہب، عبادت و قربانی کے اجارہ داروں نے اسی پر اکتفا نہیں کیا کہ بودھوں کی زبان، مذہب اور رسوم کو مٹا نے، بلکہ کمال یہ کیا کہ خود اپنے لٹریچر کے کسی حصہ میں اس واقعہ کا تذکرہ بھی نہیں آنے دیا، لیکن بودھ گیا کا وہ عظیم الشان بُدھ مندر زبان حال سے اس کی شہادت دے رہا ہو کہ مذہب کے نام پر اہنسا کے ماننے والے جب ہنسا پر اُتر آتے

ہیں تو سیکڑوں بُتوں کے نہ صرف ناک کان کاٹ لیتے ہیں بلکہ زندہ آدمیوں کے ساتھ ایسے مندروں کو بھی دفن کر دیتے ہیں جن کی شکست وریخت اُن کی اُستواری کی وجہ سے ناممکن ہوتی ہو۔ سیکڑوں سال کے بعد آج گیا کا مندر، جو چار مینار سے دونا بلند ہو، زمین کی گہرائیوں سے اس طرح برآمد ہوا ہو کہ گویا ہندوستان کے فرنگی حکمران حضرت مسیح کے سچے جانشین ہیں کہ مُردوں میں جان ڈال رہے ہیں۔ بہرحال ہندوؤں نے اس غم و غصّہ کا بنگال میں جس طرح اظہار کیا وہ بزدلانہ انتقام کی مکروہ تصویر ہو۔ ایک نمونہ راجہ سودھنوا اس طرح پیش کرتا ہو کہ جب وہ بودھوں اور جینوں کے ہم خیال راجاؤں کو گرفتار کرتا تھا تو حکم دیتا تھا کہ "اُن کے سر کلہاڑیوں سے کاٹے جائیں اور اوکھلیوں میں ڈال کر موسلوں کی مار سے اُن کا بُھرتا بنایا جائے۔"

(تاریخ ادبیات بنگال صفحہ ۶)

**عام حالات بنگال** عام حالات سے میرا منشا بنگال کا مختصر جغرافیہ اور تاریخ بیان کرنا ہو۔ جغرافیہ اس لیے کہ طبعی اور جغرافی کیفیتوں کا ہر ایک زبان پر بہت بڑا اثر پڑتا ہو، اس کے بغیر زبان کا صحیح ارتقا سمجھنا ناممکن ہو۔ حقیقت یہ ہو کہ زبان نہ صرف اظہار خیال کا ذریعہ ہو بلکہ ایک ایک لفظ اپنے اندر ایک پوری تاریخ پوشیدہ رکھتا ہو جو اُس کے طبعی ماحول، تمدّن اور فلسفہ کا آئینہ ہوتا ہو۔ تاریخ اس لیے کہ سیاسی حالات کا انسان کے تمدّن و معاشرت سے اتنا گہرا تعلق ہو کہ اگر اس کا علم نہ ہو تو کوئی یہ نہیں بتا سکتا کہ شمالی افریقہ کی زبان عربی کیوں ہو، امریکہ میں انگریزی کیوں رائج ہو۔ حالانکہ نہ سندھ میں عربی بولتے ہیں نہ افغانستان میں فارسی۔ ایک طرف قدیم تمدّن و زبان

مٹ گئی، دوسری طرف ملکی بولیوں کو زبان بننے کا فخر حاصل ہوا۔

**جغرافیہ** موجودہ بنگال کا رقبہ چوراسی ہزار مربع میل سے کچھ زیادہ یعنی برطانیہ سے کسی قدر کم ہی۔ لیکن اس کی آبادی پورے جزائر برطانیہ و آئرستان سے زیادہ ہی۔ یہاں ہمیشہ ہرے بھرے سدابہار درخت دکھائی دیتے ہیں اس لیے کہ زمین زرخیز ہی اور پانی کی کثرت ہی۔ اتنی کثرت کہ سیلابوں کی وجہ سے لاکھوں آدمی خانماں برباد ہو جاتے ہیں، مویشی مرجاتے ہیں اور ربونے کا غلّہ اور آلات کشاورزی تک تباہ ہو جاتے ہیں۔ نیتجہ قحط ہوتا ہی۔ لیکن بسا اوقات یہی سیلاب مفید بھی ثابت ہوتے ہیں جن سے ہر سال نئی قسم کی کھاد کی ایک تہ زمین پر چڑھ جاتی ہی جس میں دھان، کیلا اور اسی قسم کی چیزیں اچھی پیدا ہوتی ہیں۔ سیلابوں کی وجہ علاوہ بارش کے یہ بھی ہی کہ اس ملک میں پورے شمال مغربی ہندستان کا کیچڑ اور مٹی دریاؤں کے ذریعہ جمع ہوتا رہتا ہی اور دریا اکثر اپنا رُخ بدل دیتے ہیں، یا مختلف ندیوں میں تقسیم ہو جاتے ہیں۔ یہ حالت پٹنہ سے شروع ہو جاتی ہی۔ قدیم شہر پٹالی پتر دریائے گنگا کے کیچڑ میں بیس فٹ نیچے دفن ہی۔ اب نیا شہر اُسی پر آباد ہی۔ لیکن جہاں جہاں دریاؤں نے اپنا راستہ بدل دیا ہی اُس کا یہ نیتجہ ہوا ہی کہ وہ بستیاں جو اُن کے کنارے آباد تھیں، تباہ ہو گئیں۔ یاد رکھنا چاہیئے کہ قدیم تمدّن ہند دریاؤں کا مرہون منت ہی۔ اور اب بھی دریاؤں سے سیکڑوں صنعتوں اور حرفتوں کو نہ صرف مدد ملتی ہی بلکہ ان کے ذریعہ سے بہت کم خرچ میں زیادہ مال ایک جگہ سے دوسری جگہ آ جا سکتا ہی۔

پانی کی کثرت کا لازمی نیتجہ تالابوں کی کثرت ہی۔ کنوئیں بھی ہیں۔

لیکن اُن کی ضرورت ہی نہیں۔ اس لیے کہ یہاں کوئی ایسی چیز مثل گیہوں یا جَو کے کاشت نہیں کی جاتی کہ اُس کے لیے آب پاشی کی ضرورت ہو۔ عموماً سب کاشتکاری بارانی ہو، چاہی کا وجود نہیں۔ آبادی کا تین چوتھائی حصّہ زراعت پر گزران کرتا ہو۔ مشرقی بنگال میں صرف چاول اور جوٹ کی کاشت کی جاتی ہو۔ اور مؤخرالذکر دنیا میں سوائے بنگال کے کہیں پیدا نہیں ہوتا۔ تلہن، نیشکر اور تمباکو کی بھی کاشت کی جاتی ہو اور کہیں کہیں روئی بھی پیدا ہوتی ہو۔ اور زیادہ تر چاول، مچھلی، تیل پر پوری آبادی کی زندگی کا انحصار ہو۔

فرنگیوں کی آمد کے ساتھ ساتھ دیہی مصنوعات کی مانگ گھٹ گئی ہو۔ اور کارخانوں کا تیار کیا ہوا مال، خصوصاً کپڑا فروخت ہونے لگا ہو، چار، کان کنی، جوٹ مل، لوہے کی صنعت اور ریلوے کے کارخانوں میں ہندُستانیوں کو مزدوری مل رہی ہو، جن کے سرمایہ دار اور ناظم زیادہ تر یوروپین ہیں۔ بعض چھوٹی صنعتوں میں ہندُستانی کمپنیاں بھی کام کر رہی ہیں۔ مثلاً صابون، دیاسلائی، چھتری، ٹین کے صندوق، پنسل اور سگرٹ سازی کا کام شروع ہوگیا ہو۔ مرشدآباد میں خالص ریشم اور مالدہ میں ٹسر (روئی اور ریشم کو ملاکر) کپڑا تیار کرتے ہیں۔ چونکہ بنگالی تمدّن کا انحصار یہاں کی معتدل آب و ہوا کی وجہ سے بہت سادہ ہو یعنی صرف ایک دھوتی اور ایک چادر کے سوا مرد و زن کو کسی لباس کی ضرورت نہیں ہوتی، اور کثرت باراں کی وجہ سے ننگے پاؤں رہنے کا عام دستور ہو۔ کپڑوں کا سینا اور دیگر لوازم تمدن کی ابتدا مسلمانوں کی آمد کے بعد سے ترقی پذیر ہوئی۔ اس لیے جتنی عمدہ صنعتیں یہاں ترقی کر سکیں وہ سب مسلمان اُمرا کے درباروں کی فن

نوازی کا ثبوت دیتی ہیں۔ ریشمی کپڑوں کے نام ظاہر کرتے ہیں کہ تمدن اسلامی کا اثر کس طرح مختلف شکلوں میں ظاہر ہوا تھا۔ یہاں چندری کا نام "بلبل چشم" ہے۔ جس کپڑے میں چاند تارا بناتے ہیں اُسے "چاند تارا" کہتے ہیں۔ "آب رواں" باریک کپڑا ہوتا ہے۔ مرشد آباد میں ہاتھی دانت کا بے مثل کام ہوتا ہے۔ کٹک ڈھاکہ اور مرشد آباد میں سُنار اور سادہ کار اس کثرت سے پائے گئے ہیں کہ بہت کم ممالک ان کا مقابلہ کر سکتے ہیں۔ ڈھاکہ کی کشیدہ کاری اور سوزن کاری کا مال اب تک ٹرکی جاتا ہے۔ اور جام دانی اور چکن دور دور مشہور ہے۔ پورنیہ اور مرشد آباد میں تھوڑا سا بدری کام بھی ہوتا ہے۔

**ضروری التماس** اس سلسلے میں ضروری عرض یہ ہے کہ ماہرین علم الالسنہ کا اس امر پر اتفاق ہے کہ انسان اپنے فطری ماحول سے اثر پذیر ہو کر الفاظ بناتا ہے۔ جو نیا لفظ بنتا ہے وہ یا تو مقامی احوال کا مظہر ہوتا ہے یا کسی دوسری قوم کے تمدن کے اثر سے مستعار لیا جاتا ہے۔ اور رفتہ رفتہ مقامی زبان کا جزو بن جاتا ہے۔ اس قسم کی ہزاروں مثالیں اُن اقوام میں پائی جاتی ہیں جن کا دوسری قوموں سے سیاسی، تجارتی یا مذہبی تعلق ہوتا ہے۔ جن قوموں کا تمدن پست ہوتا ہے وہ مجبور ہوتی ہیں کہ خصوصیت سے اسما (Names) اور (Adjectives) کی کمی کو دوسری زبانوں سے لیکر پورا کریں۔ اس نظریہ کی روشنی میں آپ ملاحظہ فرمائیں گے تو معلوم ہوگا کہ کھانے پینے، پہننے اوڑھنے حتیٰ کہ رشتے ناتے اور موسم و وقت کے متعلق بھی سیکڑوں الفاظ اُردو زبان کے بنگال میں رائج ہیں۔ اس طرح اُردو نے ہندوستان کی مختلف قوموں میں جو اتحاد و اتفاق پھیلانے کی مضبوط بنیاد ڈالی وہ نہ تو کسی مذہب سے ہو سکی اور نہ کسی حکومت کے دباؤ سے۔ اس بنیادی اتحاد میں رخنہ ڈالنا

یقیناً ہندستان کی متحدہ قومیت کو تباہ کرنا ہی۔

**تاریخ** بنگال کی مختصر تاریخ یہ ہی کہ زمانۂ قدیم میں یہاں کے اصلی باشندے دراوڑ تھے جو اب تک چھوٹا ناگپور، اڑیسہ اور سنتھال پرگنوں میں پائے جاتے ہیں۔ ان کا تعلق زبان اور شکل و صورت کے اعتبار سے ملکا، بیگو، انڈو چائنا اور جزائر شرق الہند سے لے کر آسٹریلیا کے باشندوں تک قائم کیا جاسکتا ہی۔ کہا جاتا ہی کہ پہلے ان کا عظیم الشان تمدن تھا۔ آریوں نے اسے مٹا دیا۔ اور اب نہ ان کے پاس زمینیں ہیں نہ مستقل جائے قیام۔ زیادہ تر مزدوری پر بسر اوقات ہوتی ہی۔ سنتھالوں کی ایک خصوصیت یہ باقی ہی کہ ان میں چوری، بھیک اور بدکاری کا قطعی وجود نہیں۔ یہ لوگ عام بنگالیوں سے بہت زیادہ محنتی اور جفاکش ہیں اور سنتھالی بولی بولتے ہیں جس کی ڈکشنری بھی مشنریوں کی بدولت بن گئی ہی اور باوجودے کہ ان میں سے اکثر عیسائی بنا لیے جاتے ہیں لیکن وہ اپنے قدیم تمدن و طرز زندگی کو نہیں چھوڑتے۔ آسام کی طرف 'کھاسی' بولی رائج ہی۔ یہ بھی قیاس کیا جاتا ہی کہ یہاں کے اصلی باشندے مغربی چین سے آسام اور وہاں سے بنگال آئے ہوں گے۔

آریوں نے گنگا کی وادی میں فتوحات شروع کیں۔ اور جنوبی بہار تک چلے آئے۔ مسیح کے چھ سو سال پہلے مگدھ (جنوبی بہار) کا راج قائم ہوگیا تھا۔ یہ ملک موریہ سلطنت کا مرکز تھا۔ اس مرکز پٹنہ کے قریب شہر راجگیر میں تھا۔ اسی کے قریب سینگا راجاؤں کا مرکز تھا جس کا دارالسلطنت 'ویسالی' تھا۔ یہ مقام ضلع مظفرپور (بہار) کا موجودہ گاؤں بیساڑ ہی۔ اسی راج کے زمانے میں جین مذہب کے بانی مہابیر پیدا ہوئے تھے، جنھوں نے پٹنہ کے قریب وفات پائی۔ یہ ویسالی کے راجاؤں کے خاندان سے تھے۔ گوتم بدھ بھی اگرچہ

مگدھ میں پیدا ہوئے تھے لیکن بہار ہی میں بودھ گیا کے ایک پیپل کے درخت کے نیچے اُنھیں فراغت کاملہ (نروان) کا روشن خواب دکھائی دیا تھا۔ اشوک (۲۷۲ سے ۲۳۱ قبل مسیح) کے زمانے میں بُدھ مذہب کافی عروج پر تھا۔ اس لیے سلطنت مذہب کے ساتھ تھی اور خود اشوک نے ڈیڑھ لاکھ باشندگان کالنگا و اُڑیسہ کو غلام بنانے اور ایک لاکھ سے زیادہ کو قتل کرنے کے بعد خون ریزی سے توبہ کر لی تھی اور بُدھ مذہب کا پیرو بن گیا تھا۔ اب باورچی خانے کے صرف کے لیے ہزاروں جانوروں اور چڑیوں کے بجائے صرف چند جانور کاٹے جاتے تھے۔

ٹھیک اُس وقت جب کہ عرب سے آفتاب حرّیت و مساوات طلوع ہو رہا تھا، بنگال، بہار اور اُڑیسہ میں بنگال کے شاشنک راجاؤں نے مذہب کے نام پر قتل عام جاری کر رکھا تھا۔ پٹالی پُتر (پٹنہ) نذر آتش ہو چکا تھا، مقدس پیپل برباد، اور بُدھ مندر (وہار) زیر زمین کیے جا رہے تھے۔ لیکن راجہ ہرش نے ان مظالم کو روک دیا اور بہت جلد خانقاہ 'نالندہ' (متصل پٹنہ) میں دس ہزار سے زیادہ بھکو اور طالبان علم جمع ہو گئے۔ یہ ہندستان کی عظیم الشان یونیورسٹی صرف بُدھ مذہب والوں کی مرہون منّت ہے۔ ہرش کے بعد طوائف الملوکی رہی۔ نویں صدی مسیحی میں شمالی بنگال اور بہار پر 'پال' خاندان کے راجاؤں نے راج شروع کیا۔ بارھویں صدی میں 'سین' راجاؤں نے پورے بنگال پر قبضہ جما لیا۔ اور پال خاندان کو نکال باہر کیا۔ یہ خاندان متعصب قسم کے ہندوؤں کا خاندان تھا جنھوں نے زبان سنسکرت کی کافی سرپرستی اور اشاعت کی۔

جہاں تک بنگالی زبان کا تعلق ہے اُس زمانے میں کوئی کام نہیں

ہوا۔ سنسکرت کے مقابلہ میں اسے علمی زبان بننے کا کوئی موقعہ نہ تھا۔ یہ فخر مسلمانوں کو ہے کہ اُنھوں نے بنگالی بولی کو زبان بنایا، اور اب تو وہ ہندستان کی بہترین زبانوں میں شمار کی جاتی ہے۔ مسلمانوں کے ابتدائی دور کی ایک کتاب "شنیسہ پران" ہے۔ اس میں پران کے خداؤں یعنی شیو، وشنو اور برہما وغیرہ کا حال نئے انداز میں بیان کیا ہے جس میں ایسے الفاظ بھی آجاتے ہیں جن سے بُدھ کے نروان کی جھلک آتی ہے۔ اس میں خلق عالم سے لے کر دھرم پوجا کے طریقوں تک کا حال ہے، اس میں نثر بھی ہے، اور آخری باب جو بہت بعد کا لکھا ہوا معلوم ہوتا ہے، "نرنجن کے غضب" کے عنوان سے شروع ہوتا ہے۔ اس کے ایک جزو کا ترجمہ ملاحظہ فرمائیے:۔

"جاج پور اور مالدہ میں سولہ سو مضبوط برہمنوں کا اجتماع ہوا۔ یہ ویدک دھرم کے ماننے والے تھے۔ ان کا دس دس بارہ بارہ آدمیوں کا جتھا اُن ست دھرمیوں (بُدھ مذہب والوں) کو قتل کرنے لگا جو اپنے مذہب پر لعنت اور گالیاں دینے سے انکار کرتے تھے۔ جب وہ ویدوں کے منتر پڑھتے تھے تو اُن کے مُنہ سے شعلے نکلتے تھے۔ ست دھرمی اُنھیں دیکھ دیکھ کر لرزتے تھے اور 'دھرم' سے دعائیں کرتے تھے کہ وہ انھیں بچائے۔ دھرم کے سوا اُنھیں کون بچانے والا تھا؟ (اس لیے کہ بُدھ مذہب میں خدا کے متعلق خاموشی ہے۔ وہ صرف تین لفظ جانتے ہیں۔ بُدھ، دھرم، سنگھ) اس طرح برہمنوں نے اس زمین پر ظلم کیا اور مخلوقات کو تباہ کیا۔ دھرم، جو بیکنٹھ (بہشت) میں تھا، یہ دیکھ کر رنجیدہ ہوگیا وہ دنیا میں مسلمان بن کر چلا آیا۔ اس کے سر پر سیاہ ٹوپی تھی اور ہاتھ میں ایک کمان وہ گھوڑے پر سوار تھا۔ اس کا نام خدا تھا۔ نرنجن نے بہشت میں اپنا یہ اوتار لیا۔ سب دیوتاؤں نے متفقہ

فیصلہ کیا کہ وہ پاجامے پہنیں گے۔ برھما نے محمد کا اوتار لیا۔ وشنو پیگام ور (پیغام بر یعنی جبرئیلؑ) بنا اور شیو آدم مفا (آدم)۔ گنیش غازی کے روپ میں نمودار ہوا۔ کارتک قاضی بنا۔ نارد نے شیخ اور اندر نے مولانا بننا پسند کیا بہشت کے رشی فقیر بن گئے۔ سورج، چاند اور دوسرے دیوتا سپاہی بن گئے اور ڈھول بجانے لگے۔ دیوی چندی نے حیا بی بی اور پدماوتی نے بی بی نور کی صورت میں ظہور کیا۔ اب یہ سب دیوتا متفقہ طور پر جاج پور کی طرف روانہ ہوئے۔ اس میں داخل ہوکر اُنھوں نے مندروں اور مٹھوں کو توڑ ڈالا۔ ہر طرف شور تھا: "پکڑو! پکڑو!"

"رامائی پنڈت" اپنا سر 'دھرم' کے قدموں پر رکھ کر عرض کرتا ہی کہ آپ نے کتنا اچھا ہنگامہ بپا کیا ہی!"

(دیکھیے :- History Of Bengali Language literature

By D.N. Sen B.A, Calcutta University 1911. P.P. 36, 37)

معلوم نہیں یہ کس لڑائی کی طرف اشارہ ہی۔ لیکن اتنا ضرور ہی کہ عام طور پر مسلمانوں کو دیوتا مانا جاتا تھا اور اب بھی مقابلۃً زیادہ جری اور جفاکش ہیں یہ بھی نہیں معلوم کہ شاعر نے اِندر کو مولانا کیوں بنایا۔ حالانکہ اندر کے متعلق حضرت جان عالم واجد علی شاہ مرحوم نے ایک حد تک صحیح نظریہ قائم کیا تھا کہ وہ ناظم بہشت و نغمہ و سرود ہی۔ ممکن ہی کہ مولانا کی مجالس میں حال و قال چنگ و رباب کی موجودگی سے شاعر کو یہ سوجھی ہو کہ یہ مسلمانوں کے اندر ہیں۔ بیچارے غازیوں کو اتنی فرصت کہاں تھی کہ وہ صرف قول و قوال تک محدود رہیں اور عمل جہاد اور نغمۂ شمشیر کو چھوڑ سکیں۔

غرضکہ مسلمانوں کی بنگال میں اس طرح آمد آمد ہوتی ہی کہ "اندر سبھا"

(امانت) میں گویا اندر تشریف لا رہے ہیں - اس سے پہلے کا زمانہ ہماری نظروں سے اس تیزی سے گزر جاتا ہے کہ سوائے مہابیر، بدھ، فاہیان اشوک ہیون سانگ کے قصوں کے اور کچھ نظر نہیں آتا۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ یہ ایک خواب تھا جس کی تعبیر کہیں کسی لاٹھ سے ہوتی ہے کہیں کتبہ سے، کہیں کوئی مدفون مندر نکل آتا تھا یا کسی شاعر کا بھوج پتر پر لکھا ہوا کلام ۔

بنگال کا تاریخی زمانہ جنرل بختیار خلجی کے نام سے شروع ہوتا ہے جسکے سامنے بلامبالغہ موجودہ زمانے میں کوئی سپہ سالار نظر نہیں آتا۔ اس نے ڈیڑھ درجن سواروں کے ساتھ اپنی پوری فوج کو بہت پیچھے چھوڑ کر لکھنوتی پر (جو بعد میں گور کہلایا) حملہ کر دیا۔ اور سین راجہ کو جس کی راجدھانی بنارس سے سمندر تک تھی - شہر سے فرار ہونے پر مجبور کیا۔ بختیار خلجی نے اس کی جائے پناہ بکرم پور بھی لے لی اور غریب راجہ نے مع اپنے خاندان کے چتا پر جل مرنا پسند کیا۔ آخر کار فاتح نے ڈھاکہ کے قریب سنار گاؤں میں دم لیا، جسے اپنا دارالسلطنت بنا کے اس نے غلام بادشاہ قطب الدین ایبک سے آزاد ہو کر بنگال میں پہلی مسلمانوں کی سلطنت قائم کی۔ یہ واقعہ رائے پتھورا کی شکست اور شہاب الدین غوری کے دہلی فتح کرنے کے چھ سال بعد یعنی ۱۱۹۸ء کا ہے۔ اب مسلمانوں کی آپس کی لڑائیاں شروع ہو گئیں اور جو لوگ یہ سمجھتے ہیں کہ مسلمان حمایت دین کے لیے ہمیشہ جنگ کیا کرتے ہیں اب ان کی حالت ملاحظہ فرمائیں۔

باوجودیکہ بنگال کی آب و ہوا ایسی نہ تھی کہ کوئی یہاں رہنا پسند کرتا لیکن دولت و جاہ کی طمع نے ۱۲۲۵ء میں التمش کو مجبور کیا کہ خود بدولت بنگال کے صوبہ دار کی گوشمالی کریں۔ لیکن اس کے مرنے کے بعد پھر بنگال میں خودسری

کا دَور دَورہ شروع ہو گیا۔ جب بلبن فرماں روا ہوا تو اُس نے طغرل خاں والیٔ بنگالہ کو خود جاکر شکست دی۔ اور نہ صرف طغرل کو قتل کیا بلکہ گور کے باغیوں کے لیے دو میل تک پھانسیوں کی قطاریں کھڑی کر کے وہ سبق پڑھایا جس کا آموختہ دُہرانے کی نوبت اس عالم فانی میں پھر نہیں آئی۔ ۱۳۲۳ء میں بہادر شاہ نے خود مختاری کا اعلان کیا اور شاہان تغلق کو اس کی سرکوبی کرنی پڑی۔ لیکن پھر پانچ سال بعد فخرالدین مبارک شاہ نے بنگال کو مرکزی حکومت سے آزاد کر ہی لیا۔

اس دَور حریت و آزادی میں چار خاندانوں کے چوبیں بادشاہوں نے بنگال پر دو سو سال تک حکومت کی۔ آخری خاندان حسین شاہی کا بانی ایک شخص علاء الدین عربی نسل سے تھا جسے شیر شاہ نے ختم کر دیا اور وہ خود ۱۵۴۰ء میں دہلی کا بادشاہ بن بیٹھا۔

پٹھانوں کو زمانے نے زیادہ مُہلت نہ دی، اور اگرچہ اُنھوں نے اُڑیسہ کو بھی ۱۵۶۸ء میں اپنے زیر نگیں کر لیا تھا لیکن آخرکار ۱۵۷۲ء میں اکبر کی فوجوں نے داؤد خاں تاجدار بنگال کو راج محال میں شکست دے کر بنگال کو فتح کر لیا۔ اب اُس زمانے کی چند شکستہ عمارتیں اور سہسرام میں شیر شاہ (المتوفی ۱۵۴۵ء) کا مقبرہ باقی رہ گیا ہے۔

مغلوں کے ابتدائی سو سال کے زمانہ میں بنگال میں بائیس صوبہ داروں نے حکومت کی۔ سولھویں صدی کے اخیر میں ٹانڈہ سے راج محال میں دارالحکومت تبدیل ہوا۔ شایستہ خاں نے ۱۶۶۶ء میں اُن پرتگیزوں کا صفایا کر دیا جو لوٹ مار کرنے اور غلاموں کی تجارت کے سلسلے میں بحری ڈاکو بن گئے تھے اور ساحل ہی نہیں بلکہ ڈھاکہ تک تباہی پھیلا چکے تھے۔

کے ساتھ اُس کے نام کو بھی لے لیتی ہیں۔ یہ عام قاعدہ ہے لیکن مستثنیٰ صورتوں میں ایسا بھی ہوتا ہے کہ اگر اپنی زبان میں کوئی ایسا لفظ موجود ہے جو بغیر کسی خاص زحمت کے باہر کی آئی ہوئی نئی چیز پر ٹھیک بیٹھتا ہے تو اپنی ہی زبان کا لفظ استعمال کر لیا جاتا ہے، مثلاً آلو، یہ چیز ہمارے ہاں باہر سے آئی اور اہلِ یورپ لے کر آئے۔ یہ نئی دنیا کا تحفہ ہے جو یورپ اور دوسرے ممالک میں پہنچا۔ اس کا دیسی نام پوٹے ٹو potato ہے اور یہی نام کم و بیش صوتی تغیر کے ساتھ ہر ملک میں پایا جاتا ہے۔ ہندستان والوں نے اس کا نام آلو رکھ دیا کیونکہ ایسی ترکاریوں اور پھلوں سے مشابہ ہے جن پر آلو کا نام صادق آتا ہے۔ امرود کی وجہ تسمیہ بھی ایسی ہی ہے۔ پہلوی زبان میں امرد بہی یا بِہ کو کہتے ہیں۔ چونکہ یہ پھل بہی سے مشابہ ہے اس لیے اس کا نام امرود پڑ گیا۔ لیکن جب اپنی زبان کا لفظ آسانی سے نہیں ملتا تو غیر زبان کا بنا بنایا لفظ لے لیا جاتا ہے۔ مگر عموماً اور اکثر یہ ہوتا ہے کہ ایسی صورتوں میں بھی جب کہ ہم بغیر زیادہ زحمت کے اپنی زبان کے ذخیرے سے مناسب لفظ گھڑ سکتے ہیں، غیر زبان کا لفظ اختیار کر لیا جاتا ہے۔ انسان بالطبع کاہل واقع ہوا ہے۔ جب بنی بنائی چیز ملتی ہے تو زحمت گوارا نہیں کرتا۔ لیکن جب کوئی شے ایسی ہے جو ہمارے ملک میں بھی پائی جاتی ہے تو کوئی وجہ نہیں کہ ہم اُس کے لیے خواہ مخواہ غیر زبان کا لفظ استعمال کریں۔ عموماً ایسا نہیں ہوتا یہی وجہ ہے کہ دخیل الفاظ زیادہ تر یا تو اصطلاحی ہوتے ہیں یعنی اُن کا تعلق کسی سائنس یا علم یا اس کی کسی شاخ سے ہوتا ہے یا ایسی قدرتی اشیا یا حرفوں یا صنعتوں سے متعلق ہوتے ہیں جو دوسرے ملک میں نہیں ہوتیں۔ ان الفاظ سے بغیر دقت کے یہ معلوم ہو سکتا ہے کہ کس قوم نے کس سے لیا

سیکھا یا کیا لیا۔ اب ہم دخیل الفاظ کی نوعیتوں اور اُن کی مختلف کیفیتوں سے بحث کریں گے۔

جیسا کہ اوپر لکھ چکا ہوں مسلمان اس ملک میں فاتح کی حیثیت سے آئے۔ ان کی زبان فارسی تھی۔ جب دلی میں ان کی حکومت کو استقلال ہوگیا تو اہل ملک کے میل جول سے دونوں کی زبانوں میں ربط بڑھا۔ یہ عام قاعدہ ہے کہ جب دو مختلف زبان بولنے والے ایک جگہ رہتے سہتے ہیں تو آپس میں بات چیت کرنے اور ایک دوسرے کو اپنی بات سمجھانے کے لیے ایک دوسرے کے لفظ استعمال کرتے ہیں۔ یہی یہاں ہوا۔ مسلمانوں نے ہندی اور ہندوؤں نے فارسی لفظ اپنی بول چال میں استعمال کرنے شروع کیے۔ یہ کاروباری اور مجلسی ضرورت کا تقاضا تھا۔ لیکن یہ سلسلہ رفتہ رفتہ اتنا بڑھا کہ اس نے ایک مدت کے بعد نئی زبان کی صورت اختیار کرلی جسے ہم اردو کہتے ہیں۔ جب مغلوں کا دور دورہ ہوا تو اس ربط ضبط کو اور فروغ ہوا۔ ہم جنھیں مغل کہتے ہیں یہ درحقیقت ترک تھے۔ مغل بادشاہ اور اُمرا فارسی کے علاوہ ترکی بھی جانتے اور بولتے تھے۔ آخر تک اُن کے ہاں یہ دستور رہا کہ شاہزادوں اور سلاطین کو ترکی بھی سکھائی جاتی تھی۔ یوں بھی فارسی میں ترکی لفظ بکثرت پائے جاتے ہیں۔ اُردو میں ترکی لفظ زیادہ تر فارسی کے ذریعے سے آئے ہیں۔ براہ راست کم پہنچے ہیں۔ یہ ترکی لفظ ایسی اشیا کے نام تھے جو ہماری زبان میں نہیں تھیں۔ جب یہ چیزیں آئیں تو ان کے ساتھ اُن کے نام بھی آگئے۔ مثال کے طور پر ایسے کچھ لفظ لکھے جاتے ہیں۔

آلات حرب میں توپ، بندوق، تفنگ، وغیرہ۔ کھانے کے اقسام میں قورمہ، دُلما، ادلما وغیرہ۔ کھانے کے ظروف میں قاب، مشقاب،

طشت (اس سے ہم نے تشتری بنالی) طاس۔ معاشرتی تعلقات میں بیگ بیگم، آکا، آتون، خاتون، انگہ، اتگہ، باجی۔ آکا کا لفظ دلّی کے بعض خاندانوں میں رہ گیا ہی ورنہ اس کا رواج اُٹھ گیا ہی۔ آتون بھی گئیں۔ دیکھیے خاتون کب تک رہتی ہیں۔ ان کے علاوہ بہت سے متفرق ترکی الفاظ ہیں جو ہماری زبان کے ادب میں مستعمل ہیں۔ مثلاً اُردُو، آل تمغا، الغار، ایلغار، ایلچی (ایچی) اتالیق (اتالق) بُلاق، بُغچہ، چاق (چاق چوبند میں) چاوش، چقماق (چاقمق یا چقمق) توزک، تاب، قاز، قاش قالین، قالیچہ، قزاق، قرق، قدغن، قیطون (قیطان) چاقو، قینچی، قلی، ساچق، قلماقنی، الاچہ، اُتو، ہکمہ، قلتبان۔ "چی" کا لاحقہ ترکی ہی جو اکثر پیشوں کے ناموں کے ساتھ آتا ہی۔ جیسے توپچی، ایلچی، باورچی، مشعلچی۔ اُردو والوں نے اس کے استعمال میں کشادہ دلی سے کام لیا ہی جیسے طبلچی، دفالچی، خزانچی، حتیٰ کہ افیم سے افیمچی بنا لیا ہی۔ اگرچہ اُس کا تعلق پیشے سے نہیں لیکن یہ مبارک شغل کسی پیشے سے کم بھی نہیں، اور اپنی مخصوص سیرت اور اخلاق کی وجہ سے افیمچیوں کا طبقہ ہمارے ملک میں خاص حیثیت رکھتا ہی۔ اُسی کے بھائی مدکچی ہیں۔

فارسی الفاظ کے متعلق میں زیادہ بحث نہیں کروں گا کیوں کہ ہندی کی طرح فارسی بھی اُردو کا لازمی جزو ہی۔ لیکن بعض ایسی اشیا جن کا وجود اس ملک میں نہ تھا، وہ ایران سے اس دیس میں آئیں تو ان کے نام بھی بلا تکلف اُن کے ساتھ آ گئے۔ پھل پھول اور میوے جیسے گلاب، نرگس لالہ، بنفشہ، زعفران، امرود، ناشپاتی، آلو بخارا، آلوچہ، خوبانی، سیب بہی (بِہ)، انگور، سردا، خربوزہ، بادام، انار، کشمش، منقا، پستہ وغیرہ۔

لباس میں:۔ پاجامہ، شلوار، پشواز، قمیص، نرغل، جبہ، چوغا، لحاف، توشک، رزائی، پوستین، شال، دوشالہ، برقعہ، تکیہ، رومال، کرتہ، گریبان، موزہ، جراب وغیرہ۔

کپڑوں میں:۔ کمخواب، زربفت، دیبا، مخمل، اطلس، جامہ وار، سوسی، جامدانی، شبنم، آب رواں، ململ۔

گھوڑے۔ اونٹ، ہاتھی کی سواری کے متعلقات:۔ زین، لگام، رکاب، مہمیز، تنگ، چارجامہ، خوگیر، زیربند، قزاک، پویہ، قدم، شہ گام، نعل، سُم، ردیف، پائدان، کجاوہ، ساربان، فیلبان، شتربان، محمل، مہار، عماری، سائیس، چابک، چابک سوار، ابلق، شرغا، سمند، سبزہ وغیرہ۔

دریائی سفر میں:۔ ملاّح، سکان، بادبان، لنگر، مستول، کشتی۔

عمارت میں:۔ محل، قلعہ، بارہ دری، برج، مینار، گنبد، محراب، روکار، شہ نشین، طاق، طاقچہ، دیوار، فیل پایہ وغیرہ وغیرہ۔

کھانے کے ظروف:۔ دیگ، دیگچی، دیگچہ، کفگیر، طشت، کشتی، رکابی، قرابہ، بادیہ وغیرہ۔

سامان نوشت وخواند:۔ قلم، دوات، قط، قلمدان، قلمتراش، کاغذ، مسطر، ابری وغیرہ۔

کھانے کے اقسام:۔ قیمہ، قورمہ، قلیا، خشکہ، نان خطائی، شوربا، شلغم بُرّ، پلاؤ، یخنی، کباب، زردہ، مزعفر، دُلما، پنیر، سموسہ، گجک (گزک)، طاہری، قبولی، حلوہ، جلیبی، مُربا، اچار، وغیرہ۔ نان کی متعدد قسمیں مثلاً خمیری، تنبری، آبی، گاؤ دیدہ، گاؤ زبان، تافتہ، تنکی، شیرمال، باقرخانی وغیرہ۔

فوجی الفاظ:- سپاہی، سپاہ، سپہ سالار، جمعدار، منصب دار، ہراول وغیرہ۔

آرائش و آسائش کی اشیاء:- جیسے تخت، کرسی، مسند، سوزنی، تکیہ، گاؤ تکیہ، قالین، عطر، عطردان، مشک، عنبر، عود، عود دان، فانوس، فتیل سوز، آفتابہ۔

پیشہ وروں میں زیادہ تر ہندی لفظ ہیں مگر کچھ فارسی کے بھی ہیں جیسے تارکش، زردوز، قصاب، درزی، حلوائی، آب دار، صیقل گر، آتش باز۔

شطرنج کے متعلق:- کشت، مات، شہ، شہ مات، فرزین، پیادہ، رُخ، گنجفہ اور تاش میں:- آفتاب، غلام، حکم، وغیرہ

سکّہ و حساب وغیرہ:- دام، اشرفی، مہر، ریزگاری، خوردہ، مبلغ، مرادی، گولک (غولک، غلک)، باقی، تحویل، سلک، میزان، برآمد، جمع، دستوری، دکان، منیم (منیب)، درّادنہ، ہرّانہ

شادی بیاہ کے الفاظ اور اس کی رسمیں (سوائے چند کے سب ہندی ہیں):- جہیز، آرسی مصحف، حلوا، مہر، نسبت، عقد، شادی، وداع۔

تجہیز و تکفین:- قبر، تعویذ، جنازہ، سردابہ، گور، مزار، کفن، چہلم، قل، افافہ۔

حقہ اور اس کے لوازم:- نَے، نیچہ، قلفی، مہرنال، چنبل، سلفہ، ضامن۔

زیوروں کے نام زیادہ تر ہندی ہیں چند فارسی بھی ہیں، جیسے جوشن، جہانگیری، گلوبند، پازیب، بازوبند، نورتن، آویزہ۔

جواہرات میں: عقیق، الماس، فیروزہ، نیلم، مروارید، یاقوت،

زبرجد، یشب، بلّور۔

گانے بجانے کا سامان:۔ دف، طبل، طنبورہ، شادیانہ، طاؤس، سرود، رباب، قرنا، قانون (کانون)، قانونچہ۔

رشتہ داروں کے سب نام ہندی ہیں سوائے خالہ کے خسر اور سسر داماد اور جنوائی دونوں مستعمل ہیں۔

اعضائے انسانی میں سب لفظ ہندی ہیں بجز دل، گردہ، سینہ، معدہ، مغز، جگر۔

گنتی کے سب لفظ ہندی ہیں۔ البتّہ ہزار کا لفظ فارسی ہے۔ اور فی صد اور فی صدی میں صد کا لفظ۔

ہتھیاروں میں تیر، نیزہ، خنجر، پیش قبض، توپ، بندوق، طپنچہ، ناپ تول کے الفاظ میں۔ سیر، من، تولہ، ماشہ، گز، جریب، بالشت۔ ملازم، نوکر، چاکر، پیش دست، اصیل، خواص سب فارسی یا عربی ہیں۔

بعض غیر زبان کے اصل لفظ تو استعمال میں نہیں لیکن ان کے مرکب یا اُن سے جو مرکب بنا لیے گئے ہیں وہ مستعمل ہیں۔

مثلاً فارسی کا لفظ انگشت جس کے معنی انگلی کے ہیں اُردو میں مستعمل نہیں لیکن "انگشتانہ" جس کے لیے کوئی ہندی لفظ نہیں ہماری زبان میں آگیا ہے۔ انگشتری بھی کبھی بولنے یا لکھنے میں آتی ہے مگر زیادہ تر استعمال انگوٹھی کا ہے۔

دست (ہاتھ) فارسی لفظ ہے۔ اُردو میں تنہا استعمال نہیں ہوتا۔ لیکن اس کے بعض مرکبات مثلاً آبدست، دستانہ، دست رس،

دست بدست، دستخط، دستک، دست درازی، تنگ دست، بلا تکلف استعمال ہوتے ہیں۔ اسی سے اُردو والوں نے "دستی" بنالیا ہے۔ اُردو کا "دپنا" دست پناہ کا مخفف ہے۔ اُردو میں فارسی اُردو یا عربی اُردو کے میل سے بے شمار مرکبات بنالیے گئے ہیں۔ خاص کر فارسی لاحقے اس غرض کے لیے بہت کار آمد ثابت ہوئے ہیں۔ جیسے دل لگی، نیک چلن، جگت اُستاد، جیب گھڑی، امام باڑہ، عجائب گھر، کفن چور، سمجھ دار، اُگالدان، مچھر دانی، منہ زور وغیرہ وغیرہ۔ اس کے برخلاف فارسی عربی الفاظ میں ہندی لاحقے لگاکر مرکب لفظ بنالیے گئے ہیں۔ جیسے دیوانہ پن، جوشیلا، رنگیلا، غُصیل۔ اسی طرح بعض عربی فارسی لفظوں کے ساتھ ہندی علامت مصدر لگاکر مصدر بنالیے گئے ہیں جن کا ذکر اوپر آچکا ہے۔

علاوہ فارسی عربی ترکی کے ہماری زبان میں بعض اور زبانوں کے لفظ بھی داخل ہوگئے ہیں۔ اہل یورپ بھی ہندوستان میں آئے لیکن تجارت کے بھیس میں۔ اس سے پہلے ہندوستان کا کوئی فرماں روا اس بھروپ میں نہیں آیا تھا۔ تجارت کرتے کرتے حکومت کرنے لگے۔ لیکن مسلمانوں کی طرح ملک میں بسے نہیں اور نہ اہل ملک سے کچھ زیادہ ربط ضبط بڑھایا۔ الگ ہی الگ رہے۔ شاید اُنھوں نے ہمیں دیکھ کر عبرت حاصل کی ہو۔ مولانا حالی نے ہندستان کو خطاب کرتے وقت سچ کہا تھا۔

سانپ سے جس طرح رہتا ہے پَیسرا دُور دُور
حکمراں تیرے یونہیں تجھ سے رہیں گے برکراں

بہر حال یہ لوگ یہاں آئے، تجارت کی، حکومت کی لڑائیاں لڑے۔ نتیجہ یہ کہ ہم نے شکست اور انھوں نے فتح پائی۔ یہ سلسلہ کئی صدی تک چلتا رہا۔ لامحالہ اُن کی گفتار و رفتار کا اثر ہماری تہذیب و زبان پر پڑا۔ پہلے اہل پرتگال آئے، پھر ولندیزی، فرانسیسی اور انگریز۔ ان میں پرتگالی ایسے تھے جنھیں تجارت و حکومت کے ساتھ مذہب کی اشاعت کی بھی دُھن تھی۔ تجارت میں خاص طبقے سے واسطہ پڑتا ہے لیکن مذہب کی اشاعت میں انھیں عام لوگوں سے بھی سابقہ پڑا۔ انھوں نے اپنے مقصد کے حصول کے لیے بہت ظلم اور جبر کیا، سازشیں کیں اور لڑائیاں لڑے۔ اس لیے بہ نسبت ولندیزیوں اور فرانسیسیوں کے اُن کی زبان کا اثر ہماری زبانوں پر زیادہ ہوا۔ اُن کی اب دو ہی یادگاریں رہ گئی ہیں۔ ایک تو کچھ دوغلے اور دیسی عیسائی اور دوسری، کچھ لفظ جو ہماری زبان میں ایسے گھُل مِل گئے ہیں کہ جب تک خاص طور پر تحقیق نہ کی جائے یہ نہیں معلوم ہوتا کہ وہ کہیں باہر سے آئے ہیں۔ یہاں مثال کے طور پر کچھ لفظ لکھے جاتے ہیں جو ہیں تو پرتگالی لیکن اُردو معلوم ہوتے ہیں۔

| اُردو | پرتگالی | |
|---|---|---|
| گرجا | ایگریجا | Egreja |
| کمرہ | کمرا | Camara |
| چابی | چاوی | Chave |
| پریگ | پرےگو | Prego |
| تولیا | توالھا | Toalha |

| | پرتگالی | اُردُو |
|---|---|---|
| Pipa | پیپا | پیپا |
| (Borni (گوا کی کوکنی | بورنی | برنی |
| Balde | بالدی | بالٹی |
| Pão | پاؤ (پاں) | (نان) پاؤ |
| Mel = شہد | میل | مہال |
| Canja | کنجا | کانجی |
| Sagú | ساگو' | ساگو |
| Cove | گووی | گوبھی |
| Padre | پادری | پادری |
| Martello | مارتیلو | مارتول |
| Alfinete | ال فینت (ال فینی) | آلپین (پن) |
| Bomba | بومبا | بمبا |
| Cartucho | کارتوچو | کارتوس |
| Pistola | پستولا | پستول |
| Alpaca انگریزی | الپکا | الپکا |
| Dorcas انگریزی | ڈوریا | ڈوریا |
| Botlo | بوتلو | بوتل |
| Fita | فیتا | فیتہ |
| Saia | سے آ | سایا |
| Botao | بوتاؤ (بوتاؤں) | بوتام |

| | | |
|---|---|---|
| کاکاتوا | کاکاتوا | Kakatua |
| پیرو | پیرو | Peru |
| نیلام | لی لاؤں | Leilaõ |
| کاجو | | Caju |
| انناس | | Annanas |

آخر میں انگریز ان سب پر غالب آگیا اور اُس کی حکمت عملی کے سامنے کسی کی کچھ پیش نہ گئی۔ اس لیے اُس کی زبان کا اثر سب سے زیادہ ہوا۔ انگریزی زبان اس برعظیم میں ڈیڑھ سو پونے دو سو برس سے رائج ہے۔ اس اثر کی سب سے بڑی وجہ یہ ہوئی کہ مدارس اور یونی ورسٹیوں میں ذریعۂ تعلیم انگریزی زبان ہے۔ اس نے نہ صرف ہماری زبان اور ہمارے ادب پر اثر ڈالا بلکہ ہمارے خیالات، ہمارے طرز فکر اور ہماری تہذیب و معاشرت کو بھی بہت کچھ بدل دیا۔ ان وجوہ سے ہماری زبان میں انگریزی زبان کے بے شمار الفاظ داخل ہوگئے اور داخل ہوتے چلے جاتے ہیں۔ اس کی تفصیل یا مثالیں پیش کرنے کی ضرورت نہیں سمجھتا کیونکہ اس سے بچہ بچہ واقف ہے۔ ایک وقت ایسا تھا کہ انگریزی تعلیم یافتہ اپنی زبان کا کوئی جملہ ایسا نہیں بول سکتے تھے جس میں انگریزی لفظ نہ ہوں۔ جیسا کہ میں پہلے بیان کرچکا ہوں۔ یہ یا تو ازرہِ فخر و مشیخت تھا یا غفلت و کاہلی سے کہ وہ اپنی زبان کے لفظ تلاش کرنے یا سوچنے کی زحمت گوارا نہیں کرتے تھے۔ یا یہ کہ وہ اپنی زبان کے الفاظ انگریزی زبان کے مقابلے میں گھٹیا اور حقیر سمجھتے تھے۔ یہ خبط اب کم ہوتا جاتا ہے۔ آدمی اگر ضرورت سے انگریزی بولتا ہے تو کچھ مضائقہ نہیں لیکن ایسی زبان بولنا

کہ نہ جو اُردو ہو نہ انگریزی مضحکہ خیز بات ہے۔ اس میں بولنے والے کی بے بسی اور کم مائگی ثابت ہوتی ہے۔ اس میں شک نہیں کہ انگریزی زبان سے اُردو کو ایک گونہ فائدہ پہنچا۔ زبان میں نئے الفاظ کے داخل ہونے کے علاوہ بیان کے نئے اسلوب پیدا ہوئے اور ادب میں ایسی نئی چیزیں آگئیں جو پہلے نہ تھیں۔ مثلاً ناول، ڈراما، سوانح نگاری، سیرت نویسی، تنقید وغیرہ۔ لیکن اس کے مقابلے میں جو نقصان پہنچا اس کی تلافی کے لیے ایک مدت درکار ہوگی۔ کم سے کم موجودہ نسل میں تو اس کا کوئی امکان نہیں۔ انگریزی ذریعۂ تعلیم ہونے سے اور انگریزوں اور یورپینوں کی لکھی ہوئی کتابیں پڑھنے سے یہ ہوا کہ جدت اور جودت مفقود ہوگئی اور نقالی غالب آگئی اور طلبہ اپنے اخلاق و آداب اور اپنی روایات و تاریخ سے بیگانہ ہوگئے۔ اگر اُردو ذریعۂ تعلیم ہوتی اور نصاب تعلیم اپنی تہذیب و معاشرت اور حالات کے مطابق ہوتا تو آج اس کا درجہ کس قدر بلند ہوتا۔ یہ موقع اس بحث کا نہیں۔ بیان کرنا یہ مقصود تھا کہ انگریزی زبان کے لفظ ہماری زبان میں انگریزی تعلیم، ترجمے اور اخباروں کی بدولت بہ کثرت آگئے ہیں۔ ریل، ٹکٹ، انجن، کارڈ، بینک، اسکول، آئس کریم، کیک، سوڈا، لیمونیڈ، فٹ، انچ، اسٹامپ، ٹکس، ریڈیو، فلم، سینما، بس، ہسپتال، پتلون، کوٹ جیسے لفظ عام ہوگئے ہیں جنھیں ان پڑھ اور پڑھے لکھے سب ہی بولتے ہیں۔ انگریزی نے ہمیں صرف لفظ ہی نہیں دیے، طرز بیان کو بھی بہت کچھ متاثر کیا ہے اور بعض انگریزی محاوروں کا اُردو ترجمہ بھی زبان کے روزمرہ میں شریک ہوگیا ہے۔ مثلاً روشنی پڑنا یا ڈالنا، غلط فہمی (Misunderstanding) کے

معنوں میں۔ "میں اپنے لفظ واپس لیتا ہوں" (انگریزی محاورے کا لفظی ترجمہ ہی) دل چسپی لینا، صدا بہ صحرا، نقطۂ نظر، طائرانہ نظر وغیرہ اب عام طور پر استعمال ہونے لگے ہیں۔

ان کے علاوہ کچھ اور زبانیں بھی ہیں جن کے لفظ بلاواسطہ یا بالواسطہ اُردو میں آگئے ہیں مثلاً چائے چینی لفظ ہے جو انگریزی کے واسطے سے ہمارے ملک میں آیا۔ کمخاب جو اُردو میں فارسی کے ذریعے آیا ہے در اصل چینی لفظ ہے۔ چینی زبان میں اسے کمخا کہتے ہیں۔ اسی طرح کاغذ جو ہمیں فارسی کے ذریعے سے ملا اصل میں چینی ہے جہاں پہلے پہلے کاغذ سازی کی ایجاد ہوئی۔ اصل چینی کا لفظ ککز (Kukdz) ہے۔ چوں چوں کا مربا بھی ہمیں چین سے عنایت ہوا ہے۔ چو چو چینی لفظ ہے جس کے معنی ملے جلے پھلوں کے مربے کے ہیں۔ لیکن اُردو میں آکر اس کے معنوں میں وسعت پیدا ہو گئی ہے۔ مشہور پھل لیچی بھی چینی معلوم ہوتا ہے۔ "تام جھام" ہمارے ہاں کے اُمرا کی سواری تھی، نئی پود نے کاہے کو دیکھی ہوگی۔ یہ بھی چین ہی سے آیا ہے۔ چینی کا اصل لفظ تان جاہ (Tan-jah) ہے جس کے معنی سواری یا گاڑی کے ہیں۔

شمال ہی نے جنوب کو سب کچھ نہیں دیا، جنوب نے بھی شمال کو بہت کچھ عطا کیا ہے۔ دراوڑی تہذیب و تمدن بہت قدیم ہے۔ آریا جب ہندستان میں آئے تو اُن کے مقابلے میں نیم وحشی تھے، انھوں نے بہت کچھ دراوڑیوں سے سیکھا۔ یہاں تک کہ اُن کے بعض دیوتا بھی آریا دیو مالا میں آگھسے اور بہت ممتاز درجہ حاصل کر لیا۔ یہی حال الفاظ کا ہے۔ جن کی چند مثالیں یہاں لکھی جاتی ہیں۔ آیندہ تحقیق سے اور بہت سے الفاظ کے سراغ لگنے

کا امکان ہے۔ کیونکہ بہت لفظ جن کی اصل نامعلوم ہے یا جو خواہ مخواہ سنسکرت خیال کیے جاتے ہیں، بہت ممکن ہے کہ وہ دراوڑی زبان سے تعلق رکھتے ہوں۔

ہمارا لفظ گدام انگریزی لفظ گوڈاؤن (godown) کا بگاڑ ہے۔ یہ ملائی لفظ ہے جسے وہاں گیڈان gadong کہتے ہیں۔ لیکن دراصل یہ تامل زبان کا لفظ gidang ہے۔ تامل سے ملایا پہنچا، ملایا سے انگریزی میں آیا اور انگریزی سے ہمیں ملا۔ گنگم ایک قسم کا کپڑا تھا اور ہمارے ملک میں بہت استعمال ہوتا تھا۔ یہ لفظ بھی ملائی ہے۔ اصل لفظ gingham کا بگاڑ ہے۔ لاری بھی ملائی لفظ ہے اور انگریزی میں وہیں سے آیا اور انگریزی کے توسط سے اُردو میں پہنچا۔

اُرد (ماش) بھی جنوبی ہند سے آیا۔ تامل زبان کا لفظ ہے۔ تامل لفظ کا تلفظ اُل ن دو[1] ہے۔ پیپلی بھی تامل لفظ ہے۔ اُس زبان میں اسے پپّلی Pippeli کہتے ہیں۔ شکرم کا لفظ بھی جنوبی ہند سے آیا ہے۔ اصل لفظ شنگ رم پو (Shig-rum-po) ہے جس کے معنے تیز چلو کے ہیں۔ آم کا شیریں پھل بھی جنوب سے آیا۔ تامل میں اسے مام پلم (ماں پلم[2]) کہتے ہیں۔ "رکشا" جاپان کا تحفہ ہے۔ یہ سواری ہمارے شہروں میں عام ہوتی جاتی ہے۔

غیر زبان کے لفظ جب کسی زبان میں داخل ہوتے ہیں تو ان میں سے جو آسان اور مختصر ہوتے ہیں وہ تو بعینہ یا خفیف سے تغیر کے ساتھ بول چال میں آجاتے ہیں جیسے کارڈ، ٹکس وغیرہ۔ لیکن ایسے لفظوں کو جن کا زبان سے ادا کرنا سہل نہیں ہوتا لوگ اپنے لہجے کے مطابق بدل کر آسان بنا لیتے ہیں۔ جیسے انگریزی لین ٹرن (Lantern) سے لال ٹین، ری کروٹ

---

[1] (ل کی آواز ڈ اور ل کی درمیانی ہے) [2] مام (= آم) پلم (پھل)

(Recruit) سے رنگروٹ، بیرر (Bearer) سے بہرا۔ سکرٹری سے سکتر، لائن سے لین، فائر (Fire) سے فیر (Kettle) سے کیتلی بن گیا۔ اسی طرح عربی افراط تفریط کو عورتوں نے افراتفری بنالیا اور معنے بھی بدل گئے۔ نعوذ باللہ کو بھی عورتوں نے نوج میں بدل کر کیسا آسان کرلیا ہے۔ اب یہ خاص انھیں کا لفظ ہے۔ خراط اُردو میں آکر خراد ہوگیا۔ بعض الفاظ کے تو معنے ہی سرے سے بدل گئے مثلاً تماشا اور تلاش ان کے معنے عربی زبان میں وہ نہیں جو اُردو میں ہیں طرہ یہ کہ فارسی والوں نے تلاش سے متلاشی بنالیا۔ فارسی دست پناہ کو دسپنا بنالیا۔ کتنا آسان اور اچھا ہوگیا اسی طرح کارگاہ سے کرگہ، کارخانہ دار سے کرخندار۔

جب کسی ملک میں دو زبانوں کا رواج ہوتا ہے تو ایک زبان کے لفظ دوسری زبان میں بلا تکلف داخل ہو جاتے ہیں۔ ہندستان کی اسلامی حکومت میں فارسی کا رواج ہونے سے بے شمار فارسی لفظ ہندستانی زبان میں آگئے۔ انگریزی حکومت میں انگریزی کا رواج ہوا تو انگریزی تعلیم یافتوں کی بدولت انگریزی کے بہت سے لفظ بہ ضرورت و بے ضرورت اُردو زبان میں داخل ہوگئے۔ انگریزی الفاظ کے استعمال کی ایک وجہ یہ بھی تھی کہ اکثر محکموں اور اداروں کے افسر یا تو انگریز ہوتے تھے یا ایسے ہندستانی جو انگریزی تعلیم یافتہ تھے یا جنھوں نے انگلستان کی یونی ورسٹیوں میں تعلیم پائی تھی۔ اُن کی زبان پر انگریزی لفظ رواں تھے۔ ان کے مددگاروں اور ماتحتوں یہاں تک کہ مزدوروں اور قلیوں تک نے وہی انگریزی لفظ بولنے شروع کردیے۔ چنانچہ آپ کارخانوں، دفتروں، ریل گھروں میں وقت کی بجائے۔ ٹیم کا لفظ بولتے سنیں گے۔ ۱۹۲۶ء میں دلی میں

سائنس کانگرس کے سلسلے میں روس کا بھی ایک وفد آیا تھا۔ اس کے ارکان انجمن ترقیٔ اُردو کے دفتر میں بھی آئے۔ ان میں سے ایک صاحب فارسی خوب جانتے تھے اور فارسی کے شاعر بھی تھے۔ ایک دوسرے اُردو خوب جانتے تھے اور بولتے تھے۔ حالانکہ وہ کبھی ہندوستان نہیں آئے تھے اُنھوں نے اُردو اپنے ہی وطن میں سیکھی تھی۔ ہمارے مہمانوں میں سے ایک صاحب ذرا دیر کرکے آئے تو اُنھوں نے معذرت کے طور پر کہا کہ افسوس میں "لیٹ" آیا ہوں۔ اُردو داں روسی نے کہا میں سمجھا نہیں آپ کیا فرماتے ہیں۔ اُنھوں نے کہا کہ " میں ٹائم " پر نہیں آیا۔ کہا کہ میں اب بھی نہیں سمجھا۔ جب اُنھوں نے کہا کہ میں وقت پر نہ آسکا دیر ہوگئی۔ تو اس نے کہا اب میں سمجھا۔ میں نے ایک راج سے محراب دکھاکر پوچھا اسے تم کیا کہتے ہو۔ اُس نے کہا۔ "آرچ"۔ ایشین میوزیم (نئی دہلی) کے ڈائرکٹر صاحب سے ایک بار ملاقات ہوئی تو اُنھوں نے مجھ سے کہا کہ" ہمیں فن تعمیر کے ایسے الفاظ اور اصطلاحیں ڈھونڈے سے بھی نہ ملیں جو ہماری زبان کی ہوں۔ مجبوراً انگریزی لفظ استعمال کرتے تھے۔ اتفاق سے آپ کی شایع کردہ اصطلاحات پیشہ وران کی پہلی جلد میرے ہاتھ لگ گئی۔ اس میں معماری کی اصطلاحات دیکھکر مجھے بے حد مسرت ہوئی۔ اس میں ہماری زبان کی ایسی ٹھیک اور موزوں اصطلاحیں لکھی ہیں جو ہم بھول چکے تھے اور انگریزی کے بھدّے لفظ استعمال کرتے تھے۔ اب میں آپ ہی کے الفاظ لکھتا اور استعمال کرتا ہوں"۔ یہ سراسر تساہل اور غفلت کا نتیجہ ہے کہ ہم اپنی زبان کے الفاظ کی تلاش نہیں کرتے اور خواہ مخواہ انگریزی لفظ اور اصطلاحیں لکھنے اور بولنے لگتے ہیں۔ کچھ عرصہ پہلے ہمارے ادیب بہت سے ایسے انگریزی لفظ تحریر

و تقریر میں استعمال کر جاتے تھے جن کی ضرورت نہیں تھی - ایک تو انگریزی تعلیم کا اثر تھا جو تعلیم یافتہ حضرات سے نکل کر پڑھے ادیبوں تک پہنچ گیا تھا۔ دوسرے کسی خیال کو انگریزی تعلیم یافتہ نوجوانوں کے ذہن نشین کرنے کے لیے انگریزی لفظ زیادہ کارگر ہوتا تھا۔ "تمدن" سے وہ اس قدر متاثر نہ ہوتے تھے جس قدر "سوی لی زے شن" سے "امے جی نے شن" سے جو مفہوم اُن کے ذہن میں فوراً آتا تھا وہ تخیل یا تخییل سے نہیں آسکتا تھا۔ اب بار بار کے استعمال سے تمدّن اور تخیّل میں وہی مفہوم اور قوت پیدا ہو گئی ہے جو انگریزی الفاظ میں ہے۔ تمدّن کا لفظ پہلے بھی ہماری زبان میں موجود تھا لیکن اس میں وہ وسیع مفہوم نہ تھا جو "سوی لی زے شن" میں ہے۔ اب سوی لی زے شن کی جگہ استعمال کرنے سے اس میں وہ پورا مفہوم آ گیا۔ لفظوں کے مفہوم ہر زمانے میں حالات اور تجربات کے تحت کچھ نہ کچھ بدلتے رہتے ہیں۔ ایسا ہی ایک لفظ "سوسائٹی" کا تھا جس کے لیے ہماری زبان میں کوئی لفظ موزوں نہ تھا۔ پرانے ادیب، مثلاً سر سید احمد خاں، مولانا حالی وغیرہ اسی لفظ کا استعمال کرتے تھے۔ اب اس کی جگہ معاشرہ اور سماج استعمال ہونے لگا ہے۔

ایک گروہ کا یہ خیال ہے (اور ایسا گروہ تقریباً ہر زبان میں ہوتا ہے) کہ اپنی زبان کو غیر زبانوں کے الفاظ سے پاک صاف رکھنا چاہیے۔ اپنی رائے کی تائید میں وہ یہ دلائل پیش کرتے ہیں :-

(۱) کثرت سے غیر زبانوں کے لفظ لینا اس امر کا ثبوت ہے کہ اہل ملک میں تخیّل کی کمی اور ذہنی قوت کا ضعف ہے۔ جو لوگ نئے خیال کے لیے اپنی زبان کے لفظ تلاش کرنے کی زحمت گوارا نہیں کر سکتے

تو اس سے پایا جاتا ہی کہ ان میں قوت ایجاد کی کمی ہی اور وہ زبان کی مزاج شناسی کا کافی ملکہ نہیں رکھتے۔

(۲) غیر زبانوں کے الفاظ کے استعمال کا شوق کچھ تو خود پسندی کی وجہ سے اور کچھ اظہار علمیت کے خیال سے ہی۔ اور یہ کچھ اچھی بات نہیں۔

(۳) غیر زبان کے مفرد لفظ کے مقابلے میں اپنی زبان کا مرکب لفظ زیادہ قابل ترجیح ہی، اس لیے کہ کم علم اشخاص بھی مرکب لفظ سے کچھ نہ کچھ مفہوم ضرور پا لیتے ہیں۔

(۴) اپنی زبان کے لفظوں کا استعمال ہم میں بجا طور پر یہ فخر پیدا کرتا ہی کہ ہم ایسی زبان اور تہذیب کے وارث ہیں جو ہمیں اپنے بزرگوں سے پہنچی ہی۔ اس سے ہماری قدیم روایات قائم رہتی ہیں اور گزشتہ کا حال سے ربط باقی رہتا ہی۔ یہ سب باتیں ہمارے لیے قابل فخر ہیں۔

ان دلائل میں جذبات کی جھلک زیادہ ہی۔ خیال میں اور عمل میں بڑا فرق ہوتا ہی۔ بہت سی باتیں منطقی جانچ سے بالکل ٹھیک معلوم ہوتی ہیں لیکن عمل کے دائرے میں آکر منطق کے پاؤں اُکھڑ جاتے ہیں۔ علمی دنیا میں دو اور دو ہمیشہ چار نہیں ہوتے۔ اب ہم دلائل پر تنقیدی نظر ڈالتے ہیں۔

۱- زبان کے خالص ہونے کا خیال درحقیقت سیاسی ہی نہ کہ لسانی۔ اس کا باعث قومیت کا بیجا فخر یا سیاسی نفرت ہی۔ جرمنوں نے فرانسیسی لفظوں کے خلاف جو جہاد کیا تھا تو اس کی وجہ یہ تھی کہ ایک مدت تک اُن کے ملک پر فرانس کا ادبی تمدنی اور سیاسی تسلط رہا۔ یہ بات اُن کے دل میں کھٹکتی تھی۔ اس غم و غصہ میں اُنھوں نے فرانسیسی لفظ نکالنے شروع

کیے۔ اسی طرح اور اسی بنیاد پر زکیس نے جرمنی لفظوں اور یونانیوں نے ترکی لفظوں کا اخراج شروع کیا۔ سیواجی کے زمانے میں مرہٹی سے فارسی لفظوں کے خارج کرنے کی تحریک ہوئی۔ آئرلینڈ میں محض انگریزوں کی مخالفت میں انگریزی زبان کے خارج کرنے اور آئرش زبان کے زندہ کرنے کی جدوجہد جاری ہوئی۔ ترکوں نے عربی فارسی لفظوں پر ہاتھ صاف کرنا شروع کیا۔ مفتوح فاتح کو اچھی نظر سے نہیں دیکھتا۔ عربوں نے ایران فتح کیا تو آنکی تہذیب اور زبان نے ایرانی تہذیب اور خصوصاً زبان کا رنگ بالکل بدل دیا۔ گزشتہ صدی میں جب قومیت کا جنون دنیا بھر میں چھایا ہوا تھا تو ایرانیوں کا قومی جذبہ بھی جوش میں آیا اور انھوں نے عربی الفاظ کے نکالنے اور ان کی جگہ اپنے پرانے لفظ رکھنا شروع کیے اور پرانے نہ ملے تو نئے تراشے۔ مگر یہ تحریک کچھ کامیاب نہ ہوئی۔ پچھلے دنوں پھر اس قسم کی کوشش کی گئی، اب وہ دھیمی پڑگئی۔ ہندستان میں اردو کے ساتھ محض اس وجہ سے بیدردانہ سلوک کیا جارہا ہے کہ یہ اسلامی عہد کی یادگار ہے۔ اور اس میں اسلامی تہذیب کے بھی کچھ نشان پائے جاتے ہیں۔ یہی نہیں بلکہ ہندی میں جو عربی فارسی لفظ داخل ہوگئے ہیں اور صدہا سال سے رائج ہیں اور جنھیں عامی و عالم، شہری اور دیہاتی بے تکلف بولتے چلے آئے ہیں وہ بھی چن چن کے خارج کیے جارہے ہیں اور اُن کی جگہ سنسکرت کے ثقیل نامانوس لفظ داخل کرکے ایک عجیب وغریب زبان بنائی جارہی ہے، جس کے سمجھنے اور بولنے والے کہیں نہیں پائے جاتے۔ ان سب کی تہ میں سیاسی غم وغصہ اور نفرت ہے۔ وہ اتنی سی بات نہیں سمجھتے کہ لفظ جب ایک بار اپنی زبان میں آگیا اور کھپ گیا تو وہ غیر نہیں رہتا اپنا

ہوجاتا ہے۔ اکثر اوقات ان لفظوں کا رنگ روپ ایسا بدل جاتا ہے اور بعض لفظوں کے تلفظ اور مفہوم میں اس قدر تغیر ہو جاتا ہے کہ وہ کسی دوسرے دیس، یا کسی دوسری زبان میں بار پانے کے قابل نہیں رہتے۔ ایسے لفظوں کو خارج کرنا بڑی بیدردی ہے۔ علاوہ اس کے جو مقام اس نے زبان میں پیدا کر لیا ہے اور جو خاص حیثیت اُس نے حاصل کی ہے وہ نئے لفظ کو میسر نہیں ہو سکتی۔

۲۔ خیالات، حرفت وصنعت اور ایجادیں ایک قوم سے دوسری قوم کو پہنچتی ہیں اور بنی نوع انسان کا مشترک ورثہ ہو جاتی ہیں۔ جو چیزیں کسی ملک میں پیدا ہوتی ہیں یا کوئی نیا خیال یا ایجاد کہیں رونما ہوتا ہے تو اس غیر ملکی شے، ایجاد یا خیال کے ساتھ ساتھ اس کا نام بھی دوسرے ملکوں میں پہنچ جاتا ہے۔ سویابین، الپکا، بائیسکل، موٹر (کار) بالشوک، کومیونسٹ، جیسے الفاظ ایک جگہ سے دوسری جگہ پہنچے اور ہر ملک میں رائج ہو گئے۔ ایک آزاد قوم جسے اپنی قوت کا احساس ہے اور بیرونی یا پردیسی اثرات سے مرعوب ہونے کا خوف نہیں، اسے پردیسی پیداوار کے بدیسی ناموں کو خوشی خوشی قبول کرتے ہیں کوئی تامل نہ ہوگا۔ البتہ اپنی کمزوری یا اپنی پستی کا احساس ہمیں بعض اوقات ان باتوں کی مخالفت پر آمادہ کر دیتا ہے۔

۳۔ وطن پرستوں کا خیال ہے کہ بدیسی لفظوں کے آنے سے زبان خراب ہو جاتی ہے۔ ہمارے قومی احساس کو ٹھیس لگتی ہے۔ اس سے ہماری زبان کی بے مائگی ظاہر ہوتی ہے اور زبان بوجھل اور بھدی ہو جاتی ہے۔ یہ خیال صحیح نہیں ہے۔ بدیسی لفظوں سے زبان خراب نہیں ہوتی بلکہ برخلاف اس کے

اس میں وسعت اور قوت اور شان پیدا ہو جاتی ہے۔ یہ سچ ہے کہ بعض اوقات بہت سے غیر ضروری الفاظ بھی باہر سے آکر داخل ہو جاتے ہیں۔ غیر ضروری سے میری مراد اُن لفظوں سے ہے کہ جن کے ہم معنی لفظ پہلے سے زبان میں موجود ہیں۔ لیکن مترادف الفاظ سے کوئی نقصان نہیں بلکہ زبان میں اضافہ ہو جاتا ہے۔ اور زبان کی فطرت کچھ ایسی واقع ہوئی ہے کہ ایک مدت کے استعمال کے بعد مترادف الفاظ کے مفہوم میں خود بہ خود ایسے نازک فرق پیدا ہو جاتے ہیں جس سے زبان کی لطافت بڑھ جاتی ہے اور وہ لفظ جو پہلے غیر ضروری سمجھے جاتے تھے ضروری ہو جاتے ہیں۔ مثلاً ہماری زبان میں روٹی کا لفظ پہلے سے موجود ہے۔ فارسی میں نان کے وہی معنے ہیں جو ہماری زبان میں روٹی کے ہیں۔ لیکن نان نے ہماری زبان میں آکر دوسری حیثیت اختیار کر لی اور وہ ایک خاص قسم کی روٹی ہو گئی۔ اسی طرح "پاؤ" (پاں) پرتگالی لفظ ہے جس کے معنے روٹی کے ہیں۔ فرانسیسی میں اسے "پان" کہتے ہیں۔ اُردو میں یہ نان کے ساتھ مل کر نان پاؤ ہو گیا جس کے معنے ایک نئی قسم کی روٹی کے ہیں۔

یہ خیال بھی صحیح نہیں کہ بدیسی الفاظ سے زبان بھدّی اور بوجھل ہو جاتی ہے۔ وہ لفظ جو غیر زبان سے آکر داخل ہو جاتے ہیں اور وہ اس نوعیت کے ہوتے ہیں کہ زبان میں پوری طرح کھپ جاتے ہیں اور اُن کی اجنبیت بالکل جاتی رہتی ہے اور ان میں اور دیسی لفظوں میں کوئی فرق نہیں رہتا اس لیے وہ زبان پر بار نہیں ہوتے۔ ایسا بھی ہوتا ہے کہ بعض لفظ زبردستی گھس آتے ہیں یا بعض ادیب اپنے زور سے انھیں گھسیٹ لاتے ہیں۔ چونکہ اُن میں میل جول کی صلاحیت نہیں ہوتی اس لیے وہ اجنبی کے

اجنبی ہی رہتے ہیں اور کوئی انھیں مُنہ نہیں لگاتا۔ کچھ دنوں بعد بیزار ہوکر خود بہ خود نکل جاتے ہیں۔

انسانی خیال کی کوئی تھاہ نہیں اور نہ اس کے تنوع اور وسعت کی کوئی حد ہے۔ زبان کیسی ہی وسیع اور بھرپور ہو، خیال کی گہرائیوں اور باریکیوں اور نازک فرقوں کو صحت کے ساتھ ادا کرنے میں قاصر رہتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ اُن کے ادا کرنے کے لیے طرح طرح کے جتن کیے جاتے ہیں۔ مترادف الفاظ یا الفاظ کی کثرت ایسے موقع پر بہت کام آتی ہے۔ مترادف الفاظ سب ہم معنی نہیں ہوتے۔ اُن کے مفہوم اور استعمال میں کچھ نہ کچھ ضرور فرق ہوتا ہے۔ اس لیے ادائے مطلب میں اُن کی اہمیت بڑھ جاتی ہے۔ خاص کر شاعری کے اغراض کے لیے مترادف الفاظ کا کثرت سے ہونا بہت کام آتا ہے۔ شاعر اُن کے ذریعے سے لطیف سے لطیف خیال اور نازک سے نازک جذبات کو ادا کر سکتا ہے۔ پھر اُسے ردیف و قافیے کے لیے بہت سہولت ہو جاتی ہے۔

ادیب اور شاعر کے لیے لفظ کا انتخاب بڑی اہمیت اور قدر و قیمت رکھتا ہے۔ ایک برمحل صحیح لفظ کا انتخاب کلام میں جان ڈال دیتا ہے۔ مخلوط زبان میں انتخاب کی بڑی گنجائش ہوتی ہے۔

۴۔ اگر ہم کسی خیال یا ایجاد یا پیداوار کا بدیسی نام اپنی زبان میں نہیں لینا چاہتے تو اس کے لیے ہمیں خود اپنی زبان کا کوئی لفظ گھڑنا پڑے گا۔ ایسے لفظ عموماً مرکب بنانے پڑتے ہیں کیونکہ مفرد لفظ پہلے سے کسی نہ کسی مفہوم کے لیے استعمال ہوتا ہے۔ اس میں شک نہیں کہ اپنی زبان کے مرکب لفظ میں یہ فائدہ ضرور ہے کہ اُس کا کوئی نہ کوئی جز ایسا ہوتا ہے جس سے مفہوم

کے سمجھنے میں مدد ملتی ہے لیکن اگر کثرت سے مرکب لفظ بنائے گئے تو زبان کے بوجھل اور بھدّی ہونے کا اندیشہ ہے۔ البتہ علمی اصطلاحات کے وضع کرنے میں اس کے سوا کوئی چارہ نہیں۔ ایسے سہل لفظ جیسے گیس، آکسیجن وغیرہ کو بلا تامل اختیار کر لینا چاہیے۔ لیکن اُن جبڑا توڑ ناقابل تلفظ لاطینی اور یونانی سے بنائی ہوئی اصطلاحوں کے لیے جو ہمارے لیے معمے اور چیستان کا حکم رکھتی ہیں، ہمیں اپنے لفظ بنانے پڑیں گے اور وہ اکثر مرکب ہوں گے۔ مگر یہ سائنس اور علم کی بعض شاخوں تک ہوگا۔ عام ادب میں اس بدعت کی اجازت نہ ہوگی۔

اگر زبان کی قدر و منزلت کا اندازہ اُن مقاصد کے پورا کرنے میں ہے جن کے لیے زبان بنی ہے تو ہمیں تسلیم کرنا پڑے گا کہ اُردو زبان کو غیر زبانوں کے الفاظ کے داخل ہونے سے بے انتہا فائدہ پہنچا ہے۔ عوام کی زبان جسے آج کل کھڑی بولی کہنے لگے ہیں اور جس پر اُردو کی بنیاد ہے اس قدر محدود تھی کہ اگر اس میں فارسی زبان کا عنصر شریک نہ ہوتا تو وہ کبھی علم و ادب کے کوچے سے آشنا نہ ہوتی۔ اور اس وقت جو اُردو میں اظہار خیال کے نئے نئے ڈھنگ پیدا ہو گئے ہیں اور طرزِ بیان میں جو لچک، تنوع، لطافت اور نزاکت آگئی ہے وہ اُن سے محروم رہتی۔

فارسی کے میل سے ہماری لغت میں بے بہا اضافہ ہوگیا ہے۔ الفاظ کے ساتھ خیال بھی آجاتے ہیں۔ صرف لفظوں کا مجموعہ کوئی چیز نہیں۔ بڑی چیز اُن کا صحیح استعمال ہے جو خیال کے صحیح طور پر ادا کرنے میں ہے۔ مترادفات کے نازک فرق عبارت میں صفائی اور صحت بیان پیدا کرتے ہیں۔ اور کچھ نہیں تو کم سے کم ایک لفظ کے بار بار اعادے سے بیان میں جو بھدّا پن پیدا

ہو جاتا ہو وہ نہیں رہتا اور کلام میں حسن آجاتا ہو۔ بعض بیانات ایسے ہوتے ہیں کہ اُن میں فارسی عربی الفاظ سے شوکت اور وقار پیدا ہو جاتا ہو اور جملے کی ساخت میں شان آجاتی ہو' بعض فارسی مرکبات اس قدر خوب صورت اور پُر معنی ہیں کہ ان کا بدل ممکن نہیں۔ مثلاً حُسن طلب یا تکیۂ کلام۔ ان کا اگر ترجمہ کیا جائے یا دوسرے الفاظ میں ادا کیا جائے تو ان کا مفہوم اور اس مفہوم میں جو لطافت ہو وہ خاک میں مل جائے گی۔

ہم اپنی زبان کی تاریخ کے مطالعہ سے جو سبق حاصل کرتے ہیں وہ یہ ہو کہ وہ زندہ زبان ہو جو ہر عہد میں کچھ نہ کچھ بدلتی رہتی ہو اور جب تک یہ بولی جائے گی بدلتی رہے گی۔ یہ زندہ زبان کی خصوصیت ہو۔ نصرتی کی جو زبان تھی وہ ولی کی نہ تھی اور جو ولی کی تھی وہ میر تقی میر کی نہ تھی اور جو میر صاحب کے زمانے میں تھی وہ اب نہیں اور جو اب ہو وہ پچاس برس یا ایک صدی کے بعد کچھ اور ہو جائے گی۔ مگر رہے گی اردو ہی۔ زبان کے مورّخ اور محقق پر یہ ثابت ہو کہ ایک ہی زمانے میں بوڑھوں اور نوجوانوں کی زبان اور تلفظ اور بعض خیالات کے ادا کرنے میں فرق ہوتا ہو۔ میں جب میرن صاحب سے باتیں کرتا تھا تو مجھے یہ فرق صاف معلوم ہوتا تھا۔ یہ فرق کچھ فیشن کی وجہ سے' کچھ سیاسی اور نئے حالات کی وجہ سے اور کچھ غیر ملک والوں کے میل جول سے پیدا ہوتا ہو جو اس بات کو ثابت کرتا ہو کہ زندہ زبان بدلنے والی زبان ہوتی ہو۔ لیکن باوجود تبدیلیوں کے زبان وہی رہتی ہو کچھ اور نہیں ہو جاتی۔ جس طرح انسان بچپن میں کچھ ہوتا ہو' جوان ہو کر کچھ اور ہو جاتا ہو اور بڑھاپے میں کچھ اور' لیکن رہتا وہی انسان ہو کوئی دوسرا آدمی نہیں ہو جاتا۔ ایک فرانسیسی حکیم کا قول کس قدر صحیح ہو کہ ہم جس قدر بدلتے ہیں

اُتنے ہی ویسے کے ویسے رہتے ہیں۔

بعض ماہرین زبان نے حساب لگا کر بتایا ہے کہ انگریزی زبان کے لغات میں اینگلو سیکسن الفاظ $\frac{1}{5}$ سے بھی کم ہیں، باقی $\frac{3}{5}$ لاطینی اور یونانی ہیں۔ اور اگر اُن شاذ الفاظ کو بھی شامل کر لیا جائے جو صرف تعلیم یافتہ طبقہ استعمال کرتا ہے تو یہ تعداد اور بھی کم ہو جاتی ہے۔ لیکن باوجود اس کے انگریزی زبان کو اس سے کوئی نقص پیدا نہیں ہوا بلکہ اس کی قوت اور وسعت میں بے بہا اضافہ ہوا ہے۔ اتنی تو نہیں لیکن قریب قریب ایسی ہی حالت اُردو کی ہے۔ اس کا دروازہ غیروں کے لیے ہمیشہ کھُلا رہا اور اب بھی کھلا ہوا ہے۔ وہ شوق سے آئیں، ہمیں اُن سے مطلق تعصّب نہیں۔ لیکن وفاداری شرط ہے۔ یعنی وہ زبان میں اس طرح گھُل مِل جائیں کہ اُن میں کوئی اجنبیت باقی نہ رہے اور اُن میں اور دیسی زبان کے الفاظ میں کسی قسم کا فرق یا اَوپرا پن نہ معلوم ہو۔ اس طرح آنے سے وہ ہماری زبان پر بار نہ ہوں گے لیکن اس کے حُسن اور وسعت میں اضافہ کریں گے۔ اور اگر اُن میں یہ صلاحیت نہیں تو وہ خود بہ خود متروک ہو جائیں گے اور کوئی ان کا نام نہ لے گا۔

---

# وؔلی کے سنہ وفات کی تحقیق

(ڈاکٹر مولوی عبدالحق بالقابہم)

وؔلی کا سنہ وفات اب تک غیر متحقق ہی۔ اُردو شعراء کے جس قدر تذکرے اس وقت تک دستیاب ہوئے ہیں وہ سب اس بارے میں خاموش ہیں۔ البتّہ مولوی عبدالجبار خاں مرحوم مؤلف "تذکرہ شعرائے دکن" نے اس کا سنہ وفات ۱۱۵۵ھ لکھا ہی، لیکن کوئی حوالہ یا ثبوت پیش نہیں کیا۔ بعض حال کے مصنفین نے اسی کو صحیح سمجھ کر نقل کر دیا ہی۔ بعض صاحبوں نے اس شعر سے ؎

دل ولی کا لے لیا دلّی نے چھین
جا کہو کوئی محمد شاہ سوں

یہ استنباط کیا ہی کہ وؔلی محمد شاہ کے زمانے میں تھا۔ محمد شاہ کا سنہ جلوس ۱۰۳۱ھ ہی۔ لیکن یہ قطعی طور پر ثابت ہی کہ یہ شعر وؔلی کا نہیں۔ میرے پاس وؔلی کے بارہ۱۲ قلمی دیوان موجود ہیں، ان میں کہیں یہ شعر نہیں اور نہ کسی اور دیوان (قلمی یا مطبوعہ) میں یہ شعر یا اس شعر کی غزل پائی گئی اور لطف یہ ہی کہ بعض مرتب دیوان جو اس شعر کو سند میں پیش کرتے ہیں خود ان کے مرتب کردہ دیوانوں میں یہ شعر نہیں پایا جاتا۔ اصل میں یہ شعر مضمون کا تذکرۂ گلشن گفتار (۱۱۶۵ھ)

اور چمنستان شعرا نے مضمون کے ذکر میں اس طرح نقل کیا ہی۔

اِس گدا کا دل لیا دلی نے چھین

جا کہو کوئی محمد شاہ سوں

اسی قسم کی ایک دوسری غلط فہمی بھی ہوئی جس سے ولی کا محمد شاہ کے عہد میں ہونا ثابت کیا گیا ہی۔ مصحفی نے اپنے تذکرے میں شاہ حاتم کی زبانی یہ بیان کیا ہی کہ " روزے پیش فقیر نقل می کرد کہ در سنہ دویم فردوس آرام گاہ دیوان ولی در شاہ جہاں آباد آمدہ واشعارش بزبان خورد و بزرگ جاری گشتہ[1] "۔ بعض اصحاب نے اس بیان کو دیکھ کر غلطی سے یہ سمجھ لیا کہ ولی محمد شاہ کے عہد میں دلی گیا تھا۔ حالانکہ اس میں صاف طور پر دیوان کے پہنچنے کا ذکر ہی نہ کہ ولی کے جانے کا۔

یہ سب تذکرہ نویس لکھتے ہیں کہ ولی دلی گیا تھا، لیکن سوائے قائم کے کسی نے صحیح سنہ اس کے دلی جانے کا نہیں بتایا، قائم لکھتا ہی کہ وہ عالمگیر کے ۴۴ سنہ جلوس[2] (۱۱۱۲ھ) میں دلی گیا۔ اس کا دوبارہ دلی جانا جیسا بعض صاحبوں نے بیان کیا ہی، ثابت نہیں ہوتا۔ غالباً اس شعر سے جو اوپر نقل کیا گیا ہی یہ غلطی پیدا ہوئی۔

ایک مدت کی جستجو کے بعد اب یہ امر پایۂ تحقیق کو پہنچا ہی کہ ولی کی وفات ۱۱۱۹ھ میں ہوئی۔ اس کی شہادت ہمیں ذیل کے قطعۂ تاریخ سے ملتی ہی جو کتب خانۂ جامع مسجد بمبئی کے قلمی نسخہ دیوان

---

[1] تذکرۂ ہندی صفحہ ۸
[2] مخزن نکات صفحہ ۱۰

ولی نشان ۹ ، ۲۲ھ ) کے خاتمہ پر درج ہے۔

مطلعِ دیوانِ عشق سیدِ اربابِ دل　　والیٔ ملکِ سخن صاحبِ عرفاں ولی
سالِ وفاتش خرد از سرِ الہام گفت　　بادپناہ ولی ساقیٔ کوثر علی

اس دیوان کی کتابت ۲۱ سنہ جلوس محمد شاہی میں ہوئی اور کاتب کا نام شہسوار بیگ ہے۔

اس کے بعد اس امر کی مزید صحت و توثیق احمد آباد کے ایک خانگی کتب خانے کی بیاض سے ہوئی۔ اور اس اثناء میں یہ بھی معلوم ہوا کہ اس قطعہ کے مصنف مولوی حسن مفتی ہیں۔

ولی کی زندگی اور کلام کے متعلق ابھی اور کئی اُمور مشتبہ اور تحقیق طلب ہیں۔ یہ فی الحال زیر تحقیق ہیں اور آیندہ وقتاً فوقتاً ان پر بحث کی جائے گی۔

---

# اُردو زبان کے قدیم کتبے

(از جناب ڈاکٹر مولوی عبدالحق صاحب)

اسلامی عہد کی قدیم عمارتوں پر اکثر کتبے فارسی زبان میں ہیں اور قدیم عمارتوں ہی پر کیا موقوف ہے، بہت سی حال کی عمارتوں پر بھی فارسی کتبے نظر آتے ہیں۔ عموماً کتبے اس وقت تک کسی زبان میں نہیں لکھے جاتے جب تک اس کا رواج عام نہ ہو۔ فارسی کا رواج اس ملک میں جیسا کچھ تھا اس کے لیے کسی تشریح کی ضرورت نہیں۔ ہمارے ہاں کے طبیب اب تک اپنے نسخے فارسی میں لکھتے ہیں۔ رواج بہت سخت جان ہوتا ہے، یہ مٹتے ہی مٹتا ہے۔ میری حیرت کی کوئی انتہا نہ رہی جب مجھے بعض قدیم عمارتوں پر قدیم اُردو یا ہندُستانی زبان کے کتبے نظر آئے۔ اس زبان کا سب سے قدیم کتبہ مجھے احمد آباد کی ایک چھوٹی سی مسجد میں ملا۔

سب سے پہلے شمالی ہند سے ہندُستانی زبان گجرات اور دکن میں پہنچی اور وہیں اسے ادبی حیثیت حاصل ہوئی۔ علاءالدین خلجی نے ۶۹۶ھ میں گجرات پر تسلط کر لیا اور اپنی طرف سے صوبیدار مقرر کر دیا۔ صوبیداری کا یہ سلسلہ برابر قائم رہا، یہاں تک کہ جب دہلی پر تیمور کا لشکر پہنچا اور وہاں کی حکومت میں ضعف آگیا تو صوبیدار ظفر خاں کے تاتار خاں نے خود اپنی حکومت قائم کر لی اور محمد شاہ کا لقب اختیار کر کے تخت پر بیٹھ گیا۔ (سنہ ۸۰۶ھ) خلجیوں کے

کے تسلط اور تغلقوں کے زمانۂ حکومت میں علاوہ لشکر کے ہر پیشہ اور ہر مشرب کے لوگ دلّی سے گجرات پہنچے اور اُن کی زبان دکن کی طرح گجرات میں بھی رائج ہوگئی۔ شاہان گجرات کی حکومت اکبر کے عہد تک رہی، اس کے بعد گجرات کا صوبہ اکبر کی سلطنت میں شامل ہوگیا۔ غرض دہلی کا اثر اس علاقہ پر امیر خسرو کے زمانے سے لے کر آخر تک رہا۔

لیکن حکومتوں اور بادشاہوں سے بڑھ کر فقرا اور صوفیا نے کام کیا جو اس زمانے میں بلکہ اس سے قبل وہاں پہنچ گئے تھے۔ صوفیا کا مسلک صلح کل ہوتا ہے اور وہ اپنے پیغام کی تلقین اس ڈھنگ سے کرتے ہیں کہ لوگوں کو اُن کی طرف ایک کشش سی ہوتی ہے۔ من جملہ اور طریقوں کے جو وہ اس غرض کے لیے استعمال کرتے تھے ایک یہ بھی تھا کہ باوجود صاحب علم و فضل ہونے کے وہ تلقین و تعلیم عام لوگوں کی زبان میں کرتے تھے۔ اگرچہ زبان وادب کی اشاعت سے براہ راست انھیں کوئی تعلق نہ تھا لیکن چونکہ ان کی تعلیم کسی خاص فرقے یا طبقے سے مخصوص نہیں ہوتی اور ان کا فیض عام ہوتا ہے بلکہ طبقۂ عوام کے لوگ ان کی خدمت میں زیادہ حاضر ہوتے اور طالب فیض ہوتے ہیں، اس لیے ان کے سمجھانے کے لیے انھیں کی زبان میں ان سے باتیں کرتے اور انھیں کی زبان میں تعلیم و تلقین کرتے تھے۔ گجرات و دکن میں ان کی بدولت اس زبان کو جسے ہم آج کل اُردو یا ہندُستانی کہتے ہیں، بہت کچھ فروغ ہوا۔

گجرات کے ان بزرگوں میں سے بعض کا کلام اور حالات ہم تک پہنچے ہیں۔ مثلاً حضرت قطب عالمؒ (ولادت سنہ ۷۹۰ھ۔ وفات سنہ ۸۵۰ھ) اور ان کے فرزند حضرت شاہ عالم (ولادت سنہ ۸۱۷ھ۔ وفات سنہ ۸۸۰ھ)

اپنے زمانے کے اولیا۔اللہ میں سے تھے۔ اُن کے متعدد ہندی اقوال اب تک محفوظ ہیں۔

شیخ وجیہ الدین احمد علوی احمد آباد کے بڑے عالم اور صاحب باطن بزرگ تھے (سنہ ۹۱۰ھ - سنہ ۹۹۸ھ) اُن کے ملفوظات کتاب کی صورت میں جمع کیے گئے ہیں جس کا نام بحرالحقائق ہے۔ اس میں جگہ جگہ اُن کے ہندی اقوال درج ہیں۔

سید شاہ ہاشم (متوفی ۱۰۵۹ھ) گجرات کے مشہور اولیا میں سے ہیں آپ کے ایک خاص مرید نے آپ کے اقوال وغیرہ ایک کتاب میں جس کا نام 'مقصود المراد ہے' جمع کیے ہیں۔ اس میں جابجا کثرت سے شاہ صاحب کے ہندی اقوال و ابیات و نظمیں درج ہیں۔

ایسے اور بہت سے بزرگ ہیں جن کے ہندی اقوال وغیرہ ہم تک پہنچے ہیں۔ لیکن ان بزرگوں میں بعض ایسے بھی ہیں جن کا مستقل مرتب کلام بھی موجود ہے۔ مثلاً قاضی محمودؒ دریائیؒ کا مکمل دیوان محفوظ ہے۔ جس سے معلوم ہوتا ہے کہ اس زبان کی ابتدائی صورت کیا تھی۔ قاضی صاحب کا سنہ وفات ۹۴۱ ہجری ہے۔ دوسرے بزرگ شاہ علی محمد جیو گام دھنی ہیں جن کے دیوان کا نام جواہر اسرار اللہ ہے۔ دیوان کے مرتب شاہ صاحب کے ایک معتقد ہیں، جو اس کتاب کے متعلق لکھتے ہیں کہ "بطریق نظم بالفاظ گوجری بزبان مبارک خود فرمود"۔ گوجری سے یہاں وہی زبان مراد ہے جو دلّی سے آکر گجرات میں رائج ہوئی اور اُس میں گجراتی کی آمیزش ہوئی۔ قاضی محمود دریائیؒ اور شاہ علی محمد جیو کے کلام میں خاص گجراتی زبان کے الفاظ اکثر جگہ آتے ہیں۔ ان دونوں بزرگوں کے کلام کے دیکھنے سے

صاف معلوم ہوتا ہے کہ جس زبان میں وہ لکھتے ہیں وہ ہندی اور گجرات کی آمیزش ہے۔ جس میں کہیں کہیں عربی فارسی الفاظ بھی آجاتے ہیں۔ شاہ صاحب کا سنہ وفات ۹۷۳ھ ہے۔

ایک تیسرے صاحب تصانیف بزرگ میاں شیخ خوب محمد چشتیؒ ہیں۔ وہ اپنی زبان کے متعلق خود لکھتے ہیں کہ "من بزبان گجرات کہ بالفاظ عربی و عجمی آمیز است گفتہ ام" ان کی زبان قدیم گجراتی اُردو کا اچھا نمونہ ہے۔ قطع نظر اس کے کہ کہیں کہیں کوئی خاص گجراتی لفظ آجاتا ہے وہ اچھی خاصی پُرانی اُردو ہے۔ جس میں ہندی کے ساتھ فارسی عربی کے لفظ بلا تکلّف استعمال کیے گئے ہیں۔ نسبتاً اُن کا کلام بہت صاف اور سلیس ہے۔ اُن کا سنہ وفات ۱۰۲۳ ہجری ہے۔

یہ مختصر سی تمہید میں نے اس لیے بیان کی ہے کہ زبان کی ابتدائی صورت ذہن میں رہے۔ دوسرے جو کتبہ میں آپ کے سامنے پیش کرنا چاہتا ہوں اُس کا تعلّق بھی ایک گونہ اُنہیں بزرگوں میں سے ایک سے ہے جن کا ذکر اوپر ہوا ہے۔ یہ کتبہ جس کا چربہ آپ کے سامنے ہے احمد آباد کی مسجد رائے کھنڈ میں ہے۔ یہ مسجد شاہ علی محمد جیو گام دھنیؒ کے مزار کے مغرب جانب کم و بیش پچاس قدم کے فاصلے پر اُسی احاطہ میں ہے۔ اس مسجد کی تعمیر بالکل مختصر سی ہے۔ مینار اپنے طرز کے اچھے ہیں۔ مسجد میں چھوٹا سا صحن ہے اور اس کی قبلہ رو دیوار میں تین محرابیں ہیں اور ہر محراب میں ایک ایک کتبہ ہے جن کی تفصیل یہ ہے۔

۱۔ درمیانی کتبے پر یہ آیت ہے:-

"وان المساجد للہ فلا تدعوا مع اللہ احداً"

۲۔ داہنی جانب کا کتبہ:۔

" محمّد الرسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلّم "

یہ شجرۂ طیبہ معلوم ہوتا ہے۔ اس کے آخر میں سنہ احدی و ستین و تسعمائۃ یعنی ۹۶۱ ہجری ثبت ہے۔

۳۔ تیسرا کتبہ جو بائیں طرف ہے وہ اصل مقصود ہے۔ اس کے اوپر کے حصے میں احمد شاہ بادشاہ گجرات کا شجرہ ہے جس کے عہد میں یہ مسجد تعمیر ہوئی، اور اس کے نیچے دو شعر پرانی اردو یا ہندستانی میں ہیں جن کے آخری مصرع سے تعمیر مسجد کا سنہ تاریخ نکلتا ہے۔ اوپر کی تین سطروں میں بادشاہ کا شجرہ یہ ہے:۔

۱۔ المعتصم باللہ الرحمن غیاث الدنیا والدین ابو المجاہد احمد شاہ

۲۔ ابن عم محمود شاہ بن لطیف شاہ اخ بہادر شاہ ابن مظفر شاہ بن محمود شاہ

۳۔ ابن محمد شاہ بن احمد شاہ بن محمد شاہ بن مظفر شاہ السلطان خلد ملکہ

آخری دو سطروں میں یہ دو شعر ہیں:۔

فنا دنیں سمجھائے کر باندھے شاجی پال
بانو مسجد کے تئیں ہیجیں ملک جلال
تاریخ اس مسیت کی ہوئی سو یوں مشہور
مسجد جامع کے بیچ ڈٹھا یا۔ بے نور

آخری مصرع سے سنہ ۹۶۳ھ نکلتا ہے۔

احمد شاہ گجرات کے آخری بادشاہ سلطان بہادر مظفر ثالث کا پیش رو تھا۔ اس کے بعد سلطنت کا خاتمہ ہو جاتا ہے۔ یہ دونوں اپنے امرا

کے ہاتھ میں مثل کٹھ پتلی کے تھے۔ احمد شاہ سنہ ۹۶۱ ھ میں تخت نشین ہوا اور سنہ ۹۶۸ ھ میں قتل کر دیا گیا۔ یہ مسجد اُسی کے زمانے میں تعمیر ہوئی اور اُس پر جو کتبہ ہو اُس زمانے کی اُردو کا نمونہ ہو۔ اس لحاظ سے یہ کتبہ بہت قابل قدر ہو، اور اس امر کا کافی ثبوت ہو کہ یہ زبان جسے ہم اُردو یا ہندستانی کہتے ہیں ملک کے اطراف و جوانب میں صدیوں پہلے پوری طرح پھیل چکی تھی۔ یہاں تک کہ اس میں کتبے تک لکھے جاتے تھے۔

---

# فہرست مطبوعات

## انجمن ترقی اردو (پاکستان)

| نام کتاب | قیمت | نام کتاب | قیمت |
|---|---|---|---|
| چند ہم عصر | تین روپے آٹھ آنے | اردو قاعدہ | چار آنے |
| خطبات عبدالحق | چھ روپے آٹھ آنے | قواعد اردو | پانچ روپے |
| سب رس | پانچ روپے آٹھ آنے | کیفیہ | پانچ روپے |
| دیوان فغاں | تین روپے | حیوانات | دو روپے چار آنے |
| انتخاب جدید | دو روپے آٹھ آنے | نباتی دباغت | پانچ روپے آٹھ آنے |
| انتخاب کلام میر | چار روپے آٹھ آنے | جدید معلومات سائنس جلد اول | مجلد نو روپے |
| مثنوی خواب وخیال | دو روپے آٹھ آنے | اردو بحیثیت ذریعۂ تعلیم سائنس | مجلد ایک روپیہ |
| مثنوی گلشن عشق | چار روپے آٹھ آنے | پودے اور ان کی زندگی | مجلد تین روپے |
| مثنوی قطب ومشتری | تین روپے بارہ آنے | قوائے طبیعیہ | دو روپے چار آنے |
| تاریخ ادبیات ایران بہ عہد مغولاں | دس روپے آٹھ آنے | طبیعیات کی داستان | آٹھ روپے بارہ آنے |
| دہلی کا دبستان شاعری | چار روپے آٹھ آنے | اضافیت | تین روپے |
| اردو تنقید کا ارتقا | سات روپے آٹھ آنے | سیر افلاک | غیر مجلد چار روپے |
| تاریخ مسلمانان پاکستان وبھارت | سات روپے آٹھ آنے | | (علاوہ محصول) |
| " " جلد دوم | آٹھ روپے آٹھ آنے | ہمارے بینک | مجلد تین روپے |

## لغات و اصطلاحات

| نام کتاب | قیمت | نام کتاب | قیمت |
|---|---|---|---|
| فرہنگ اصطلاحات جغرافیہ | ایک روپیہ | اصطلاحات بینکاری | چار روپے آٹھ آنے |
| فرہنگ اصطلاحات فلکیات | ایک روپیہ آٹھ آنہ | نوادر الالفاظ | پانچ روپے آٹھ آنے |
| اصطلاحات کیمیا | غیر مجلد دو روپے چار آنے | اردو زبان میں علمی اصطلاحات کا مسئلہ | آٹھ آنے |
| وضع اصطلاحات | (زیر طبع) | اردو زبان میں علمی اصطلاحات کی تاریخ (بزبان انگریزی) | آٹھ آنے |
| تقویم سنہ ہجری و عیسوی | (زیر طبع) | | |

## انجمن ترقی اردو پاکستان کے رسائل!

(۱)

**اردو**:- چندہ سالانہ دس روپے۔ ششماہی پانچ روپے

(۲)

**تاریخ و سیاسیات**:- چندہ سالانہ دس روپے ششماہی دو روپے، فی پرچہ دو روپے آٹھ آنے

(۳)

**سائنس**:- چندہ سالانہ مع محصول ڈاک چھ روپے۔ فی پرچہ ایک روپیہ بارہ آنے

(۴)

**معاشیات**:- چندہ سالانہ نو روپے۔ ششماہی ساڑھے چار روپے

(۵)

**قومی زبان**:- چندہ سالانہ تین روپیہ آٹھ آنہ۔ فی کاپی تین

منیجر انجمن ترقی اردو پاکستان۔ اردو روڈ۔ کراچی۔